Muʿālijāt-i-Iḥsānī ("Treatments of Iḥsān")
in Hindustani.

Treatment of different diseases.

Author — Muḥammad Iḥsān ʿAlī Khān
Composed in 1286/1869

Lithogr. in Lucknow, 1869.
pp. 132, with a table of contents at the beginning.

Lithograph

بعون صانع بیچون و مکان و فضل خلاق زمین و زمان نسخہ

۱۲۸۶

# معالجات احسانی

در مطبع منشی نولکشور میں بحسن زیبا منطبع ہوا

بعون صانع مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان نسخہ

# [illegible]

١٢٨٦

مطبع منشی نول کشور میں بحسن پسند زیبا منطبع ہوا

## اطلاع

بعون صانع مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان




مطبع منشی نولکشور میں بحسن زیبائش منطبع ہوا






بعد حمد بیحد وسپاس بیقیاس خالق اعز واجل کے کہ عناصر اربعہ سے ایسے اجسام ذیروح
بہی مخلوق کیا جنسے حالت صحت ومرض کی متعلق ہوئی واونہین عناصر سے اشیاء
حافظ صحت ومزیل امراض پیدا فرمایا سبحان اللہ کیسا خالق ذو الرحمت ہے کہ اپنے
نور خاص سے ذات بابرکات حضرت احمد مجتبی ومحمد مصطفے کو رحمۃ للعالمین وخاتم النبیین
مبعوث فرمایا صلی اللہ علیہ وعلی آلہ واصحابہ اجمعین واضح ہو کہ خاکسار نے باوجود کثرت
مشاغل کے کارروائی فن طبابت کو کہ طریقۂ آبائی ہے بغرض افادۂ عام کے
متروک نکیا بلکہ اعلاج بہائم وطیور مین بہی بدین نظر شفقت کافی رکہا کہ یہ جانوران
غیر ناطق جو اپنی بیماریون کی صعوبت وتمنا صحت کی ظاہر نہین کر سکتے امداد انکی صحت
کی ہر آئینہ موجب مزید ثواب ہے وبر ظاہر کہ محمود ترین افعال وہی فعل ہے جس سے
کاربرآری وحاجت روائی عامۂ خلائق کی ہووے لہذا بعد تالیف طب احسانی د

اور ادا حسانی و قرابادین احسانی کے اتفاق تحریر اس مختصر کا موسوم بہ **معالجات احسانی** کے ہوتا ہے اللہ تعالی جل شانہ بطفیل الوہیت و ربوبیت اپنی اسکو مفید عام و موثر دوام فرماوے بیمنہ وکمال کرمہ **مقالہ اول** بیان علاج امراض بہائم یعنے جانوران چارپایہ مین واضح ہو کہ خداتعالی شانہ نے نوع بہائم کو کہ اہلی و وحشی ہین ایسا کثیر الاقسام پیدا کیا کہ محصور و معدود کرنا اوسکا طاقت بشری سے بس بعید ہے مگر نوع بشر کو کسی نہ کسی سبب سے ضرورت معالجہ بہائم کی ہوتی ہے لہذا بکمال افضال و الطاف خداوندی اپنی ایسے قواعد کلیہ تعلیم فرمایا و دوائین کثیر التاثیر مخلوق کیا کہ اعلاج ہر بہائم کو کارآمد و کافی ہوتی ہین چنانچہ تذکرہ جزوی اونکا مقدم التحریر کیا جاتا ہے **باب اول** بیان ایسے امورات و معالجات مین کہ اعلاج ہر بہائم کے لئے کارآمد و موثر و مفید ہین **فصل** دلائل تشخیص کیفیت تغیر مزاج اصلی مین جاننا چاہیے کہ کاملین اور محققین اس فن نے تشخیص بی اعتدالی مزاج بہائم کی چھہ طرح پر قرار دیا ہے ایک رنگ گوشہ ہای آنکھون سے کہ رنگ اصلی اونکا متغیر بسرخی ہونا دلیل حرارت و بہ سفیدی دلیل برودت و بہ زردی دلیل بادی ہے دوسرے تغیر رنگ و مقدار بول سے کہ سرخی و قلت دلیل گرمی و سفیدی و کثرت دلیل سردی و زردی دلیل بادی کی ہے مگر مثل بول انسان کے قارورہ مین نہین دیکھا جاتا وقت ادرار کے امتیاز کیا جاتا ہے تیسرے تغیر براز سے کہ ڈھیلا و رقیق ہونا اوسکا اگر علامات گرمی کے ساتھ ہوے تو گرمی سے و اگر علامات سردی کے ساتھ ہوے تو سردی سے ورنہ صرف بدہضمی سے و خشکی دلیل گرمی کی ہے چوتھے دونو کان کی جڑ مین ایک ایک شریان جندہ ہے تفحص سے اکثر محسوس

ہوتی ہے سرعت حرکت اوسکی دلیل حرارت کی و سستی دلیل برودت و بادی کی ہے
پانچوین لمس کانون کا کہ حرارت اوسکی گرمی سے و برودت سردی سے ہے چہٹوین
تغیر حالات لازمی سے مثلاً عدم رغبت غذا کی دلیل بدہضمی و پریشانی صورت و اوٹہنا
بیٹہنا زیادہ دلیل درد پیٹ کی و سکوت زائد دلیل سردی کی ہے و اضطراب و تنفس
دلیل گرمی کی ہے **فائدہ** جیسا امراض انسان مین تشخیص تغیر اخلاط اربعہ کی ضرور ہے
ویسا بیمار یہای بہائم مین درکار نہین ہے اسیقدر تشخیص چاہیے کہ مرض موجودہ
گرمی سے ہے یا سردی سے یا بادی سے اور تمام بدن مین ہے یا کسی عضو خاص
مین **فصل ۲** بیان متعلقات فصد مین واضح ہو کہ اکثر بیماریان دواب کی خصوص
گہوڑے کی فصد سے دفع ہو جاتی ہین مگر فصد کرنا محض کتاب دیکہنے سے نہین
ہو سکتا جب تک اوسکے قواعد جداگانہ ملاحظہ کتب مطولہ و تعلیم اوستاد سے دریافت
نہون و شافی بہم نہ پہونچے الا بغرض تعرف اسقدر لکہنا مناسب ہے کہ قدمانے
عروق مفصودہ اکیس ۲۱ عدد بتفصیل ذیل لکہا ہے لیکن گہوڑونکی فصدان سب رگون سے
بوقت مناسب کیجاتی ہین واور جانورونکی فصد صرف بعض بعض رگون سے بضرورت
قوی لیجاتی ہے دو رگ ضفدع کہ زبان کے نیچے دونو طرف مقابل سامنے کے دانتونکے
ہین فصد اونکی دافع امراض دہن و ورم اندرون گلو کے ہے دو رگ متحرکہ ایک ایک
دونو نتہنون مین ہین فصد اونکی دافع امراض آنکہہ و ناک و کان و مونہہ کی ہین دو رگ
دواج کہ ایک ایک دونو کان کے پیچہے سے بطرف گردن کے ہین فصد اونکی امراض کان
و خارش و بال گرنے و اورام دماغ کو مفید ہے دو رگ آخرس ایک ایک دونو مونڈہے پہ
بطرف پشت کے گئی ہین فصد اونکی واسطے امراض پشت و کمر و صعوبت نشست برخاست

وتشنج اطراف کے مفید ہے دو رگ مارز کہ ایک ایک دونو پہلو پر اگلی شانون سے طرف پیٹ کے گئی ہین واسطے دفع بدحواسی وجنون وسر پٹکنے وسر ہلانے کے مفید ہے دو رگ ذرع کہ ایک ایک دونو طرف سینہ سے بطرف دماغ کے گئی ہین فصد اونکی واسطے امراض سینہ واگلے پیرون کے مفید ہے چار رگ صافیات کہ ایک ایک چارون پاؤن مین اندر طرف گھٹنون کے نیچے ہین فصد اونکی واسطے دفع سستی رفتار وامراض پیر کے مفید ہے جس پاؤن مین مرض ہو اوسی سے کہولنا چاہیے چار رگ وحشیات کہ ایک ایک چارون پاؤن مین باہر طرف گھٹنون کے نیچے ہین فصد اونکی واسطے امراض پاؤن وحرارت مفرط کے مفید ہے ایک رگ ذنب کہ دم کے نیچے ہے فصد اوسکی قریب بمرز سے واسطے امراض خصیہ کے مفید ہے **فائدہ** بعض رگین بندش سے وبعض بلا بندش کے نمودار ہوتی ہین وعروق کم نمود کی فصد بعد دفع کرنے بالون کے کرتے ہین یہ امورات معالج کی رای پر منحصر ہین **فائدہ** بعد اخراج خون کے بندش کھولنے وسرد پانی ڈالنے خواہ کپڑا سرد پانی مین تر کرکے باندہنے سے جیسا موقع ہووے خون بند ہوجاتا ہے اگر بند نہووے تو خاکستر کپڑا خواہ کاغذ کے بھرنے سے یا گوند ببول ودم الاخوین یا مصطگی رومی سفوف کرکے بھر دینے سے خون بند ہوجاتا ہے **فصل ۳** قواعد کلیہ مین **قاعدہ** جب جانور مین کوئی بیماری خاص ظاہر نہووے وحالت صحت اوسکی متغیر معلوم ہووے تب اوسکو فاقہ کرانا مناسب ہے خواہ راتب بند کیا جاوے صرف تھوڑا علف دیا جاوے اسی سے صحت ہوجاتی ہے **قاعدہ** نر ومادہ کی دوا یکسان کرنا چاہیے کچہ تفاوت درکار نہین ہے **قاعدہ** جانور غلہ خور کو ادویہ آٹا کے ساتہ کہلانا چاہیے ایام وامراض

گرم مین آرد جو یا آرد نخود کے ساتہ و ایام و امراض سرد مین آرد موٹھہ یا مسور یا باجرا کے
ساتہ **قاعدہ** اگر دوا کہانی نہ سکے تو بدون ملانے کسی قسم آٹا کے دوا رقیق کرکے
نال سے پلانا چاہیے نال یہ ہے کہ بانس کا چونگا جسکا مُنہ قلم تراش ہوے اوسمین
دوا بھر کے اندر حلق جانور کے چھوڑنا **قاعدہ** آرد گندم و آرد جوار کہلانا قطعاً ممنوع ہے
کہ موجب درد شکم و دیگر امراض بادی کا ہوتا ہے **قاعدہ** دواے مسہلہ بدون ملانے
آٹا کے رقیق کرکے نال سے پلانا چاہیے **قاعدہ** جانور غلہ خور کو ہمیشہ دوا رقیق کرکے
نال سے پلانا چاہیے بدون ملانے کسی غلہ کے **قاعدہ** ایام و امراض گرم مین عموماً یہ
اجزا کہلانا پلانا مفید ہے **ص** ہلیلہ زرد بلیلہ آملہ زیرہ سفید سفوف کرکے چار پہر پانی
مین تر کرکے **ایضاً** کشنیز خشک و کتیرا سفوف کرکے کیلہ کی جڑ کے پانی مین تر کرکے
**ایضاً** زیرہ سفید آملہ سونف تخم کاسنی سفوف کرکے باضافہ شکر سفید پانی مین سان کر
کہلانا چاہیے و علف ہاے سرد مثل برگ خرفہ و کاسنی و پالک و کشنیز و غلہ نخود و
جو دینا چاہیے **قاعدہ** امراض و ایام سرد مین کہلانا پلانا ان چیزون کا مناسب ہے
**ص** زنجبیل مرچ سیاہ نیر سفوف کرکے نمک سانبھر یا نمک لاہوری ملاکر **ایضاً**
اجوائن دیسی گنگلی اجمودہ بابرنگ سفوف کرکے قند سیاہ مین ملاکے **ایضاً** رائی
گہوڑبچ گنگلی سونٹھہ کسی نمک کے ساتہ **ایضاً** لہسن مرچ سیاہ پیاز اجوائن قند سیاہ کے
ساتہ **ایضاً** زنجبیل و ہلیلہ زرد و ناگرموتھہ ہلدی و دارہلد بوزن مساوی جوشاندہ
کرکے پلانا **ایضاً** ہلدی و نیر و ہلیلہ زرد و ہلیلہ سیاہ مساوی قند سیاہ مین ملاکر
کہلانا و علف ہاے گرم مثل برگ سوہ و میتھی و سنکہپون و شلجم و غلہ موٹھہ و عدس و باجرا
کہلانا چاہیے **انتباہ** اس رسالہ مین نام مرضون کے بالفاظ مشہورہ لکھی جاتے ہین

کسی زبان ومہاورہ مین کہ ہون اسوجہ سے کہ جب ماہیت امراض کی مرقوم ہوے تو عدم تعرف زبان اسما سے کچہ ہرج ونقصان متصور نہین ہے **فصل ۴ امراض آنکہہ مین** اگر آنکہہ سے پانی بہتا ہو وکنارے آنکہہ کے سفید خواہ سرخ ہوگئے ہون وکبہی اس عارضہ مین برونی کے بال بہی گرجاتے ہین **علاج** ہلیلہ بلیلہ آملہ بوزن مساوی پانی مین ترکر رکہین وہی پانی آنکہہ پر ڈالا کرین اگر اس سے دفع نہوے تو انہین چیزون مین رسوت وآنبہ ہلدی ولودہ وپہٹکری ملا کے جوش کر رکہین واوسکو سرد کر کے آنکہہ پر ڈالا کرین اگر آنکہہ مین جالا یا پہلی یا ناخنہ ہوجاوے **علاج** آب سرد مین نمک گہول کر نہار منہ مین لیکر اوس پانی سے آنکہہ پر کلی ڈالا کرین **ایضاً** آدمی کا بول تازہ آنکہہ پر چہڑکنا **ایضاً** نمک سنگ کو شہد مین گہسکر لگانا **ایضاً** کانچ کی چوڑی کو سرمہ کر کے آنکہہ مین لگایا کرین **ایضاً** کٹکی خواہ سیندور خواہ چینی کا ٹکڑا جسکا برتن ہوتا ہے خواہ پرانی اینٹ کو سرمہ کر کے لگانا **ایضاً** ہاتہی کا ناخن اور پہٹکری بریان پانی مین گہسکر لگانا **ایضاً** گیرو تین حصہ قلمی شورہ ایک حصہ سرمہ کر کے لگانا **ایضاً** برنج ساٹہی کو مدار کے دودہ مین ترکر کے خشک کرین وگل حکمت کر کے ایسی آنچ مین رکہین کہ کوئلا ہوجاوے اوسکے ہموزن تخم سرس وتخم ریٹہا ونمک سنگ ملا کے سرمہ بنا کے لگایا کرین **ایضاً** پوست بیضہ مرغ کو گل حکمت کر کے جلاوین وہموزن اوسکے گندہک آنولہ سار وتوتیا ہار ونی بول آدمی مین صلایہ کر کے گولیان باندہ رکہین وبروقت لگانیکے گولی کو بول آدمی مین صلایہ کر کے لگایا کرین **ایضاً** مرغ یا کبوتر کا بیٹ تازہ لگانا اگر آنکہہ پر صدمہ چوٹ کا پہونچا ہوے **علاج** برگ مکوے تازہ وبرگ سنبہالو پیسکر کپڑا کی پوٹلی مین رکہکر نیمگرم سینکا کرین **ایضاً** آنبہ ہلدی وچینی سفوف کر کے دو دو تولہ مائدہ گندم تین تولہ

سعہ تہوڑی پیاز کو چل کر باہم ملاوین اور سب کو روغن زرد و پانی مین سان کر دو پوٹلی
بناوین و نیمگرم سینکا کرین **ایضاً** تر پہلا پانی مین تر کرکے اوس پانی سے آنکہہ دہویا کرین
**ایضاً** کف دریا کو چاول کی پیچہ مین صلایہ کرکے اوسمین تہوڑا شہد ملا کے لگانا **فصل**
خارش مین اگر خشک ہووے **علاج** ہرتال و نمک سانبہر بوزن مساوی سفوف کرکے
گاے کے گہی مین ملا کے دو تین روز لگانا و جانور کو تہوڑی دیر تک دہوپ مین کہنا
**ایضاً** گندہک تنہا دو جز پارہ ایک جز مغز بادام تلخ تین جز خوب گہیکے روغن گاؤ
مین ملا کر لگانا **ایضاً** سرکہ و شراب ہموزن مالش کرنا و اگر خارش تر ہووے
یعنے چمڑا پہٹ پہٹ کر رطوبت نکلتی ہووے **علاج** صابون و سیندور و خردل
بوزن مساوی سرکہ مین پیسکر مہی ملا کر لگانا **ایضاً** پارہ ایک جز پہٹکری دو جز کہاستر
چوب انگور تین جز سرکہ مین پیسکر روغن گاؤ شستہ مین ملا کر لگانا **ایضاً** صابون نمک
روغن گاؤ شستہ مین ملا کر لگانا **فائدہ** یہ دوائین دونو قسم کی خارش کو دفع
کرتی ہین **ص** حقہ کے پانی سے تمام بدن دہونا **ایضاً** تنباکو خشک چار پہر پانی مین
تر کرکے ملکر اوس پانی کو تمام بدن پر ملنا و جب خشک ہوجاوے تب سرد پانی سے
غسل کرانا **ایضاً** پاؤ بہر دال ماش پانی مین تر کرکے چہٹانک بہر مرچ سرخ ملا کر
پانی مین پیسکر لگانا و جب خشک ہوجاوے تب سرد پانی سے دہونا **ایضاً** بارود
کو دہی مین گہولکر لگانا **ایضاً** آدہ پاؤ صابون اور چہٹانک بہر نمک پانی مین گہولکر لگانا
**ایضاً** بیل کے پتے تازہ پانی مین پیسکر خواہ خشک پتے جلا کر سرسون کے تیل مین
ملا کر لگانا و چار گہڑی کے بعد دہونا **فائدہ** صابون کو گرم پانی مین گہولکر اوس سے
تمام بدن دہوکر دوا خارش کی لگانا بہت جلد صحت دیتا ہے **فصل** اگر عارضہ

خارش سے یا کسی دوسرے سبب سے بال دم کے خواہ دوسری جگہ کے جھڑ جاوین علاج
کنجد سیاہ جلا کے پانی مین پیسکر ایک ہفتہ تک لگانے سے بال جم آتے ہین **ایضاً**
بینگن کو پانی مین پکا کر ملکر لگانا **ایضاً** جھینگا مچھلی پانی مین ملکر اوس پانی کو بالون کے
مقام پر ملا کرنا **فصل** اورام وصلابت اعضا مین جو مواد اندرونی سے کسی
جگہ مین ہوسے **علاج** اورام سرد مین تھہل خواہ اینٹ سے سینکنا **ایضاً** چونہ کی
کلی سے سینکنا **ایضاً** باجرا ورائی نیمکوفتہ سے سینکنا **ایضاً** گیرو ونانخواہ پانی مین
پیسکر شیر گرم لگانا **ایضاً** گیرو کائی زیری **ایضاً** برگ مکوی برگ سنبھالو آمر بیل
درخت روسہ کی **ایضاً** سنکسون کی کہلی وسانپ کی بانبی کی مٹی نیمگرم لگانا **ایضاً**
مغز تخم ارنڈ مغز بنیبہ دانہ ایک ایک جز آلوہ نیم جز پانی مین پیسکر نیمگرم لگانا و اورام گرم مین
گیرو اسبغول کشنیز آرد جو پانی مین پیسکر سرکہ ملا کے لگانا اگر گانٹھو مین سختی ہو جس
چلنے مین سستی کرے **علاج** زنجبیل تر کہ مین پیسکر شیر گرم لگانا و مالش کرنا **ایضاً**
کوچلا سات عدد آمر بیل درخت روسہ کی گھونگچی ولہسن دو دو پیسہ بھر پانی مین پیسکر
سنکسون کے تیل مین پکا کر مالش کرنا چاہیے اگر پٹھہ گردن کا یا کسی عضو کا سخت ہوجاے
**علاج** سانپ کی بانبی کی مٹی اور بھیڈ کی مینگنی بوزن مساوی نازادگاے کے پیشاب
مین پیسکر نیمگرم لگانا و مالش کرنا **ایضاً** گیرو وصابون مساوی سنکسون کے تیل مین
پکا کے ملنا **فصل** امراض سُم و کُھری مین اگر پھٹ کر اوس سے رطوبت نکلتی ہو
کہ اوس سبب سے چلنا دشوار ہوے **علاج** چراغ کا تیل ٹپکانا **ایضاً** مصطگی رومی
و کمیلہ بکری کی چربی مین مخلوط کر کے لگانا **ایضاً** بکری کے سر کی ہڈی و پوست بیضۂ
مرغ جلا کے سفوف کرین و تھوڑا کشتۂ قلعی و زعفران ملا کے روغن کنجد مین مرہم

بنا کے لگایا کرین **فصل ۹** اگر کسی جگہہ جسم آگ سے جل جاوے جس سے جلد پر آبلہ پڑجاۓ
یا زخم ہو جاوے **علاج** پیاز کو جل کر اوسکا پانی ٹپکانا **ایضاً** کیلہ کی جڑ کا پانی ٹپکانا **ایضاً**
چونہکی کلی پانیمین گہولکر اوسکا زلال لیکر السی کے تیل مین گہیپ کر کہمین و ایک لکڑی مین کپڑا باندہ کر اوس سے
لگایا کرین **فصل ۱۰** چوٹ چپیٹ مین اکثر اوقات چوٹ ارادی یا ضرب اتفاقی سے یا باہم
لڑنے سے یا پاؤن پہسلنے سے جانور کو صدمہ ہونچتا ہے اوس صدمہ سے اگر کسی
عضو مین صرف ورم ہو جاوے یا کسی عضو کے عصب مین تشنج یا استرخا ہو جاوے
**علاج** کولہو کے چکر کی مٹی و برگ املی جوش کر کے اوسکو نیمگرم مالش کرنا مفید ہے
**ایضاً** آنبہ ہلدی و چیسر و کنجد سیاہ ہموزن پیسکر نیمگرم لگانا **ایضاً** ہلدی دو حصہ
صابون ایک حصہ پانی مین پیسکر نیمگرم لگانا **ایضاً** برگ سنبہالو برگ نکوی برگ
بکائن برگ انبلی ہموزن جوش کر کے اوس پانی نیمگرم سے مالش کرنا **ایضاً** پیاز نیمکوفتہ
دو گانٹہہ و ہلدی و ثالم نیمکوفتہ دو پیسہ بہر آرد گندم آدہ پاؤ باہم مخلوط کر کے روغن
زرد مین ملکر دو پوٹلی بنا کے سینک کرنا نہایت مفید ہے **فائدہ** اگر دو چار
روز تک ورم تحلیل نہوے تو بال دفع کر کے جونک لگا کے خون دفع کرنا چاہیے
ورنہ کبہی اوس ورم مین ریم پڑجاتی ہے و اگر ہڈی پہٹ جاوے یا ٹوٹ جاوے
یا جوڑ کہسک جاوے تو دست کاری درکار ہے کہ عضو ورم نکرنے پاوے بہت
جلد موقع پر رکہہ کر باندہین و السی کا تیل ٹپکایا کرین اور سور کی چربی آٹا مین ملا کر کہلایا
کرین جب بندش کو کہولین تو سور کی چربی اوسپر لگایا کرین کہ مضبوط ہو جاوے
خواہ سور کا براز گرما گرم لیپ کیا کرین کہ اس سے بہی جوڑ مضبوط ہو جاتا ہی **فصل ۱۱**
زخمون مین اگر کسی سبب سے زخم مثل خراش کے ہو جاوے تو کوئلہ سفوف باریک

کرکے چپکای دیوین خشک ہوجاتا ہے واگر خون جاری ہووے تو اول اوسکا بند کرنا
چاہیے ان تدابیر سے کہ اوسپر کپڑا کی گدی ترکرکے باندہین وپانی ٹپکایا کرین **ایضاً**
ستو ہاگہ بریان سفوف کرکے زخم مین بہرنا خواہ چہڑکنا **ایضاً** رال سفید سفوف کرکے
وکپڑا اجلاکے دونو کو بہرنا خواہ چہڑکنا اور جب خون بند ہوجاوے تو زخم کے مامور
کرنے اور خشک کرنے کی فکر چاہیے **علاج** چونہ کی کلی اور دہوان باورچیخانہ کا جو مثل
خاک کے جابجا جمع ہوتا ہے ہموزن دونو ملاکے خشک چپکاوین خواہ روغن السی مین
ملاکر لگایا کرین **ایضاً** پاو بہر روغن کنجد سفید مین پندرہ عدد بہلانوان دوپارہ کرکے
جلاوین اور کوئلہ اوسکا دفع کرکے گندہک وطوطیا چہہ چہہ ماشہ رال سفید دو تولہ سفوف
کرکے مخلوط کرین وتہوڑی آنچ دیکر رکہہ لیوین وہر روز دو تین بار لگایا کرین **ایضاً**
ماکم وہلدی ہموزن سفوف کرکے پانی مین سانکر کپڑے پر لگاکے چپکا دیا کرین **ایضاً**
لاکہہ ونوسادر مساوی سفوف کرکے روغن کنجد سفید مین پکاکے لگایا کرین **ایضاً**
برگ نیب تین تولہ طوطیا مردار سنگ رال سفید ایک ایک تولہ آدہ پاؤ روغن گاؤ مین پکاکر
رگڑکر مثل مرہم کے کرڈالین ولگایا کرین **فصل ۱۲** پہوڑا تمام جسم سے جہان کہین
ہواولاً ایسی دوائین لگانا چاہیے جسمین تحلیل ہوجاوے **علاج** پوست درخت کچنال
پوست درخت سنبل پانی مین پیسکر شیر گرم لگانا واگر موقع ہووے تو باندہنا **ایضاً**
پوست درخت جامون برگ نیب برگ مکوی گیرو ہموزن پانی مین پیسکر نیمگرم لگانا **ایضاً**
تخم یا شاخ وبرگ شویہ وکشنیز وگل یا شاخ وبرگ بابونہ وہلدی باہم پیسکر لگایا کرین
**ایضاً** پوست درخت نیب واجوائن دیسی وبرگ روسہ پیسکر نیمگرم لگانا اگر تحلیل نہووے
تو یہ دوائین پکاکر لگانا چاہیے **ص** گیہون کا دلیا مہی مین نمک ملاکر پکانا ولگانا **ایضاً**

دہان کے چاول کو مسی مین نمک ڈال کے پکانا و لگانا **ایضاً** مین پہل مُلٹھی برگ سنبھالو ہموزن پانی مین پیسکر نیمگرم لگانا اگر پک جاوے واز خود نہ ٹوٹے تو نشتر لگا کے چیر کر مواد دفع کرین خواہ یہ دوائین لگا کے توڑین **علاج** پیجال تمبو یا پیجال مرغ مین رائی سفوف کرکے ملاوین و پکا کر نیمگرم لگایا کرین **ایضاً** گوگل کو شہد مین ملا کر شیر گرم لگاوین **ایضاً** اجوائن و قند سیاہ پیسکر نیمگرم لگاوین اور جب چیرا جاوے یا ٹوٹ جاوے تو دو تین روز تک نیب کی پتی و نمک پیسکر نیمگرم لگایا کرین کہ مواد خوب دفع ہو جاوے اوسکے بعد جو دوائین زخم کے مامور کرنے و خشک کرنے مین لکھی ہین اوسکو استعمال کرین

**فصل ۱۳ تدابیر مشترک** مین جو زخم اور پہوڑا دونو مین یکسان ہین اگر کیڑے پڑ جاوین تو یہ دوائین کیڑے مرنے کی استعمال کیجاوین **علاج** گہوڑبچ سفوف کرکے زخم مین بہرنا **ایضاً** برگ تنباکو سفوف کرکے بہرنا و اوپر سے مٹی لیس دینا کہ ہوا نہ پہونچے گہونٹ کر مرجاوین **ایضاً** شریفہ کی تازہ پتی پیسکر بہرنا **ایضاً** سہس مور یہ جو ایک قسم کی گہاس چوڑی پتی زمین پر لیٹی ہوئی برسات مین جمتی ہے پیسکر بہرنا فائدہ اگر زخم کا مونہہ تنگ ہووے تو دواؤن کا پانی ٹپکانا چاہیے کہ عمق تک پہونچے اگر گوشت نہ بہرتا ہووے **علاج** ایک گرگٹ مارکے اوسکی دم و پاؤن و آلائش اندرونی دفع کرکے آدہ پاؤ روغن کنجد مین پکاوین جب قریب سوختگی کے ہو جاوے اوتہار کہین و ایک لکڑی مین کپڑا باندہ کر تیل مذکور مین ڈبو کر طلا کیا کرین **ایضاً** دو پیسہ بہر چونہ کی کلی پاؤ سیر روغن السی مین گہیپ کر اوسی طرح لگانا **ایضاً** دس عدد بہلاوان تین چہٹانک روغن کنجد مین جلا کر اوسیطرح لگانا اگر زخم دہونا چاہین تو نیب کی پتی

پانی مین جوش کرکے اوسی پانی سے دہویا کرین اگر زخم پر کہور نڈ جم جاوے جس سبب سے
دوا مقام تک نہ پہونچ سکے تو نمک سفوف کرکے گہی مین ملاکر لگایا کرین جب نرم
ہوجاوے تو دفع کر دیوین اگر گوشت بہر جاوے مگر خشک نہوتا ہووے تو گدہے کی
لید سفوف کرکے چہڑکا کرین ایضاً پورانا گچ سفوف کرکے ایضاً اونٹ کی پسلی کی ہڈی جلاکے سفوف کرکے اگر زخم خشک
ہوجاوے مگر بال نہ جمتے ہوئین علاج نیلبری آدمی کے تہوک مین گہسکر لگانا ایضاً نیلبری
اور صابون پانی مین گہسکر لگانا ایضاً کنجد سیاہ جلاکر اوسکی خاک پانی مین ملاکر لگانا
**فصل ۲** ناسور کی دواؤن مین اگر زخم سے یا پہوڑا سے ناسور ہوجاوے کہ
اوس سے پانی و ریم قلیل آیا کرے **علاج** روغن زرد آدہ پاؤ گرم کرکے دو پیسہ بہر
موم زرد ملاوین جب پگہل جاوے پیسہ بہر سیندور ملاکے بعدہ رال سفید نیلہ تہوتہہ
مردا سنگ پیسہ پیسہ بہر سفوف کرکے مخلوط کرین کہ مثل مرہم کے ہوجاوے
اوسکو بتی مین لگاکے ناسور کے اندر پہونچانا ایضاً تین چہٹانک روغن سرشف گرم
کرین و اوسمین تین پیسہ بہر موم جو بتی کے جلنے سے ٹپکا ہووے ملاوین کہ پگہل جاوے
زان بعد مردا سنگ گلنار سنگ سرمہ شاخ گوزن سوختہ سم اسپ سوختہ زرد چوب
پہٹکری بریان پیسہ پیسہ بہر سفوف کرکے ملاکر مرہم بنا رکہین و بتی مین لگاکے ناسور کے
اندر پہونچایا کرین **انتباہ** اگرچہ معالجات متذکرہ اس باب سے بانذک غور و تامل
جملہ کارروائی معالج و مستعالج کی ہوسکتی ہے مگر بغرض توضیح و تسہیل کے معالجات
مخصوصہ بعض بہائم سے جو اکثر پیش آتے ہین دیگر ابواب مین لکہے جاتے ہین **باب**
**دوسرا** تدبیرات و معالجات مخصوص گہوڑون مین واضح ہو کہ کتب قدیمہ مثل تصانیف
درکراس و رسر کہراس و تحریر عبداللہ آصفی سے ابتدا ہوئی اس فن کی ایسی معلوم ہوتی ہے

کہ زمانہ سلف مین ایک شخص موسوم بہ اپستی پیدا ہوا اوسنے اپنی رغبت طبع سے وحشی
گھوڑونکو گرفتار کیا واونکی خصلتون سے عیب وصواب پر ماہر ہوا واونکے رنگ بال
وبھونری کی تاثیر ونمین امتیاز کیا وبیماریان پہچانا ودواؤن کا تجربہ کیا وسواری کی تدبیرین
نکالا واپنے بیٹا سالوتر کو جسکی فہم وفراست کامل پایا اس فن کی تعلیم کیا اوسنے وحشی
نر ومادہ سے بچے لیے بچے زیادہ تر شائستہ وآراستہ نکلے واہل استعداد نے
گھوڑے رکھنے وسوار ہونے کی رغبت کیا اوسوقت مین اس فن کو رونق زیادہ ہوئی
وہر ملک کے اشخاص ذی علم مثل نظام الدین ایرانی وعبدالوہاب بخاری ومحمد ہاشم
اصفہانی ونکل ہندی نے کتابین بضبط تحریر لائے ویوماً فیوماً ترقی رواج کی ہوئی
اب جاننا چاہیے کہ یہ فن دو صنف پر منقسم ہے ایک مثل علم قیافہ کے جس سے
بال بھونری ورنگ کی تاثیرات سے سعد ونحس مین امتیاز ہوتا ہے وہر ملک کے
گھوڑونکی خوبیان وبرائیان دریافت ہوتی ہے ودانت وغیرہ سے تعداد ومقدار
عمر کی معلوم ہوتی ہے مگر یہ صنف متفق علیہ جمہور کا نہین ہے بل اکثرون کے نزدیک
بعض اقسام اوسکے محض خیالی اور ظنی ہین دوسرے مثل علم طب کے جس سے
تدبیر پرورش وتحفظ صحت کی وتشخیص امراض ومداوا اونکے ہوتی ہے ومحتاج الیہ
کافۂ انام کا ہے وحقیقتاً برآمد کار خلائق کی اوس سے زیادہ ہوتی ہے لہذا راقم
تحریر صنف اول سے درگذر کرکے تالیف صنف دوم مین صرف اوقات کرتا ہے

**فصل** تدبیر تولید وپرورش بچون مین جاننا چاہیے کہ جب نر ومادہ عمدہ قوم کے
وصحیح الاعضا وبعمر پانچ برس سے دس برس تک ہوتے ہین تو اونکے بچے بھی بہتر
وزور آور پیدا ہوتے ہین واگرچہ جفتی اتفاقیہ سے بھی بچہ پیدا ہو جاتا ہے لیکن نر ومادہ کو

مست کرکے جفت کرانے سے بچہ بہت قوی وبہتر پیدا ہوتا ہے وجفتی کرانے سے
بیشتر مادہ کو دوبلا کرلینا چاہیے کہ اس تدبیر سے گابہہ قرار پاتا ہے **تدبیرات مست
کرنی کی** یہ ہین کہ تین روز تک دونو قریب باندہے جاوین کہ باہم دگر دیکھین و رغبت
کرین اور ان غذاؤن سے بقدر ہضم کرنے کے کوئی غذا تینون دن برابر کھلائی جاوے
**ص** آرد ماش آرد برنج شالی قیمہ گوشت جوان بہیڈی کا آدہ آدہ سیر لہسن پیاز
نمک سنگ ایک ایک چہٹانک روغن گاو پاو بہر شل ہیلہ کے باہم پکا کر کہلاوین
**ایضاً** روہو مچہلی لہسن پیاز و نمک ڈال کے پکا کر کانٹا اوسکے نکال کر آرد نخود کی
روٹی مین ملکر شل ہیلہ کے کہلاوین **ایضاً** نان شبینہ آرد نخود کی پانی مین ملکر نمک
ملاکے کہلاوین **ایضاً** بیگن و مسور ہموزن پکا کر نمک و روغن زرد ملاکے کہلاوین
**تدبیرات حمل کی** موسم سرد مین کہ آفتاب کی گرمی ہو جفت کراوین اگرچہ اہل
فارس نے صرف مہینہ پھاگن وچیت کو پسند کیا ہے اور پانچ چار روز تک
زنجبیل و مرچ سیاہ پیپہ بہر سفوف کرکے ایک چہٹانک گلقند و پاو بہر آرد جو مین
ملاکر تہوڑا روغن گاو مخلوط کرکے کہلایا کرین و اس مابین مین ایک روز غسل بہی دین
و سات روز تک سواری نکرین و چالیس روز کے بعد نر کے مقابل کرین اگر
بار بار پیشاب کرے و منی گراوے تو معلوم کرین کہ حاملہ نہین ہوئی پہر جفت کراوین
اگر دو چار بار گہوڑا اڈلانے پر گہوڑی کا گابہہ نہ ٹہہرے تو عقیم جاننا چاہیے و اوسکے
دفع کو یہ دوا ایک ہفتہ تک کہلا کر گہوڑا ڈالا جاوے فضل خدا سے امید گابہہ ٹہہرنے
کی ہے **ص** آنولہ کتہہ کتیرا سپاری تخم سریانی تخم حنا زیرہ سفید زیرہ سیاہ کالی
زیری پہٹکری مائین خرد دو کلان ہلیلہ سیاہ بلیلہ سب کو بوزن مساوی کوٹ چہان

رکہین آدہ سیر آرد گندم کی روٹی پکاکر آدہ پاؤ سفوف و آدہ پاؤ شکر سرخ و آدہ پاؤ روغن زرد
ملاکے مثل مالیدہ کے بناکر بوقت صبح کہلاکر تین چار گہڑی تک قائزہ رکہین و بعد حقنی
گرانے کے تین روز یہ دوا کہلاوین ص کیلہ کی جڑ اور جنگلی بیر کی جڑ ایک ایک چہٹانک
سفوف کرکے خواہ پیکر آدہ سیر گاے کے دودہ مین ملاکر پلاوین و اگر نر سے
رغبت نکرے و منی نہ گراوے تو دلیل حاملہ ہوجانے کی ہے گیارہ مہینہ تک سواری
مین مشقت کم لیوین و کبھی کبھی نمک کہلایا کرین و نعل نہ بندہاوین کہ نعل کی میخ کے
صدمہ سے اکثر حمل گرجاتا ہے بارہوین مہینے مین روغن گاؤ آرد نخود مین ملاکر
کہلایا کرین و بدون سواری کے ٹہلایا کرین کہ اس تدبیر سے بچے کو قوت پہونچتی ہے
و جننا آسان ہوتا ہے **تدبیرات تیمار داری مادہ کی بعد جننے کے**
جب بچہ پیدا ہووے تو تہوڑا غلہ شالی خواہ بانس کی تازہ پتی کہلاوین اور تہوڑی زنجبیل
و نمک سنگ سفوف کرکے شراب مین ملاکر پلاوین کہ آلائش پیٹ کی گرجاوے
و بہنگرہ پانی مین جوش کرکے اوس پانی سے فرج کو دہوئین زان بعد ستوٹہہ پیپر
مرچ سیاہ دو دو پیسہ بہر چہتا ور گہوڑ بچ پیسہ بہر جوش کرکے پلاوین خواہ سفوف
کرکے آرد نخود مین ملاکر کہلاوین و بعد تین روز کے دودہ زیادہ ہونے کو یہ چاشنی
تین چار روز تک کہلاوین ص آرد برنج شالی پاو سیر زیرہ سفید زنجبیل زرد چوب
ایک ایک چہٹانک سفوف کرکے قند سیاہ و روغن گاؤ آدہ آدہ پاؤ مین ملاکر کہلاوین
**تدبیرات تیمار داری بچے کی** پہلے بچے کو گہوڑی کے پیٹ سے زمین پر
نہ گرنے دیوین ایک کمل مین دو آدمی لیلیوین و آہستہ آہستہ جنبش و حرکت
دیکر زمین پر رکہین دوسرے اوسکے مونہہ مین اونگلیان ڈالکر لعاب نکال ڈالین

وخوب صاف کرکے تھوڑی مرچ سیاہ ونیب کی پتی پانی مین پیسکر چھان کر پلاوین کہ اکثر امراض سے محفوظ رہتا ہے وفضلہ ناقصہ پیٹ سے دفع ہوجاتا ہے اوسکے بعد گھوڑی سکے دودہ سے لگاوین واگر گھوڑی دودہ نہ پلاوے تو بکری کا دودہ تھوڑا نمک سنگ ملاکر پلایا کرین جب تک کہ گھوڑی نہ پلاوے خواہ گاے کا دودہ پلایا کرین مگر بھینس کا دودہ ہرگز نہ دیوین کہ نقصان کرتا ہے اور جب تک چالیس روز کا نہوے پانچ چار بار مرچ سیاہ وآب برگ نیب پلاوین ونمک سنگ چٹایا کرین تیسرے بچہ نر کے فوطون کے مقام پر تین مہینہ تک اکثر گھی ملا کرین کہ اس تدبیر سے باوجود فوطہ نکلنے کے بصورت آختہ ہوجاتا ہے وگھوڑیون کے دیکھنے سے شرارت وشہوت ظاہر نہین کرتا چوتھے گھوڑی کو گرم چیزین کھلایا کرین کہ اوسکا دودہ بادی نہوے پانچوین جب تین مہینہ کا ہوے وگھاس کھانے لگے تو دودہ ایک کونڈا مین رکھہ دیا کرین کہ اپنی خواہش سے پیا کرے وبتدریج دودہ کو بڑہاوین وانٹ کا دودہ نہایت مفید ہے اوس سے کمتر گاے کا اوس سے کمتر بکری کا واگر ایام زمستان ہوے تو گیہون کو دودہ مین پکاکر کھلایا کرین وایام تابستان مین گیہون دلا ہوا دودہ مین پکا کے قدرے سفوف مرچ سیاہ وشکر خواہ نمک سنگ ملا کر کھلایا کرین وہلیلہ زرد کو بول گاو مین ترکرکے خشک کرین وچہارم حصہ نمک سنگ ملاکر سفوف کرین وپیسہ بھر ہرروز کھلایا کرین چھٹوین جب پانچ مہینہ کا ہوے تب دودہ مین چنے کی دال ترکرکے کھلانا شروع کرین اوسکے بعد دانہ کھلانے کی عادت کراوین مگر دانہ نخود مسلم وخشک کھلانے سے قوت زیادہ ہوتی ہے وامراض کم پیدا ہوتے ہین اور دانہ دلے ہوے اور ترمین گھی کبھی رائی ونمک کا

سفوف ملادیاکرین و دانہ خشک کہلانے مین سفوف مذکور کو آردنخود مین ملاکر کہلایا
کرین کہ اس سے ہاضمہ زیادہ ہوتا ہے و امراض بادی نہین ہوتے اور گاہ گاہ تین
روزتک یہ چاشنی دیاکرین کہ جملہ امراض سے بیخوف ہوجاتا ہے **ص** ہلیلہ زرد
زنجبیل بیج اندرائن پیپر پیپرامور آسکندہ ہلدی باہی برنگ بوزن مساوی سفوف پارچہ چہن
کرکے دو پیسہ بہر سفوف ایک چہٹانک گای کے گہی مین ملاکر چٹایاکرین **ایضاً**
مرچ سیاہ و قند رسے ہینگ سفوف کرکے بقدر آنولہ گولیان بنارکہین ایک ہفتہ تک
کہلایاکرین **ایضاً** بندال کی جڈ سفوف کرکے چہار چند قند سیاہ مین ملارکہین
ایک ہفتہ تک ڈیڑہ پیسہ بہر ہر روز کہلایاکرین کہ عارضہ ہڈاو غیرہ سے بیخوف
ہوجاتا ہے و اگر کبہی لید ڈہیلی کیا کرے تو پوست درخت انبہ و پوست درخت جامن
و پوست درخت گولر جدا جدا کوچل کر ڈیڑہ ڈیڑہ پیسہ بہر شیرہ اونکا لیکر آدہ پاؤ
دہی مین ملاکر پلانے سے صحت ہوجاتی ہے ستانوین جبتک سواری نہوسے
بہونرکلی نگی مین ڈالکر اسطرح باندہا کرین کہ خوب چلتا پہرتا دوڑتا رہے و کبہی کبہی
ایسا چہوڑ دیاکرین کہ خوب دوڑے تاکہ محنت سے چارہ دانہ ہضم ہوا کرے
و جب سواری ہونے لگے تو ایام سرما مین چالیس روز تک یہ راتب ہوسوم
چار دانہ کہلاوین ہلدی رآئی ہیتہی تینون کا سفوف و ہالم مسلم چارون چیزین ہموزن
ملارکہین صبح کے وقت پاو بہر مسالہ دو سیر دودہ مین ترکر رکہین دوسری صبح کو کہلاکر
خرخرہ کرین و دوسرے روز کے واسطے ترکر رکہین فائدہ چارون بندیعنی
چارون پانون کی گانٹہہ پر دو دو داغ ترچہے دینے سے پانونمین عارضہ کوئی
نہین ہوتا **ایضاً** سوہاگا خام چند روز آٹا مین کہلانے سے پانون کے عارضہ

خصوص بڈا موٹہرانہین ہوتا فائدہ دودہ گاے کا پلانا ایام جوانی مین بہی گہوڑی کو
طاقت دیتا ہے وتنومند کرتا ہے اور ضعیفی تک اوسکی قوت کم نہین ہوتی **فصل**
**تدابیر فربہی وزورآوری مین** جاننا چاہیے کہ یہ امور دو طرح سے حاصل ہوتے ہین
ایک ایسے راتب کہلانا کہ بذات خود اون راتب سے دونو بات حاصل ہون مگر
کوئی راتب کم چالیس روز سے کہلانا فائدہ نہین دکہلاتا اور راتب مقدار مین زیادہ
جہانتک کہا سکے کہلانا چاہیے مہینہ بیساکہ وجیٹہہ واساڑہ مین راتب نا سے گرم
واگہن وپوس وماگہہ مین راتب ہاے سرد کہلانا چاہیے **دوسرے** ایسے معالج
کہلانا کہ راتب کو ہضم کرین تاکہ راتب جزو بدن کے ہون وفائدہ اوسکا نمودار ہو مگر معالج
کبہی کبہی ناغہ کرکے کہلانا چاہیے تاکہ طبیعت بہی راتب کے ہضم کرنے پر قادر ہو
**ذکر راتب** موٹہہ پکا کے اور خوب کوٹ کر شکر سرخ ملا کے کہلانا مگر ایام گرما مین
موٹہہ کے مہیلہ مین السی کی کہلی خواہ کنجد سیاہ کی کہلی کو شکر ملانا چاہیے **ایضاً** کہیر
کہلانا اسطور سے کہ موٹہہ کا آٹا دودہ ڈالکر پکاوین پہر مٹہائی ملا کے ٹہنڈی کر کے
کہلاوین **ایضاً** چنے وجو کو بہونکر ستو بنا کے شکر وگہی ملا کے کہلانا **ایضاً** موسم
برسات مین چنے کی روٹی پیاز تراشی ہوئی ملا کے رات کو پکار کہین صبح کو بآمیزش
روغن سرسون خواہ گہی کے مثل مالیدہ کے کہلانا **ایضاً** روٹی مذکور مین روغن زرد
اور شکر ملا کے کہلانا **ایضاً** موسم برسات مین گیہون دلکر ساگ چلونڈ ملا کے
باضافہ روغن سرسون کے پکا کر کہلانا **ایضاً** مچہلی کا گوشت وماش کا آٹا ہموزن
مثل مہیلہ کے پکا کر روغن زرد ملا کے کہلانا **ایضاً** کلہ پاچہ بکری کا خوب گہلا کے
پکا کر چنے کی روٹی مین ملکر باضافہ قدرے نمک کے خواہ مہیلے مین ملا کے کہلانا

مگر دو ہفتہ سے کم کہلانے مین کچہ فائدہ نظر نہین آتا **فائدہ** جانور ضعیف و کم طاقت کو
اگر ایام سردی مین ایک کلہ سور کا پکا کر اوسی ایک کلہ سے سات روز تک مونٹہہ کے
مہیلہ مین ملا کر کہلایا جاوے تو مثل جوان کے طاقت ہو جاتی ہے ذکر راتب
جنکی کہلانے مین اعانت ہضم کے لیے کہلانا مصالح کا درکار نہین ہے ایام سرما مین
حلواے ادرک کہلانا **ص** سیر بہر گہی آگ پر چڑہا دیوین اوسمین ڈیڑہ پاو ہلدی سفوف
کر کے بریان کرین پہر ڈیڑہ پاو میتہی کا سفوف ملاوین پہر سیر بہر ادرک پیسکر ملاوین
اوسپر چار سیر شکر ملاوین اور دس سیر دودہ گاے کا ڈال کر حلوا پکا رکہین و ہر روز
صبح کو تین چہٹانک کہلایا کرین و بتدریج ایزاد کرین **ایضاً** کہ فربہ و توانا کرے و رنگ کو
آب و تاب دیوے **ص** روغن گاو روغن کنجد چربی گاو اڈہائی اڈہائی سیر آگ پر
رکہین جب پک جاوے اڈہائی سیر نمک سانبہر سفوف کر کے ملاوین و اوتار رکہین
ہر روز بقدر مناسب آرد نخود مین ملا کے کہلایا کرین **ایضاً** کنجد سیاہ و قند سیاہ
کوٹ کر دہی مین سانکر کہلایا کرین و تینون چیزین ہموزن ہووین **ایضاً** راتب ہو سوم
چار دانہ جسطرح اوپر لکہا گیا ہے کہلانا **ایضاً** جس تدبیر سے راتب چار دانہ کہلایا
جاتا ہے اوسیطرح صرف ہلدی نیمکوفتہ کہلانا بہت مفید ہے **ذکر معالجات**
جنکے کہلانے سے دانہ گہاس و راتب بخوبی ہضم ہوتا ہے **ص** زنجبیل مرچ سیاہ
تخم سویا رائی کٹکی نمک سانبہر نمک لاہوری نمک سیاہ سب کو بوزن مساوی کوٹکر
پانی مین سانکر بقدر اڈہائی اڈہائی پیسہ بہر کی گولیان بنا رکہین ایک دو گولی کوٹکر
آٹا مین سانکر کہلایا کرین **ایضاً** لہسن ادرک مرچ سرخ رائی پیاز بوزن مساوی
کوٹکر چہارم حصہ اون سبکا نمک سانبہر ملا کے دہی اسقدر ملاوین کہ ڈوب جاوے

وایک برتن مین رکہا رہے تہوڑا نکال کر آٹا مین سان کر کہلایا کرین اور جب خشکی نمودار ہوے مہی اور ملادیا کرین **ایضاً** گہوڑبچ کٹکی مرچ سیاہ کچری ہندال نمک سیاہ بوزن مساوی سفوف کر رکہین بقدر مناسب آٹے مین ملاکر کہلانا **ایضاً** سبزی یعنے بہانگ ورائی و نمک سانبہر بوزن مساوی سفوف کرکے **ایضاً** تماکوے کشیدنی کا گل ور پانچوان حصہ اوسکا نمک سانبہر سفوف کر رکہین چہٹانک بہر سفوف آدہ پاو آٹا مین ملاکر کہلانا **فصل ۳** بیان معالجات حفظ صحت مین معالجہ کہ اگر ہر فصل یعنے سردی وگرمی وبرسات مین ایک ایک ہفتہ پیہم اسپ کلان کو آدہ پاو واسپ میانہ کو ڈیڑہ چہٹانک واسپ خورد کو ایک چہٹانک ہر روز دو چندان آرد جو مین ملاکر کہلاوین توکوئی بیماری بادی وبدہضمی ودرد شکم کی نہوے ص جواکہار سجی نمک سانبہر نمک سیاہ نمک سیندہا نرکچیل ہلیلہ زرد ہلیلہ سیاہ ہلیلہ آملہ زیرہ سیاہ زیرہ سفید زرد چوب تال کنگنی سبزی یعنے بہنگ دیودار مرچ سیاہ پیپر پیپرامور اجوائن اجمودہ اسگند ناگوری چیتا مر ناگرموتہہ ستنار پوست درخت سہجن تخم سوہ تخم ترب بار برنگ سبکو بوزن مساوی سفوف پارچہ بیز کر رکہین **ایضاً** ہر مہینہ مین ایک ہفتہ پیہم بوزن مذکورہ بالا دو چندان قند سیاہ مین ملاکر کہلانے سے امراض بادی نہین ہوتے وپیٹ مین کیڑی وانو نہین پیدا ہوتی واگر پیدا ہوتی ہے تو دفع ہوجاتی ہے ص اسگندہ ناگوری تخم پلاس یعنے ڈہاکہ اجوائن سونٹہہ کلان مرچ سیاہ پیپر پیپرامور بار برنگ پوست بیخ بیل پوست درخت پیپل درخت بل بل بیخ حنظل اجمودہ درخت سوہ کمیلہ سب کو بوزن مساوی سفوف کرکے سبکے وزن کا ایک چہارم روغن کنجد سیاہ ملاکر چکنے برتن مین رکہہ چہوڑین وبہ بدرقہ مذکورہ بالا کہلاوین **ایضاً** گاہ گاہ پانچ چار روز بقدر مناسب

کہلانسنے سے جملہ امراض شکم سے محفوظ رہتا ہے ص ہلیلہ بلیلہ آملہ کچری خشک جوائن
مرچ سیاہ پیر حنظل نمک سیاہ نمک سنگ گوگل ہلدی رائی ایک ایک چہٹانک ہینگ
آدہی چہٹانک سفوف کرکے آدرک پاوبہر مغز گہیکوار ڈیڑہ چہٹانک سب کو کوٹ
و پیسکے اڑہائی سیر دہی مین ملا رکہین ذکر مالحات مین کہ پیٹ کو صاف کرین و اشتہا
لاوین و قوت دیوین ص ہلیلہ زرد بارہ عدد تخم برآوردہ پپر دو پیسہ بہر
دونو کو سفوف کرکے آدہ پاو شہد مین ملاکر پانچ چار روز تک کہلاوین ایضاً ہلیلہ
زرد و ہالم و نمک سنگ ایک ایک چہٹانک سفوف کرکے آدمی کے پیشاب خواہ
سرکۂ خالص مین سانکر ایک ہفتہ تک کہلانا ایضاً کہ اشتہا لانے و قوت دینے
مین بے نظیر ہے ص ہلیلہ زرد تخم برآوردہ نمک سانبہر آدہ آدہ سیر سفوف کرکی
آدہ سیر مغز گہیکوار مین ملاکر ایک برتن مین رکہین و اوسپر پیشاب بکریون کا خواہ
تازا دگاے کا اسقدر ڈالین کہ سب ڈوب جاوے تین روز کے بعد بقدر مناسب
کہلایا کرین فصل تدبیرات لازمی ہر ایام مین سفر ہو یا قیام ہو ایام گرما مین دانہ
و راتب بقدر چہارم کے کم کردینا و پانی بدفعات پلانا و اکثر نہلانا خواہ مونہہ و آنکہہ
و فوطہ دہو دہو ڈالنا چاہیے اور دوپہر کو ستو نمکین خواہ شیرین پانی کے ساتہہ
پلانا اور گہاس بہگا کر کہلانا اور دوپہر کو سوار نہونا و بروقت سواری کے مشقت پولی
و سرپٹ کی نہ لینا و مکان سرد مین رکہنا و ہواے گرم سے حفاظت کرنا چاہیے
ایام سرما مین پانی کم پلانا و آب شبینہ سے احتراز رکہنا و مونٹہہ کا مہیلہ خواہ نخود کا دانہ
کہلانا چاہیے و پہنکری ایک حصہ و ہلدی تین حصہ سفوف کرکے دوچندان قند سیاہ
لاکے ہر روز کہلانا و راتب و مسالہ ہاے گرم کہلانا و مکان گرم مین رکہنا و مشقت

سواری کی لینا ایام برسات مین مکان ہوادار صاف مین رکہنا و بسبب اسکے کہ گہانس خام ہوتی ہے گاہ گاہے رات کو تہوڑی شراب قبل دانہ کے پلانا اور یہ مسالہ دانہ کے بعد کہلانا جسمین بادی زور نکرے ص پیپر سونٹہہ پیپرا مور ہلیلہ سیاہ رائی گنگی بوزن مساوی نیمکوب کرکے گاے کے پیشاب مین تر کرکے خشک کرکے سفوف کرین و سب کا آٹہوان حصہ نمک ہیجی ملا رکہین ہر روز صبحدم چہٹانک بہر سفوف آدہ پاؤ آر دجو مین ملا کر کہلا کر تہوڑی دیر قائزہ رکہین **فصل ۵ علاج** اون عوارض مین جو سفر سے پیدا ہوتے ہین **معالجات دفع ماندگی و سستی** سفر کے ص ہلیلہ بلیلہ آملہ بار ہرنگ ناگر موتہہ ہموزن سفوف کر رکہین و ہر روز ایک چہٹانک سفوف پاؤ بہر شکر سرخ مین ملا کر کہلایا کرین **ایضاً** کڑوا تیل و ناز او گائے کا پیشاب ہموزن ملا کر شیر گرم نا کمین ٹپکانا مفید ہے **ایضاً** بکری کی مینگنی پانی مین سانکر سم پر اندر طرف نیمگرم لگا دین دوسرے لوہا گرم کرکے سینکین **ایضاً** شکر سرخ سم پر اندر طرف رکہ کر سینکین **ایضاً** روغن زرد نیمگرم سم کے اندر ٹپکا دین و اگر ماندگی سفر سے دانہ چارہ کی خواہش نکرتا ہوے تو یہہ دوا دینا چاہیے ص گہوڑ بچ اجوائن دیسی سونٹہہ کشنیز زیرہ سفید ہندی خوردنی میتہی ناگر موتہہ پوست بیخ بید انجیر سب کو بوزن مساوی جوکوب کرکے پانی مین جوش کرکے چار روز تک پلایا کرین و اگر ماندگی سفر سے ہانپتا ہوے و سانس نادرست لیتا ہوے تو دونو طرف نتہنون مین نشتر لگا کے تہوڑا خون نکال ڈالین **ایضاً** یہ چاشنی تین چار روز تک کہلاوین ص کشنیز خشک و زیرہ سفید دونو بوزن مساوی سفوف کرکے سہ چندان شکر سفید مین ملا کے کہلایا کرین اگر ماندگی سفر سے مونہہ و ناک خشک رہتا ہوے ص زردچوبہ تین

پیسہ بھر برگ نیب دو پیسہ بھر سفوف کرکے پاو بھر شکر سفید مین ملاکر تین روز تک
کھلایا کرین تاؤ کھا جانا علامت اوسکا بدن گرم رہتا ہے و بطانہ چشم زرد ہوتا ہے
و کاہلی و سستی مزاج پر غالب رہتی ہے دانہ و راتب رغبت سے نہین کھاتا بتدریج
لاغر ہوتا جاتا ہے گا مچیون پر آخر آخر ورم بہی نمودار ہوتا ہے **علاج** سونٹھہ پیپر مرچ
سیاہ دانہ الائچی سرخ بھنگ بریان نمک سنچی نمک جوا کھار بوزن مساوی سفوف
کر رکھین چوب چشم چوب دیودار ایک ایک چھٹانک نیم کوفتہ کرکے رات کو دو سیر پانی مین تر
رکھین صبح کو جوش دیوین جب چہارم رہ جاوے صاف کرکے تین پیسہ بھر سفوف
پانی مذکور مین گھول کر پلاوین اگر اس سے اسہال آوے تو اندیشہ نہین ہے تین روز
یہ تدبیر کرکے سات روز تک آدہ پاو برگ نیب آدہ پاو خرما تخم برآوردہ خوب کوٹ کر
ڈیڑھ پاو آرد جو مین ملاکر کھلایا کرین **فائدہ** اگر مشقت سفر سے اور حالات بہی متغیر ہون
کہ بیتاب پڑا رہے دانہ گھاس نہ کھاوے مونہہ سے لعاب جاری رہے آنکھین
اولٹین پلٹین لید پتلی کرے تب بہی یہی معالجہ مفید ہے ہچکا کمر کا زین نشیب فراز
کے اوترنے چڑہنے مین اور کبہی اوٹھنے بیٹھنے مین یہ علت ہو جاتی ہے اوسکی
علامت یہ ہے کہ زین رکھنے مین سوار کے چڑہنے مین گھوڑا جھکتا ہے اور سواری
مین کمر جھکا کر چلتا ہے و اوچھل کود نہین کر سکتا ہے **علاج** بھنور کلی لگاکے ایک ہری
رسی اگاڑی کی مضبوط باندہین و پچھاڑی کھول دیوین و برنج شالی کا پیچ نیم گرم تاش مین
بھر کے گھوڑے کی دم کے بال اوٹلے باندہ کر اوس پیچ مین دم کو ڈبو کر چھوڑ دیوین
کہ گھوڑا دم کو پھٹکارتا و بدن کو جھٹکتا چل پھر کریگا اس سبب سے کمر کی رگ و پٹھہ
اپنی جگہہ پر ہو جاتے ہین پہر جانا جسکو سینہ بند بہی کہتے ہین بعد سواری کے بدون

ٹھنڈا کرنے کے زمین نشیب کی طرف مونہہ کرکے کھڑا کرنے سے یا سواری کی گرمی مین
بدون ٹہلانے کے ہوائے سرد مین کھڑا کر دینے سے و چار جامہ اوتار لینے سے
خواہ پانی پلا دینے سے یہ عارضہ ہو جاتا ہے علامت اوسکی یہ ہے کہ چلنے پہرنے
مین سست ہو جاتا ہے و اگر اوسکی پیشانی پر ہاتھہ رکھہ کر پیچھے کو ہٹا وین تو نہین
ہٹ سکتا و سواری مین چہاتی سے نہین اوبہرتا **علاج** آرنڈ کی کوپل و نمک کہاری
بوزن مساوی کوچل کر آرد نخود مین ملا کر کہلانا **ایضاً** پوست تازہ بیخ آگ یعنے مدار کا
بہوبہل آگ مین گرم کرکے چہارم حصہ اوسکا گوگل بہسیا ملا کر پیسین و دونون کا چہار چند
قند سیاہ ملا کر کہلا وین **ایضاً** اونٹ کی مینگنی تازہ پانچ سات عدد مونہہ کے اگلا مین
ملکر کہلانا **ایضاً** آبنہ ہلدی نمک سبھی گوگل ہموزن کہلانا **ایضاً** تہوڑی اجوائن پوٹلی
مین باندہ کر پانی مین جوش کرکے بجائے پانی معمولی کے وہی پانی پلایا کرین
و آب سرد و ہوائے سرد سے محفوظ رکہنا **ایضاً** دونو طرف چہاتی کی رگون کی
فصد لینا مفید ہے **ایضاً** تخم ثالم ہلدی مساوی آب لیمو مین گہس کر نیم گرم سینہ پر
لگانا **ایضاً** مغز پنبہ دانہ و پوست درخت ببیل پاؤ پاؤ بہر گلقند آدہ سیر آدمی کے پیشاب
مین پکا کر اسی سے سوم سوم حصہ تین روز تک کہلانا **جکڑ جانا** بحالت گرمی راہ
چلنے کے پانی سرد پلانے سے یا ہوائے سرد مین کھڑا کر دینے سے اکثر تمام
بدن جکڑ جاتا ہے اور اعصاب سخت ہو جاتے ہین و چلنا بلکہ جنبش دشوار ہو جاتی
ہے **علاج** شکر سرخ و آرد جو مساوی کہلا کر ٹہلانا و بدفعات ایسا ہی کرنا **ایضاً**
گرم پانی سے تمام بدن مل مل کر دہونا و دہوپ مین خواہ مکان گرم مین رکہنا **ایضاً**
روغن گاؤ ایک حصہ شراب قندی دو حصہ تہوڑا نمک سفوف کرکے شیر گرم چارون

پاؤن مین سم تک ملنا **فصل** امراض دماغ مین **درد سر** گھوڑا بیتاب مضمحل رہتا ہے
اور آنکھون سے پانی و مونھہ سے لعاب جاری رہتا ہے دانہ چارہ کی رغبت نہین
ہوتی **علاج** سونٹھہ بیترا مرچ سیاہ پیپر پیپرا مور ہموزن سفوف کر کے شراب مین ملاکر
کھلانا **ایضاً** چند روز شراب پلانا **کنار** عارضہ ہے مثل زکام کے ناک سے رطوبت
گرتی ہے گھوڑا درد سر سے سر جھکاے رکھتا ہے اور تھوڑی کھانسی بھی آتی ہے
**علاج** ٹاٹ کا ٹکڑا خواہ کاغذ یا نیلے رنگ کا کپڑا جلاکر اوسکا دھوان ناک مین دینا
کہ رطوبت خارج ہوجاوے **ایضاً** کافور سرمہ ساکر کے بطور ناس کے ناک مین پھونکنا
**ایضاً** انیس کو گاے کے دودہ مین پکاکر خشک کر کے اوسکا نصف نمک سنگ
و چوتھائی زعفران سرمہ ساکر کے دو تین رتی ناک مین پھونکنا **ایضاً** گھی اور شہد
دونو ہموزن نیمگرم کر کے تھوڑا کافور سرمہ ساکر کے ملانا و دونو نتھنون مین ڈالنا
**ایضاً** مرچ سیاہ پیپر سونٹھہ لہسن ہموزن پیسکر آٹا مین ملاکر کھلانا **ایضاً** درخت کٹائی
آگ مین جھلساکر کوچل کر آرد جو مین ملاکے کھلانا **ایضاً** زنجبیل دو پیسہ بھر کوٹ کر
ایک چھٹانک قند سیاہ مین ملاکر کھلانا **ایضاً** زنجبیل خردل مرچ سیاہ گوگل پیپرا مور
ستا ور بوزن مساوی سفوف کر کے تھوڑا دونو ناک مین پھونکنا اور آٹا مین ملاکر کھلانا
**ایضاً** لہسن مرچ سیاہ بھٹکٹائی ایک ایک چھٹانک قند سیاہ پاؤسیر سب کو کوٹکر
آدہا صبح آدہا شام کھلانا **فائدہ** اس عارضہ مین سرد پانی پلانا مضر ہے شیر گرم پانی
صرف ایکدم دینا چاہیے **سکھرام** اس عارضہ مین ناک سے ریم گرا کرتی ہے **علاج**
ٹاٹ کھنہ جلاکر ناک مین دھوان دینا **ایضاً** اجوائن سونٹھہ مرچ پیپر گھوڑبچ تخم کرنج
مساوی سفوف کر کے تین پیسہ بھر سفوف دوچندان قند سیاہ قدرے روغن کنجد

سیاہ مین ملاکر کھلانا **ایضاً** مرچ سیاہ ایک ماشہ شنگرف سات ماشہ سرمہ ساکر کے
گاسے کے گھی مین ملا کے ناک مین ڈالنا **ایضاً** بذر البنج دو تولہ عقرقرحا تین تولہ کتھہ
پاوسیر تخم السی آدہ پاؤ سفوف کر کے تین پاو قند سیاہ کتھہ مین ملا رکھین ہر صباح ایک
ایک چھٹانک کھلایا کرین **ایضاً** اکیس ۲۱ روز تک تین تین چھٹانک گلقند کھلانے
سے یہ عارضہ دفع ہوجاتا ہے **فصل** امراض آنکھہ مین اگر نیلگون ہوجائین ع
بیل کی پتی تازہ کو چل کر پانی اوسکا نچوڑ لیوین واوسکے برابر شہد ملا کر کسکٹ کی تھالی
مین زرد خرمہرہ سے رگڑین جب گاڑھا ہوجاوے اوٹھا رکھین و لگایا کرین اگر سرخ
ہوجائین ع ہلیلہ بلیلہ آملہ ہموزن جوش کر رکھین اوسی پانی کا چھینٹا شبانہ روز مین چند بار
ڈالا کرین اگر سفید ہوجائین ع فلفل دراز شہد خالص مین گھس کر لگایا کرین اگر اشک
جاری رہتا ہووے ع کنیر سفید کا پھول و پھٹکری بریان و شہد خالص ہموزن یکمیم چند
روغن سرشف مین دستہ چوب تازہ نیب سے کٹورہ مسی مین صلایہ کر رکھین و لگایا کرین
اگر آنکھہ بند رکھتا ہووے ع روغن سرشف مین کپڑا تر کر کے آنکھہ پر باندہا کرین اگر
شب کوری ہووے ع مچھلی کا پتہ شہد مین ملا کر لگایا کرین **ایضاً** نیچہ حقہ کی کیٹ
پانی مین گھس کے لگایا کرین **ایضاً** ریشمی کپڑا کہنہ شراب نشی مین تر کر کے خشک کرین
وکڑوا تیل چراغ مین ڈالکر اوس کپڑے کی بتی جلا کے کاجل نکالین واوس کاجل کو
شہد مین صلایہ کر کے لگایا کرین **ایضاً** موصلی سفید سرکہ مین گھسکر لگایا کرنا **ایضاً**
گھونگچی کی پتی ملکر اوسکا پانی لگایا کرنا اگر ناخنہ ہووے یعنے آنکھہ کی سفیدی مین سرخ
ریشہ نمودار ہوئین ع نمک سنگ قلمی شورہ ہموزن نازاد گاسے کے پیشاب مین گھسکر
لگایا کرنا **ایضاً** آدمی کے سر کے بال جلا کر و سنگ بصری و کف دریا نبات سفید ہموزن

سرمہ کرکے لگایا کرنا **ایضاً** آدمی کی کان کا میل شہد مین صلایہ کرکے لگایا کرنا اگر سفید پردہ
جسکو جالا اور مانڈا کہتے ہین پڑجاوے ع گھونگھا کا چونہ و پھٹکری زرد بریان و
کلنج کی چوڑی ہموزن سرمہ کر رکھین ولگایا کرین واضح ہو کہ اگر اس مرض کی دوا کرنی
مین غفلت ہوتی ہے تو اوس سفیدی مین کیڑے خرد پیدا ہو جاتے ہین و آنکھہ
جاتی رہتی ہے اگر پھولی پڑجاوے ع ناخن فیل پانی مین گھسکر لگایا کرنا **ایضاً**
آدمی کے سر کی پورانی ہڈی پانی مین گھسکر لگایا کرنا **ایضاً** صابون پانی مین
گھسکر لگانا **فائدہ** ناخنہ وجالا وپھولی ایسے امراض ہین کہ اگر ایک کی دوا دوسرے
مین کیجاوے تب بھی مفید ہوتی ہے اگر برساتی ہووے یعنے آنکھہ کے نیچے
ورم وزخم خون چکان پیدا ہووے ع سنگھاڑا عرق لیموے کاغذی مین گھسکر
لگایا کرنا **ایضاً** گھوڑبچ کھنبچ زردچوب ہموزن سفوف باریک کرکے بار بار چپکانا
**ایضاً** روغن نیب لگا کے گچ پورانی سرمہ سا کرکے چپکانا **ایضاً** روغن بھلانوان
و روغن گرگٹ جو باب اول مین مرقوم ہے لگانا **ایضاً** بیٹ مرغ کی بدفعات لگانا
**ایضاً** سانپ کا کیچلی بقدر تین چار اونگل کے آرد گندم مین ملا کر تین روز کھلانا
ایک ایک روز درمیان دیگر **ایضاً** تخم خربزہ ایک چھٹانک سوہاگا خام پیسہ بھر
باہم کوچل کر آرد نخود مین ملاکے کھلانا **فائدہ** سواے آنکھہ کے اور اعضا مین
بھی اگر یہ عارضہ ہووے تو یہی دوا لگانا و کھلانا مفید ہے **فصل ۸ امراض گوش**
گلو گردن مین کھنوی ورم ہوتا ہے درمیان دونو کان کے ع کالی زیری
و میتھی و تخم سوہ مساوی پیسکر نیم گرم لگایا کرنا و اگر اس سے دفع نہووے تو ورم پر
داغ بشکل چلیپا دینا کل سوہ کان کی جڑ سے حلق تک ورم ہوتا ہے ع چقل خولہ

اینٹ سے بدفعات سینکنا و اگر اِنسے دفع نہووے ورم پر چند مقام مین داغ مدور دینا
اور ایک پہل حنظل کا بہون کر پیکر آرد جو مین ملاکر ہر روز صبح کو کہلانا **ایضاً** ادرک مرچ
سیاہ کالی زیری ڈیڑہ ڈیڑہ پیسہ بہر لہسن آدہ پاؤ آرد جو مین ملاکر ہر شام کو کہلانا
**خُسکہ** دونو جانب گلے سے آماس بشکل آنولہ ہوتا ہے دانہ چارہ چہوٹ جاتا ہے و
بعض اوقات لید و پیشاب بہی بند ہو جاتا ہے **علاج** پنبہ دانہ کو نیمکوب کرکے پوٹلیان
بناکے سینکنا **ایضاً** پنبہ دانہ کو بول آدمی مین پیکر نیمگرم ضماد کرکے باندہنا **ایضاً**
ادرک فلفل دراز فلفل سیاہ نمک سیندہا حنظل ڈیڑہ ڈیڑہ پیسہ بہر پیکر آدہ پاؤ آرد نخود مین
ملاکر کہلانا **فصل ۹** امراض حلق اور مونہہ مین **خونک** ورم اندرون حلق ہوتا ہے
علامت پانی پینے مین ناک سے پانی نکل آتا ہے و جانور چارہ دانہ پر رغبت نہین کرتا
و گاہ گاہ پاؤن پر حلق کو رگڑتا ہے و حلقوم کو چہونے نہین دیتا و چہونے سے ورم
محسوس ہوتا ہے و کبہی بیرون حلق کے بہی ورم نمایان ہوتا ہے و اکثر بعد عارضہ کنار کے
پیدا ہوتا ہے **علاج** اولاً کپڑے کی گدی گرم پانی مین تر کرکے باندہنا **ایضاً** باجرا
نیمکوفتہ و ریتہہ ہموزن سے پوٹلیان بناکے سینکنا **ایضاً** برگ نیب برگ مکوی پیکر
مغز املتاس ملاکے نیمگرم لگاکر باندہنا اگر اِس سے دفع نہووے تو یہ دوائین لگانا چاہیے
جسمین ورم پختہ ہوکے خارج مین ٹوٹے کہ اعلاج اوسکی آسان ہووے اور سب ضماد و نمکو
لگاکے کسی پتی کو نیمگرم رکہہ کر باندہنا چاہیے تاکہ دوا گر نجاوے و جلدی پختہ و شکستہ ہو
**ص** پیاز پیکر قدرے طوطیا ملاکر **ایضاً** بیسا کا گوبر و نمک سانبہر بول آدمی مین پکاکر
**ایضاً** مین پہل و میتہی و آنبہ ہلدی و مغز گہیکوار ہموزن پیکر **ایضاً** خردل سفوف کرکے
بیخال تازہ کبوتر یا مرغ مین ملاکر اور جب ٹوٹ جاوے یہ دوائین لگائی جاوین **ص**

برگ تازہ نیب پیسکر نمک سانبہر ملاکے **ایضًا** زیرہ سفید زرد چوب نمک سانبہر چہہ چہہ ماشہ
آرد گندم تین تولہ **ایضًا** گوٗلہ چوب نیب تخم السی آرد گندم مساوی واگران دو ا اون سے
زخم صاف ہوکے آرام نہو جاوسے تو وہی مرہم لگانا چاہیے جو باب اول کی فصل
گیارہوین مین مرقوم ہین **تالوا** جکو کام بہی کہتے ہین تالو مین آبلہ خواہ ورم ہوتا ہے
جسکے سبب سے جانور دانہ گہاس کم کہاتا ہے بلکہ نہین کہاتا و ملول رہتا ہے
**علاج** دو تین روز تک پانی نیمگرم پلانا خواہ پانی مین نانخواہ و تخم سوہ پیسپیہ بہر جوش
کرکے پلانا اگر اس سے دفع نہوسے تو منہ کہولکر نشتر لگانا و منہ جہکار کہتا و
سرد پانی بدفعات منہ مین ڈالنا کہ خون وریم خارج و دفع ہوجاوسے پہر دو تین
روز تک پانی سرد و گہاس نرم دیجاوسے و بجاسے دانہ کے آرد ادا دیا جاوے
**مونہان** اندر منہ کے دانہ پڑتے ہین اور منہ سے لعاب بدبو جاری رہتا ہے
دانہ چارہ نہین کہا سکتا **علاج** منہ کی فصد لیکر بتدبیر تالو کے مواد دفع کرین و
اوسیطرح تیمارداری کرین **ایضًا** سونٹہ تیز تین تین پیسہ بہر جوکوب کرکے دو سیر
پانی مین جوشش دیوین جب آدہ سیر باقی رہے صاف و سرد کرکے پلایا کرین تین چار
روز تک **پرہول** ورم ہوتا ہے مابین لب اور نیچے کے دانتون کے اس سبب سے
دانہ چارہ پر منہ کم ڈالتا ہے **ع** تخم السی تخم میتہی نمک سانبہر مساوی سفوف کرکے
ورم پر چپکا دیا کرین جب نرم ہوجاوسے نشتر لگاکے مواد دفع کرین و زرد چوب
تین حصہ نمک سنگ ایک حصہ سفوف کرکے چپکا دیا کرین **انجہر** زبان پر دانہ ہاسے
خورد نوکیلی ہوجاتے ہین اس سبب سے دانہ چارہ کہانے مین تکلیف ظاہر ہوتی ہے
**ع** بانس کی تیلی سے دانونکو خراش کرکے آنبہ ہلدی کالی زیری مرچ سیاہ مساوی

سفوف کرکے پانچ سات دفع ہر روز زبان پر و تمام منہ مین ملا کرین **دہن بستگی**
دونو جبڑے اوپر و تلے کے سخت ہو جاتے ہین و دانت بیٹھہ جاتے ہین منہ
سے لعاب جاری رہتا ہے **علاج** کڑوا تیل نیمگرم جبڑون پر خوب مالش کرکے
ارنڈ کی پتی سیکر گاے کے گوبر مین ملا کے نیمگرم باندہا کرین **خمو شادونو ہونٹھون**
مین بڑے بڑے بالون کے نیچے چمڑا کے اندر گوشت زائد و سخت خواہ غدود سخت
پیدا ہو جاتا ہے جب دانہ گہانس پر منہ ڈالتا ہے وہ چوبہتے ہین اس سببسے منہ
اوٹہا لیا کرتا ہے **علاج** پوزمال سے ہونٹہہ پکڑ کر نشتر سے چیر کر اوس جسم زائد کو
نکال ڈالین و زردچوب و کوئلہ پوست درخت نیب کا سرمہ سا کرکے بہر دیوین **باچہہ**
کبھی لگام کے صدمہ سے یا اور کسی سببسے باچہین یعنے گوشہ ہاے لب آماس کرجاتی
ہین و پہٹ کر اوس سے رطوبت نکلتی ہے **علاج** کپڑے کی گدی پانی مین تر کرکے
باندہنا و اوسپر پانی ٹپکایا کرنا **علاج** زردچوب و دانہ نخود سوختہ و کتہہ سفید سرمہ سا کرکے
چپکانا **مکھہ باد** منہ پر ورم ہوتا ہے **علاج** نانخواہ جوا کہار سلسون خردل تخم سوہ
زردچوب نمک سنگ بوزن مساوی سفوف کرکے تمر ہندی پختہ کو پانی مین تر کرکے
ملکر سفل اوسکا دفع کرکے سفوف مذکور ملا کے ضماد کیا کرین و کپڑا اسپے باندہ دیا کرین

**فصل ۱۰ امراض شُش و سینہ** مین کہانسی یعنے سعال اکثر بعد عارضہ کنار کے
ہوتی ہے و ناک و منہ سے رطوبت نکلتی ہے **علاج** ہینگ چہ ماشہ ایک گانٹہہ
ادرک خواہ پیاز مین رکھہ کر آگ مین بہلبہلا کے کچل کر تہوڑے آرد نخود مین ملا کر
بعد دانہ کے کہلانا **ایضاً** آدہ پاؤ پیاز قبل پانی پلانے کے کہلانا **ایضاً** بانس کی
پتی یا روسہ کی زرد پتی خواہ پیا بانسہ کی پتی کچل کر آرد ملا کے کہلانا **ایضاً** آدہ سیر

تانخواہ بول آدمی مین ترکرکے خشک کررکہین دو دو پیسہ بہر دونو وقت بعد دانہ سے کے
کہلایاکرین ایضاً دو پیسہ بہر گوکہرو سفوف کرکے تہوڑے قند سیاہ مین ملاکر کہلانا
ایضاً خاک درخت کٹائی و سفوف مرچ سیاہ ادہیلا ادہیلا بہر قند سیاہ مین ملاکر کہلانا
دہا لسی یعنے سرفہ خشک علاج بعد پانی پلانے کے آدہ پاؤ بالائی کہلانا ایضاً
کتیرا وگوند ببول دو دو پیسہ بہر سفوف کرکے آدہ پاؤ آرد جو مین سان کرکہلانا ایضاً
برگ روسہ ایک چہٹانک و نمک سانبہر دو پیسہ بہر پیکر آرد جو مین ملاکے کہلانا ایضاً
جو اکہار ایک تولہ زنجبیل پانچ تولہ سفوف کرکے سرکہ خالص مین سان کر کہلانا ایضاً
شراب قندی روغن گاؤ ایک ایک چہٹانک ملاکے پلانا ضیق النفس یعنے سانک
علامت اوسکی ظاہر ہے علاج ہلیلہ بلیلہ آملہ ہرسہ تخم دفع کردہ مرچ سیاہ آدہ آدہ پاؤ
سفوف کرکے سیر بہر برنج شالی مین پکاکے آدہ سیر شکر سرخ ملاکے مثل حلوا کے
پکاوین تین تین چہٹانک صبح و شام کو کہلایاکرین ایضاً دو پیسہ بہر شاخ سینڈہ کو
آگ مین بہلبہلا کر مرچ سیاہ پپرامور پیسہ پیسہ بہر سب کوکچل کر آرد جو مین سانکر کہلانا ایضاً
پوست بیخ ارنڈ بیخ حنظل مرچ سیاہ پپر پپرامور نانخواہ اجمودہ بہندال دارہلد ہلیلہ بلیلہ آملہ گٹہنچن
نمک سبہی نمک سنگ نمک کہاری دو دو پیسہ بہر سفوف کرکے سیر بہر آرد گندم مین
ملاکے روٹیان پکاکر اوپلا کی آگ مین جلاکر کوئلہ کرکے سفوف کررکہین تین تین پیسہ بہر
سفوف آدہ پاؤ آرد جو مین ملاکر صبح و شام کہلایاکرین شیر دمی یعنے دم ہلنے مین
آواز آنا خصوصاً سواری کے وقت و یہ عارضہ بسبب منجمد ہوجانے رطوبت کے
اعضائے تنفس مین ہوتا ہے علاج پیاز آدہ پاؤ کتیرا دو پیسہ بہر باہم کچل کر بعد
پانی پلانے کے کہلایاکرین ایضاً دو پیسہ بہر دہان کی بہوسی رات کو بول آدمی مین

تر کر رکہین صبح کو بعد دانہ کہلانے کے کہلایا کرین **ایضاً** دو پیسہ بہر قلمی شورہ سفوف
کرکے ایک چہٹانک آرد جو مین ملاکر کہلایا کرین **ایضاً** کلیجن و مرچ سیاہ پیسہ پیسہ بہر
بادیان تین پیسہ بہر سفوف کرکے آدہ پاو شکر سرخ ملاکے شیر گاؤ مین سانکر کہلایا کرین
**چہاتی جکڑنا** جسکو سینہ گیرا کہتے ہین اگر رطوبت سے ہوتا ہے تو آب گیرا و اگر ریح
سے تو باد گیرا کہلاتا ہے چلنے پہرنے مین تکلیف ظاہر ہوتی ہے و درد کی جہت
سے چہونی نہین دیتا **علاج** دوائین گرم کہلانا پلانا و لگانا مفید ہے **فائدہ** عوارض
مذکورہ اس فصل مین سرد پانی و سیر شکم پلانے سے احتراز مناسب ہے **فصل**
امراض معدہ و امعا مین **سول** جسکو بعرف عام گرگری کہتے ہین اگرچہ کتب قدیمہ سے
یہ مرض ایک قسم پر پایا جاتا ہے و متاخرین نے کم تر اقسام لکہے ہین لیکن کیفیت
عامہ اس مرض کی یہی ہے کہ کسی سبب سے منافذ اخراج بول براز مین سدہ غذائی یا
ریاحی پڑ جاتا ہے کہ جسکے سبب سے اخراج بول براز و ریاح کا خواہ ان تینون سے کسی کا
مسدود ہو جاتا ہے اس جہت سے درد پیٹ مین ہوتا ہے و جانور بیقرار رہتا ہے
و آنکہین چہرہ اوسکا مبدل ہو ہو جاتا ہے دانہ گہانس کی رغبت نہین کرتا و کبہی
بدون انسداد خروج فضلات کے بہی یہی کیفیت پیدا ہوتی ہے چونکہ ہر شخص کو امتیاز
و فرق بین تشخیص کرنا ایکسون قسم مین دشوار ہوتا ہے لہذا تسہیلاً للعلاج وہ دوائین
لکہی جاتی ہین جو دافع جملہ اقسام درد و رافع انسداد فضلات کی ہین **علاج** تنباکوے
کشیدنی پانی مین گہول کر نال سے بدفعات پلانا **ایضاً** نیم گرم دودہ مین گہی ملاکر
پلانا **ایضاً** ربنڈی کا تیل گرم پانی مین ملاکر پلانا **ایضاً** پوست درخت پیپل آدہ پاو
پوست بیخ ارنڈ ایک چہٹانک بیج کٹائی برگ و شاخ سداب یعنے تتلی ایک ایک پیسہ بہر

جوش کرکے پلانا **ایضاً** اجوائن دیسی مرچ سیاہ اجمود دو دو پیسہ بہر پیسکر ایک چھٹانک
قند سیاہ ملاکے پلانا **ایضاً** مرغ کا شوربا پلانا **فائدہ** کبہی گہوڑا کو دوڑانے سے اوسکے
پیٹ مین ہوا بہر جاتی ہے واس سبب سے بہی یہ عارضہ ہوتا ہے **علاج** پانچ ماشہ سوہاگا
بریان پانی مین گہولکر پلانا **ایضاً** چھپکلی کی ایک دم پانی مین پیسکر پلانا **ایضاً** دونو کان
اوسکے چہری سے خراش کرکے دو ایک قطرہ خون نکال کر ناک کے اندر لگا دینا
واگر جانور کو ہمیشہ ہر مہینہ مین درد سول کا ہوا کرتا ہو **علاج** پوست ہلیلہ زرد پوست
بلیلہ آملہ تخم برآوردہ مساوی سفوف کر رکہین ہر روز ایک چھٹانک سفوف آدہ پاؤ
گلقند مین ملاکے کہلایا کرین اسکی مداومت سے عارضہ دفع ہوجاتا ہے اگر درد
کرتے کرتے پیٹ مین آماس ہوجاوے تو اس دوا کے کہلانے سے درد و
ورم دونو دفع ہوجاتا ہے ع برگ وشاخ تازہ مکوی آدہ پاؤ ہلدی ایک چھٹانک
لہسن وخردل وہلیلہ زرد آدہی آدہی چھٹانک پیسکر آدہ پاؤ قند سیاہ کہنہ ملاکر کہلایا کرین
**ایضاً** مصبر پیسہ بہر پوست ہلیلہ زرد خردل تین تین پیسہ بہر سفوف کرکے آدہ پاؤ گلقند
مین ملاکر کہلایا کرین **ایضاً** بہیسا کا گوبر تازہ پیٹ پر لگایا کرین **ذکر اکیس قسم**
**سول مندرجہ کتب قدیمہ کا تاساورت سول** علامت گہوڑا دم مارتا ہے
ودونو نتہنے ودونو پہلو پہڑکتے ہین اور تمام بدن کپنتا ہے **علاج** مغز نیبہ دانہ
زنجبیل فلفل دراز بنگندہ اجوائن ایک ایک چھٹانک ہینگ دو پیسہ بہر سفوف کرکے
آدہ سیر گلقند وآدہ سیر روغن گاؤ مین ملاکر بدفعات کہلاوین وتین چار روز تک ہر روز
اسیقدر کہلایا کرین **متراوت سول** علامت گہوڑا زمین سونگتا ہے و دونو پہلو
لوٹتا ہے وپیشاب بالکل بند رہتا ہے **علاج** پیر کنگی دونو مساوی سفوف کرکے

روغن گاؤ مین ملاکے بقدر مناسب تین روز تک کہلایا کرین **ایضًا** قلمی شورہ دو پیسہ بھر
بار برنگ ایک پیسہ بھر سفوف کرکے شکر چہٹانک بھر ملاکے کہلاوین **سدا ورت ۳۱**
**سول** علامت گہوڑا دونو بازو زمین پر مارتا ہے اور سر کو پہلو پر ڈالے رکہتا ہے
**علاج** تخم پلاس بہنگرہ اجوائن دیسی نمک سیاہ ہموزن سفوف کرکے روغن گاؤ مین
ملاکے بقدر مناسب تین روز تک کہلایا کرین **اترا ونت ۳۲ سول** علامت گہوڑا ہو نٹہہ
اور دانت زمین پر مارتا ہے اور دم کو اینٹہتا ہے وبدن سے دم کو مضبوط لپیٹتا ہے
**علاج** گہوڑبچ پہٹکری پاکہان بید پوست بیج پر ور نمک سیاہ مساوی سفوف کرکے تین
سرکہ خالص مین سانکر کہلاوین **رکت پریم ۳۳ سول** ع بسبب شدت درد کے
دونو نتہنون سے خون جاتا ہے اور گہوڑا بیقرار رہتا ہے **علاج** دونو رگین چہاتی
کی فصد لینا اور پوست درخت ببول کو گائے کے دودہ مین پیسکر بدفعات ناک مین
ڈالنا اور پیسہ بھر ایلوا سفوف کرکے چہٹانک بھر روغن کنجد سیاہ مین ملاکر پلانا **گرم وکہہ ۳۴**
**سول** ع گہوڑا اپنی ناف دانتون سے کاٹتا ہے اور مونہہ سے لعاب گراتا ہے
**علاج** سونٹہہ پیپرا جوائن تخم پلاس گہوڑبچ بہنگرا دو دو پیسہ بھر برگ یا تخم سنبہالو
آدہ پاؤ سفوف کرکے آدہ سیر قند سیاہ مین ملاکر کہلانا **سہا ورت ۳۵ سول** ع گہوڑا
زمین پر گرتا اور لوٹتا ہے اور ہاتہہ پیر بلند کرتا اور کانپتا ہے **علاج** ہینگ لہسن
نمک سیندہا بیج بیگن تخم پلاس اجوائن گہوڑبچ سہنڈ دو دو پیسہ بھر پیسکر پاؤ سیر گلقند
و آدہ سیر دہی مین ملاکر سوم سوم حصہ تین روز تک کہلانا **پیتا ورت ۳۶ سول** ع گہوڑا
کہڑا ہوا زمین پر گرتا ہے اور زمین کو دیکہتا و سونگہتا و پہر کہڑا ہو کر گرتا ہے **علاج**
خاکستر کونپل پلاس کی اور مینگ اور تخم پلاس بوزن مساوی سفوف کرکے شیرہ برگ

سنبہالو مین ملاکر تین روز کہلانا **بہوم برک سول** ع گہوڑا زمین پر نہین پڑتا
کہڑا رہتا ہے وکچہہ نہین کہاتا اور بدن گرم رہتا ہے ولید وپیشاب نہین کرتا اپنے
پیٹ کی طرف اکثر دیکہتا ہے **علاج** روغن کنجد روغن گاو مساوی ملاکر بدن پر
لگانا اور دہوپ مین کہڑا کرنا **ایضاً** گلقند تین چہٹانک ہلدی ولہسن واجوائن وہلیلہ
زرد وزنجبیل وبرگ سنبہالو ایک ایک چہٹانک سب کو پیسکر آدہ سیر روغن گاو ملاکر
تین حصہ کرکے تین روز کہلانا **کاساورت سول** ع گہوڑا آواز کرتا ہے وزمین پر
گرتا اور لوٹتا ہے **علاج** پتر وسونٹہہ دو دو پیسہ بہر ہینگ چہٹانک بہر پیسکر آدہ سیر گاے کی
دودہ مین ملاکر اسی اسی قدر دونو وقت تین روز تک پلایا کرنا **سکلاورت سول**
ع گہوڑے کے منہ سے پانی جاتا ہے اور بال بدن کے کہڑے رہتے ہین
**علاج** ہنگندہ چہٹانک بہر پتر وسونٹہہ وپہٹکری دو دو پیسہ بہر تین پاو گاے کے
دودہ مین ملاکر پلانا **کلاکر لہنگ سول** ع گہوڑے کی ناک اور منہ سے پانی
جاتا ہے **علاج** چہاتی کی رگون کی فصد کہولنا اور گہوڑ بچ چہٹانک بہر سونٹہہ دو پیسہ بہر
لہسن تین پیسہ بہر سبکو سفوف کرکے ہموزن شہد مین ملاکر کہلانا **دنت کلی سول**
ع پیٹ اماس کر جاتا ہے اور پیشاب بند رہتا ہے گہوڑا دم نہین مارتا اور دانت
بند رکہتا ہے **علاج** بہنگرہ پوست درخت پیپل گہوڑ بچ سونٹہہ ایک ایک چہٹانک
ہلیلہ زرد آدہ پاو سفوف کرکے سیر بہر قند سیاہ مین ملاوین اسمین تین حصہ کرکے
تین روز تک کہلاوین **بالجہ سول** دوڑانے کے بعد پانی پلانے سے پیدا
ہوتی ہے ع گہوڑا اوٹہتا بیٹہتا ہے اور پیر پہیلاتا ہے اور پیٹ سے آواز ہوتی
ہے **علاج** سونٹہہ وپتر ومرچ سیاہ وگہوڑ بچ وہینگ بوزن مساوی سفوف کرکے

روغن گاو مین ملاکر کهلانا رگشاورت ۱۵ سول ع گہوڑا دونو بیرون سے زمین کہودتا ہے اور زمین پر منہ مارتا ہے علاج سونٹھہ پیپر و مرچ سیاہ و بابرنگ واجوائن بوزن مساوی سفوف کرکے روغن گاو مین ملاکر تین روز تک کہلانا اشاورت ۱۶ سول ع گہوڑا دونو پہلو پر پڑا رہتا ہے اور پیٹ سے آواز آتی ہے علاج چہاتی اور زانو کی فصد کہولنا اور یہہ دوا کہلانا جس اجوائن وہلیلہ زرد وزیرہ سفید وتخم بہٹوانس وبرگ کپاس بوزن مساوی پیکر سہ چندان قند سیاہ مین ملاکر کہلانا اجیران ۱۷ سول ع گہوڑا الید تپلی کرتا ہے اور زمین پر پڑا رہتا ہے علاج تر کہجور وجائپهل وزنجبیل ونمک سنگ بوزن مساوی سفوف کرکے سرکہ خالص مین ملاکے تین روز تک کہلاوین متر ۱۸ سول ع گہوڑے کو سہال آتے ہین وپیشاب کم کرتا ہے وکبہی بالکل نہین کرتا ہے وزمین پر پڑا رہتا ہے اور آہستگی سے دم لیتا ہے علاج پوست درخت سینجن وبابرنگ دو دو پیسہ بہر مرچ سیاہ وہینگ ایک ایک پیسہ بہر سفوف کرکے پاو بہر قند سیاہ مین ملاکے کہلایا کرین ❊ اودرورات ۱۹ سول ع گہوڑا اوٹہتا بیٹہتا ہے ولیٹا ہوا گردن دراز کرکے زمین سونگہتا ہے علاج پورانا ٹاٹ جلاکے اوسکی خاک گلقند اور گہی مین ملاکر تین روز کہلانا انجن ۲۰ سول ع گہوڑا زمین پر آنکہہ بند کیے پڑا رہتا ہے علاج املتاس پاو بہر املی آدہ پاو پانی مین بہگوکر ملکر اور چہان کر تین روز تک پلانا مایان ۲۱ ورت سول ع گہوڑا زمین پر پڑا ہوا دم اینٹہتا ہے علاج مولی کی جڑ دیتا پاو بہر شکر پاو بہر گلقند مین ملاکر کہلانا ایضا بہنگرہ پیکر قند سیاہ مین ملاکر کہلانا اسہال اگر سردی خواہ بدہضمی سے ہووے تو مصالحہ ہاے گرم جو دوسری فصل مین اسی باب کی

لکہے گئے ہین بقدر مناسب سبزی یعنے بہنگ ملا کے کہلانا واگر گرمی سے ہوئے
علاج کتیرا ایک چہٹانک جو کوب کرکے پانی مین تر کرین وجو کے آٹا مین ملا کر کہلایا کرین
ایضاً پوست درخت گولر و تخم السی ایک ایک چہٹانک پیسکر جو کے آٹا کے ساتہہ کہلانا
ایضاً مغز تخم انبہ مغز تخم جامن و نا ین دو دو پیسہ بہر سفوف کرکے آرد جو مین کہلانا
ایضاً سبزی ایک چہٹانک و کتیرا و زیرہ سفید و مغز بیل دو دو پیسہ بہر کوٹکر آدہا صبح کو آدہا
شام کو جو کے آٹا مین ملا کر کہلانا قراقر شکم جانور کے پیٹ سے آواز آتی ہے وہہ
عارضہ آنون سے ہوتا ہے لید چکنی ہوا کرتی ہے و کبہی آنون بہی لید کے ساتہہ
گرتی ہے علاج ہلیلہ زرد بلیلہ آملہ اجوائن سونٹہہ پوست درخت سہنجن نمک سچی نمک
سانبہر نمک کہاری سبکو کوٹکر دو چندان مجموع کا دہی ملا کر ظرف گلی مین رکہہ کر ایک
ہفتہ تک گہوڑے کی لید مین دفن کر رکہین زان بعد بقدر مناسب کہلایا کرین
واگر ایام زمستان ہو تو بجاے دہی کے سرکہ خالص ملاوین کرم شکم لانبی کیڑا
جسکو جونکی کہتے ہین اور کبہی چہوٹی بہی ہوتے ہین لید کے ساتہہ نکلنے سے پہچانے جاتے
ہین و گہوڑا باوجود کہلانے پلانے کے لاغر ہوتا جاتا ہے علاج تخم ڈہانکہہ
و کمیلہ و رائی و اجوائن و نمک کہاری مساوی سفوف کر رکہین ایک چہٹانک سفوف
آدہ پاو دہی ملا کے آرد جو مین سانکر کہلایا کرین ایضاً ہلیلہ بلیلہ آنولہ بیخ اندرائن برگ
گندنا برگ شریفہ جملہ بوزن مساوی سفوف کر رکہین ایک چہٹانک سفوف دہی مین
ملا کر کہلایا کرین ایضاً گوگل بہنیا و لہسن دو دو پیسہ بہر پیسکر ایک چہٹانک گلقند مین
ملا کر کہلانا ایضاً رائی پاو بہر و نمک کہاری آدہ پاو و کمیلہ ایک چہٹانک آدہ سیر دہی
مین ملا کر ایک ایک تہائی تین روز تک کہلاوین ورم شکم جسکو طبق کہتے ہین مقام

سینہ اور ناف کے درمیان مین ورم ذہیلا مادہ زہرباد سے ہوتاہے **علاج** برگ دہتورہ سیاہ شاخ وبرگ مکوی ومانڈہ لکڑی وکالی زیری ہموزن پیسکر نیمگرم لگانا **ایضًا** برگ نیب برگ بکائن برگ سنبہالو جوش کرکے اوسکا بہپارہ دینا اوسی کو نیمگرم باندہنا **آہو شکم** اگرچہ یہہ بیماری نہین ہے مگر جس جانور کا پیٹ چھوٹا ہوتاہے کم کہانے پینے سے کمزور رہتاہے وظاہرا بدصورت بہی معلوم ہوتاہے لہذا کتب قدیمہ مین داخل امراض کیا گیاہے **علاج** زنجبیل پاؤسیر نمک بہی آدہ پاؤ سفوف کرکے آردماش پاؤبہر مین ملاکر روٹی پکاکر یا چاک دشتی کی آگ مین جلاکر کوئلہ کرکے سفوف کررکہین جب پانی پلایا کرین تو ایک تولہ سفوف اوس پانی مین ملادیا کرین **ایضًا** دونو کوکہ پرچار پانچ داغ آہنی کردینے سے بہی جانور جہولی چہوڑدیتاہے **کم خوری** یہہ عارضہ نہایت ناقص ہے کہ بسبب کم خورش کے جانور کام طاقت کے نہین کرسکتا وکم جیتاہے **علاج** تیج کٹائی بیرا مور آجوائن اجمودہ بابرنگ برگ نیب ہلیلہ سیاہ بلیلہ بادیان برگ زردروسہ کونپل ارنڈ پوست بیج اگ کلونجی مرچ سیاہ زنجبیل جملہ بوزن مساوی سفوف کررکہین ایک چھٹانک سفوف پاؤبہر قند سیاہ کہنہ مین ملاکر ہرصباح قبل دانہ کہلانیکے کہلاکر تہوڑی دیر تک قائزہ رکہا کرین اور مصالحات کہ اس باب کی فصل دوسری مین مرقوم ہین مناسب وقت کے کہلانا چاہیے **کم نوشی** اگر جانور پانی کم پیتاہے توخشک ولاغر وبے آب تاب رہتاہے **علاج** دونو وقت دانہ کہلانے کے بعد ایک ایک چھٹانک اجوائن دیسی آدہ پاؤ آرد نخود مین ملاکر کہلایا کرین واگر دانہ مین ملادینے سے کہا دے تو ویسی کہلایا کرین **فصل ۱۲** امراض اعضاے بول مین **خون پیشاب کرنا** تین روز تک دوا کرنا ضرور نہین ہے کہ اس سے اکثر امراض دفع ہوتے ہین خود بخود

بند ہوجاتا ہے اوسکے بعد دیکھنا چاہیے کہ اگر خون رقیق آتا ہے تو گرمی سے ہے **علاج**
مائدہ گندم و بورا شکر ایک ایک چھٹانک پانی کے ساتھہ پلانا **ایضاً** کتیرا و کتھہ سفید ہموزن
سفوف کرکے آردجو مین ملاکے کہلانا و اگر خون غلیظ ہووے تو سردی و بادی سے ہے
**علاج** مرچ سیاہ و نبات سفید ہموزن سفوف کرکے آرد مونٹھہ مین ملاکر کہلانا چاہیے
**فائدہ** یہہ دوا دونو قسم کو دفع کرتی ہے **ص** ہلیلہ بلیلہ آملہ زیرہ سفید کتیرا و کتھہ سفید
بوزن مساوی سفوف کر رکہین ہر روز پاو بھر خشکہ و پاو بھر دہی مین ایک چھٹانک
سفوف ملاکر کہلایا کرین **پیشاب جلد جلد کرنا** یہہ مرض سردی و بادی سے ہوتا ہے
**علاج** تخم ہتیہی تخم سوہ بوزن مساوی کوٹکر قند سیاہ مین ملاکر کہلانا **ایضاً** کنجد سفید آدہ پاو
و قند سیاہ پاو بھر کوٹکر کہلانا **ایضاً** لہسن دو پیسہ بھر و پیاز ایک چھٹانک پیسکر آٹا مین
ملاکر کہلانا **ایضاً** ہینگ پیسہ بھر کنجد سیاہ چھٹانک بھر قند سیاہ آدہ پاو کہلایا کرنا **پیشاب**
**تہوڑا تہوڑا ہونا یا بالکل بند ہونا** **علاج** سرخ مرچ پیسکر کپڑے کی بتی تر کرکے
بول گاہ مین رکہنا **ایضاً** قلمی شورہ سفوف کرکے کپڑے مین لپیٹ کر بطور بتی کے
پانی سے تر کرکے بول گاہ مین رکہنا **ایضاً** صابون و رائی کی بتی بناکے رکہنا **ایضاً**
مرچ سیاہ و صابون و ہینگ و زنجبیل عرق لیمو مین گہسکر بتی تر کرکے رکہنا **ایضاً**
نہلانے سے پیشاب کہلتا ہے **ایضاً** املی بھگوکر ملکر چھان کے تہوڑا نمک سیندہا
ملاکے پلانا اگر یہہ مرض مزمن ہوجاوے **علاج** زنجبیل و سہاگا پیسہ پیسہ بھر سفوف
کرکے آدہ پاو گلقند مین ملاکر کہلایا کرین **ایضاً** تخم خیارین و کشنیز و کشمش دو دو پیسہ بھر
و تال کہنگنی و دانہ الائچی سرخ پیسہ پیسہ بھر پیسکر آدہ سیر گاے کے دودہ مین ملاکر پلانا
**فائدہ** مادہ کے بول گاہ مین بتاشا رکہنے سے خواہ بیر کی بتی منہ سے چاب کر رکہنے

ونرے کے فوطہ پر سرد پانی کا تلیلہ دینے سے پیشاب کہل جاتا ہے **فائدہ** اگر عارضہ
گرگری مین لید ہوسنے لگے و پیشاب بند رہے تب بہی یہی دوائین کرنا چاہیے **بدنام**
اس عارضہ کو گم نام اور بیل بہی کہتے ہین یہہ عارضہ نر و مادہ کے بول گاہ مین ہوتا ہے
ورم اور دانہ جن سے رطوبت نکلتی ہے و خراش و خارش ہوتی ہے **علاج** پوست
درخت سینجن و اوسکا نصف مرچ سیاہ سفوف کر رکہین صبح و شام دو دو پیسہ بہر پہلا مین
خواہ آٹا مین ملا کر کہلایا کرین **ایضاً** گندہ سیاہ بہلانوان مساوی کوٹ رکہین ایک ایک
چہٹانک صبح و شام کہلایا کرین **ایضاً** براز سگ جنگلی جلا کر اوسکی خاک پانی مین ملا کر
لگانا **ایضاً** شنگرف ایک تولہ زنجبیل دو تولہ کتہہ پاؤ سیر سفوف کر کے چہٹانک بہر گہی
گاے کا ملا کر پانی مین سانکر ایک ایک تولہ کی گولی بناوین و ہر روز دونو وقت ایک ایک
گولی کہلایا کرین اگر نہ کہاوے تو آٹے مین سانکر کہلاوین و اس دوا کے کہلانے
مین پانی گہوڑے سے نزدیک رکہین کہ اپنی خواہش سے ہر دم پیا کرے اگر گرمی
زیادہ ہووے تو دہی چاول کہلاوین **ایضاً** تخم بید انجیر نیمکوفتہ جوش کر کے اوسکا پانی
لگاوین **ایضاً** نمک خوردنی و ہرتال برابر سفوف کر کے گاے کے گہی مین ملا کر کہلاوین

**فصل ۱۳** امراض پشت و ظاہر سینہ مین **ورم پشت** سخت ہونے خوگیر سے
خواہ بی احتیاطی سواری سے مُدو یعنے ایال کے پاس و میڈہکی یعنے کمر پر آماس ہو جاتا ہے
**علاج** سرد پانی خواہ اوسمین تہوڑا نمک گہولکر اوسمین کپڑا تر کر کے باندہنا و بار بار تر
کرنا **ایضاً** چکنی مٹی پانی مین گہولکر لگانا **ایضاً** صابون پانی مین گہولکر نیمگرم لگانا **ایضاً**
روغن سلسون کا لگانا و تہوڑی دیر کے بعد سرد پانی سے دہونا **ایضاً** برگ دہتورا
و نمک پیسکر شیرہ اوسکا لگانا **ایضاً** گاے کے دودہ مین نمک ملا کر کپڑا تر کر کے رکہ

فائدہ اگر ورم پختہ ہوکے ٹوٹتا نہوے نشتر سے پہاڑین وصاف کرکے پہلانواں
سوختہ وسیندور سفوف کرکے بہر دیوین آرام ہوجاوے واگر بطور پہوڑے کے
ہوجاوے تو اودویہ مندرجہ فصل بارہوین باب اول کی کرین زخم پشت جو بسبب
سختگی چارجامہ کے ہوجاتا ہے یا ورم ٹوٹ کر زخم ہوجاتا ہے اوسکی واسطی یہہ چند دوا
مخصوص ہین علاج بہیا کا گوبر نچوڑ کر تہوڑا قند سیاہ ملاکے مثل مرہم کے پکاکر پہاہا ین لگانا
ایضاً پورانی جوتی کا چمڑا جلاکے اوسکا کوئلہ سفوف کرکے رینڈی کے تیل مین ملاکی لگانا
ایضاً بیروزہ کا پہاہا لگانا ایضاً اسبغول کا پہاہا رکہنا ایضاً گہمو کی پتی و ڈال پیکر سرد لگانا
ایضاً بعد بر ہوجانے زخم کے بہنگرا پیکر لگانا کہ اس سے زخم خشک ہوکے بال بہی نکل
آتے ہین ایضاً بعد بر ہونے زخم کے گہونگہا کے انڈے ملنے سے زخم اچہا و مضبوط
ہوجاتا ہے ایضاً گدہے کی لید سفوف کرکے بہرنا زخم کو خشک کرتا ہے ایضاً
برگ بیر و سفوف کرکے بہرنا زخم کو خشک کرتا ہے ایضاً ہلیلہ جلاکر خاکستر اوسکی رکہنا
ورم تنگ اگر تنگ کا کپڑا سخت ہوتا ہے خواہ اوسکے کہینچنے مین بے احتیاطی ہوتی ہے
تو ورم ہوجاتا ہے علاج گائے کے دودہ مین تہوڑا نمک ملاکے شیر گرم کرکے
نمد اتر کرکے باندہنا ایضاً چند تہ کاغذ سرد پانی مین تر کرکے باندہنا اگر اس سے دفع
نہوے تو ورم پشت کی دوائین کرنا ورم سینہ جسکو کتب ہندیہ مین پلیہ بندرس
لکہا ہے قسم زہرباد سے ہے چہاتی پر ایک ورم لانبا برنگ سیاہ پیدا ہوتا ہے
و ٹوٹ کر اوس سے رطوبت جاری ہوتی ہے و خود بخود کبہی کم ہوجاتا ہے کبہی زیادہ
علاج برادہ آہن ہلیلہ زرد کتہہ بوزن مساوی سفوف کرکے روغن کنجد سیاہ مین
پکاکر لیپ کرین و برگ پیپل رکہہ کر باندہین و اینٹ گرم کرکے اوس پر سینکین ایضاً

اجوائن ترگ سنبهالو برگ انبلی بهانگ همٖوزن پانی مین پیسکر کهلایا کرین **فصل ۴۴ امراض** پاؤن مین هڈا پچہلے دونو پاؤن خواه ایک پاؤن کی گانٹہ کا ہڈا جو بیبلی اور ران کے جوڑ مین بهی بڑه جاتا ہے خواه اوسی مقام مین ہڈ ازائد پیدا ہو جاتا ہے که دیکهنے و دبانے سے معلوم ہوتا ہے و گهوڑا لنگ کرتا ہے اگر کلان اور نوکیلا ہوا تو ہڈا اگر خرد اور نوکیلا ہوا تو بجر ہڈی اگر چپٹا یا مدور ہوا تو زانوا کهلاتا ہے دوائین سب کی قریب قریب ایک دوسرے کو مفید ہین **علاج** نمک سیاه نمک سبجی نمک جو اکهار ایک ایک توله سوہاگا نوسادر تین تین توله اجوائن دیسی آده پاؤ سب کو سفوف کر کے مغز گهیکوار مین ملا رکهین تهوڑا سا ہر روز آرد نخود مین ملا کے کهلایا کرین **ایضاً** تین پیسه بهر ہلدی کوٹکر رات کو گائے کے پیشاب مین تر کر رکهین و صبح کو آرد نخود ملا کے کهلایا کرین **ایضاً** سوہاگا بریان بوزن نیم فلوس تهوڑے آٹا مین ملا کے ہر روز کهلانا خواه پانی مین گهولکر پلانا **ایضاً** اونٹ کی ہڈی پورانی تین پیسه بهر سوہاگا ایک پیسه بهر سفوف کر کے پانی مین پیسکر نیمگرم باندهنا **ایضاً** دوده کا خواه گهی کا برتن خالی آگ مین گرم کر کے سینکنا **ایضاً** اونٹ کی پسلی کی ہڈی گرم کر کے سینکنا **ایضاً** چهٹانک بهر ماش کے آٹا مین دو دو پیسه بهر مغز تخم ارنڈ و نمک کهاری و چهه ماشه توتیا ملا کے ٹکیه توا پر ایک طرف پکا کر کچی طرف نیمگرم ہڈ اپر رکهکر باندهین و ہر روز تجدید کرین تحلیل ہو جاتا ہے یا ٹوٹ کر بهه جاتا ہے **ایضاً** برگ نیب جوش کر کے باندهنا بهی مفید ہے **ایضاً** جمال گوٹه نوسادر نمک سپید ہا بوزن مساوی عرق لیمو مین پیسکر لیپ کر کے باندها کرین اور جب بهه جاوے تب توله بهر رال سفید و چهه ماشه کتهه سفوف کر کے دهوئے ہوئے گهی مین ملا کر لگایا کرین که زخم خشک ہو جاوے **ایضاً** یهه سینک نهایت مفید ہے اور بارہا تجربه مین آیا ہے **ص** صابون

وگرمی کہنہ ناریل کی وگنبد سیاہ وکہلی سلسون کی وپیاز وچربی گوسفند کی سب چیزین آدہ آدہ
پاو نمک خورد ایک چہٹانک سبکو پیسکر باہم مخلوط کرکے دو پوٹلی کپڑے کی باندہ کر بدستور
سینک کیا کرین **ایضاً** چوب زقوم سے سینک کرکے پہٹکری خام آب لیمو مین گہسکر
لگاوین وپہر چوب زقوم سے سینک کرین کہ اس سے اکثر بہہ جاتا ہے **ایضاً** یہہ معالجہ
بقدر مناسب ہر روز کہلانا از بس مفید ہے نمک سنگ اجوائن چرائتہ بوزن مساوی
سفوف کرکے قند سیاہ کہنہ مین ملاکر کہلانا **ایضاً** شاخ گوسفند آگ مین جلاکر اور گل ارمنی
ومرچ سیاہ ہموزن سفوف کر رکہین ہر روز دو پیسہ بہر سفوف چہٹانک بہر قند سیاہ مین
ملاکر کہلایا کرین **موتر ا** بمقام ہڈاسکے غدود موجودہ مین ورم ہوتا ہے خواہ غدود جدید
پیدا ہوجاتا ہے وبطور ہڈاسکے تکلیف دیتا ہے و دیکہنے وٹٹولنے سے کیفیت اوسکی
دریافت ہوتی ہے **علاج** سب دوائین ہڈسے کی اوسکو بہی مفید ہین **ایضاً** بکری کا
تازہ گردہ پہاڑ کر گرما گرم نمک چہڑک کر باندہنا خواہ آگ سے گرم کرکے باندہنا **ایضاً**
برگ تازہ مکوی اور سوہاگا پیسکر نیمگرم لگانا اور باندہنا **ایضاً** امربیل درخت روسہ کی
پیسہ بہر کوٹکر چہٹانک بہر قند سیاہ مین ملاکر کہلانا **ایضاً** مرچ سیاہ پیپر امور زنجبیل
کنگی گہونگچ زیرہ سیاہ نانخواہ ہینگ نمک سیاہ سجی جواکہار مساوی سفوف کر رکہین چہٹانک
بہر سفوف آدہ پاو قند سیاہ مین ملاکر اکیس روز تک کہلایا کرین **ایضاً** شنگرف و
سوہاگہ بریان وکتہہ سفید دو دو پیسہ بہر سفوف کرکے شیرہ ادرک مین سانکر اکیس گولی
بناوین وہر روز ایک گولی کہلایا کرین **ایضاً** سجی دس پیسہ بہر ہلدی اکیس پیسہ بہر
گوگل بہینسیا وخاکستر شاخ گاومیش تین تین پیسہ بہر سفوف کر رکہین دو پیسہ بہر سفوف
آدہ پاو قند سیاہ کہنہ مین ملاکر ہر روز کہلایا کرین **پیر ہڈی** اگلے پیرونکی پہیلی مین چمڑی کے اندر

ایک ہڈی زائد لانبی شکل پیدا ہوتی ہے **علاج** سب دوائین ہڈا و موترا کی مفید ہین **ایضاً**
ابتدا مین مٹی کا ڈہیلہ گرم کرکے سینکنا **ایضاً** تہوہر کی پتی پیسکر تہوڑا صابون ملاکر نیمگرم
لگانا و باندہنا **ایضاً** روغن گاؤ لگا کے بدہار اسہینڈ کی لکڑی تازہ نیمگرم باندہنا و
احتیاط کرنا کہ رگڑنے نہ پاوے **ایضاً** گہوڑ بچ و باربرنگ دو دو پیسہ بہر سفوف
کرکے روغن کنجد سیاہ مین ملاکر کہلانا **جو گیرا** یہہ مرض ایسا ہے کہ اولا گہوڑا بائین
پیر سے لنگ کرتا ہے دو تین روز کے بعد چارون پیر جنبش سے باز رہتے ہین اور
چہاتی بہی ایسی بہاری ہوجاتی ہے کہ گہوڑا کسیطرف گردن نہین پہیر سکتا **علاج**
پیرون کے بال استرا سے دفع کرکے افیون ملنا چاہیئے خواہ افیون کو پانی مین گہولکر
گرم کرکے پیرون کی ابتدا سے سم تک چند روز ایسا مالش کرنا چاہیے کہ جلد تک اثر
پہونچ جایا کرے **ایضاً** ہیرا ہینگ ہلدی سوہاگا خام پکچی گوگل بہینسیا زنجبیل مغز تخم کرنج
نوسادر معدنی عقرقرحا ڈہائی تین تین تولہ افیون ایک تولہ سب کو کوٹ چہانکر قند سیاہ
کہنہ مین ملاکر تیرہ ۱۳ گولی بنانا ایک گولی گہوڑے پر تصدق کرکے پہینکدینا اور ایک
گولی دونو وقت چہہ روز تک کہلانا اور پانی تازہ دوپہر کو صرف ایکدم پلانا اور فاقہ
کرانا ورنہ چارہ بقدر زندگی کے دیا کرنا چاہیے اور دانہ مونگ کا کہلانا بہی اس مرض کی
دوا ہے **ایضاً** ہلدی ایک چہٹانک سفوف کرکے آدہ پاؤ قند سیاہ مین ملاکر کہلانا
**ایضاً** بچہ نوزاد بہینس کا سرگین ایک پیسہ بہر پانچ پتی ارنڈ مین ملاکر کہلانا مفید ہے
**دامنی پچہلے زانو مین آماس ہوتا ہے** **علاج** روغن کنجد سیاہ شیرہ برگ دہتورہ
سیاہ مساوی شیر گرم کرکے لگانا **ایضاً** برگ سنبہالو برگ نیم مساوی کہلانا و لگانا
**ایضاً** زنجبیل کلان تخم سوہ تخم مولی مساوی سفوف کرکے قند سیاہ مین ملاکے کہلایا کرنا

**پی آنا** اسکو بنڈور بہی بہی کہتے ہین اگلے پیرون کے تلے یعنے پہلی کا پٹھہ موٹا ہوجاتا ہے
اور کبہی پچہلے پیرون مین بہی ہوتا ہے و اس سبب سی چلنی مین تکلیف ہوتی ہے اور پاوٴن بدصورت
ہوجاتے ہین **علاج** ڈہانکہہ کے پتے نمک ڈالکر پانی مین جوشش دیوین جب نرم ہوجاوین
پتون کو کپڑا پر رکہہ کر پٹہہ ماوٴف پر باندہین اور وہی پانی ٹپکایا کرین چند روز مین صحت
ہوجاتی ہے **ایضاً** میتہی و ہالم مساوی پیسکر تہوڑا روغن تلخ ملاکر شیر گرم لگایا کرین
**ایضاً** میتہی و ہالم دو دو پیسہ بہر سفوف کرکے آدہ پاوٴ مکہن مین ملاکر کہلایا کرین **پشتک**
**وچکاول** سم کے اوپر سے گامچی تک اگلے پیرون کا ورم چکاول کہلاتا ہے و پچہلے
پیرون کا پشتک ہے **علاج** استرے سے بال دفع کرکے پچہنا لگانا و اوپر پوست بیج
آک آدمی کے پیشاب مین پیسکر شیر گرم لگانا سات روز تک چاہیے **ایضاً** ٹاٹ کو آدمی کے
پیشاب مین تر کرکے باندہنا و اسکو پیشاب سے تر رکہنا و تین روز کے بعد توتیا و زنگار و
سیماب بوزن مساوی عرق لیمو مین پیسکر لگانا و ٹاٹ سے باندہنا جس سے کٹکر مواد بہہ جاوے
یا تحلیل ہوجاوے **ایضاً** پوست درخت سینجن جلاکر اوسکی خاک مین مکہن ملاکے لگانا
و گہیکوار پہاڑ کر گرم کرکے باندہنا **ایضاً** آدہ سیر روغن کنجد مین دس عدد بہلانوان
جلاکر کوئلہ دفع کرکے ایک تولہ سیندور گہولین و چہتاور و گہونگچی سفید تین تین پیسہ بہر
سجی و تخم بہنگ دو دو پیسہ بہر نوسادر ایک پیسہ بہر سفوف کرکے ملاوین و تین روز تک
دہوپ مین رکہکر لگاکے کپڑا اسے باندہین و پا چک دشتی کی آگ سے سینکین **ایضاً**
ورم پر لانبا زخم نشتر سے کرکے سیہونڈ چودہارا پہاڑ کر سینک کیا کرین و اوسکو
باندہا رکہین **فائدہ** جب کسی معالجہ سے یہہ مرض دفع نہووے تب داغ دینا ضرور ہے
ورنہ چند روز مین گہوڑا بیکار ہوجاتا ہے **کف گیرہ** کسی سم یا چارون سم کی تیلی مین

آماس نرم ہوجاتا ہے **سم خارہ** پتلیون مین آبلہ پڑتے ہین جس سے پاون رکھنا اوٹھانا دشوار
ہوجاتا ہے **علاج** چونہ وہرتال مساوی سفوف کرکے پکاکر نیمگرم لگاکے ٹاٹ سے
باندہ دیاکرین چندروز مین تحلیل ہوجاتا ہے یا بہہ جاتا ہے اور جو علاج تلولے مین لکہی ہے
اوسکا کہلانا بہی مفید ہے **ایضاً** روغن سرشف پاوسیر موم وچربی گوسفند کی ایک ایک
چہٹانک آگ پر رکہکر روہو مچہلی خواہ سور مچہلی کا سر اوسمین ڈالین جب سر جل جاوے تیل کو
کپڑے سے چہان لیوین اوس تیل مین مصطگی رومی رال سفید سنگجراحت دو دو تولہ سیندور
پہٹکری کتہہ کیلہ مردارسنگ چہالیا سوختہ ڈیڑہ ڈیڑہ تولہ توتیا وافیون ایک ایک تولہ سفوف
کرکے اور صابون تین تولہ ملاکے مثل مرہم کے بناوین اور لیپ کرکے کپڑا رکہہ کر ٹاٹ سے
باندہا کرین وتیسرے روز کہولکر پہر اوسیطرح سے باندہا کرین **اُدب کرن** باؤ چارون
پاؤن مین ورم ہوتا ہے گہوڑا غمگین رہتا ہے اور دانہ گہاس کم کہاتا ہے اور اس عارضہ
مین کبہی آنکہون پر بہی ورم آجاتا ہے **علاج** نرگندی پوست بیخ سینجن نمک سیاہ نمک سنگ
باربرنگ پلاس پاپڑہ یعنے تخم ڈہاکہہ اجوائن مہنگ جملہ بوزن مساوی سفوف کر رکہین دو
پیسہ بہر سفوف ایک چہٹانک گہی مین ملاکر کہلایا کرین **ایضاً** پوست بیخ ارنڈ برگ دہتورا
برگ سنبہالو مہنگرا بوزن مساوی پیسکر نیمگرم لگایا کرین **مہندوری** جسکو دہونکیچ رس
بہی کہتے ہین پہلی کے اوپر کی گانٹہہ چارون پاؤن کی یا کسی پاؤن کی ورم ہوکر سخت ہوجاتی
ہے **علاج** ایک چہٹانک انبلی پانی مین ملکر تخم اوسکے دفع کردیوین وسجی وجواکہار پیسہ
پیسہ بہر سفوف کرکے اوسمین ملاوین اور ورم پر پچہنہ لگاکے لیپ کیاکرین کہ مواد دفع ہوکے
آرام ہوجاتا ہے **ایضاً** ہرروز اجوائن زنجبیل تیز نمک سنگ مہنگ ایک ایک پیسہ بہر
سفوف کرکے آدہ پاؤ قند سیاہ کہنہ مین ملاکر کہلانا **ایضاً** اجوائن برگ سنبہالو زنجبیل

دو دو پیسہ بہر سفوف کرکے آدہ پاو قند سیاہ کہنہ مین ملاکر کہلانا **ایضاً** برگ انبلی برگ سنبہالو
برگ مہندی پیسکر نیم گرم لگانا و باندہنا **کالی رس** چارون پاون مین جہان سے گوشت
کم ہے اماس خفیف ہوکے سخت مثل لکڑی کے ہوجاتاہے وگہوڑا کہڑا رہ جاتاہے
**علاج** چارون پاون کی فصد کہولنا اور برگ تازہ مکوی و برگ تازہ کپاس برگ تازہ
سوہ پیسکر نیم گرم لگانا **ایضاً** اجوائن اجمود زنجبیل کلان مساوی سرکہ مین پیسکر لگانا
**ایضاً** برگ سنبہالو پیسکر قند سیاہ مین ملاکر کہلانا **گت بہنگ رس** جسکو کچ چرن
اور فیلپا بہی کہتے ہین کبہی ایک دو پیر مین وکبہی سب پیرونمین ورم زیادہ ونرم ہوتاہے
اورکبہی اوس ورم پر گرہین نمودار ہوتی ہین وکبہی گہوڑا چلنے سے بہی معذور ہوجاتاہے
**علاج** تخم سلسون تخم کرنج ٹکچی بوزن مساوی پیسکر شیر گرم لگانا **ایضاً** پہٹکری خام
سفوف کرکے مکہن مین ملاکر لگانا **ایضاً** گندہک روغن کنجد سیاہ مین ملاکر لگانا اگر ان
دواؤن سے ورم ٹوٹ کر مواد دفع نہووے تو نشتر لگاکے مواد دفع کرین وایک
چہٹانک انبلی تر کرکے ملکر تخم اوسکے دفع کرکے جواکہار وبجی دو دو پیسہ بہر سفوف کرکے
ملاوین ونیم گرم لگایا کرین کہ مواد سب دفع ہوجاوے پہر زخم کی دوا جیسا باب اول مین
لکہی ہین مستعمل کرین **ایضاً** اجوائن سونٹہہ باربرنگ پیپر نمک سیندہا پیسہ پیسہ بہر سفوف
کرکے دوچندان قند سیاہ ملاکر کہلایا کرین **ایضاً** برگ نیب ہلیلہ سیاہ وبیخ پرور
مساوی سفوف کرکے ایک چہٹانک گہی ملاکر کہلانا **تل بہتہ رس** اگلے سمونکی تلی سے
پانی زرد جاری رہتاہے **علاج** برادہ آہن ہلیلہ باربرنگ سرمہ ساکرکے روغن کنجد سیاہ مین
ملاکر لیپ کرین اوسپر ارنڈ کا پتا باندہ کر اینٹ گرم کرکے سینکین خواہ سرگین گاو گرم کرکے
لگاوین واوسپر سنگ تاو کرکے باندہین اور برگ وشاخ تازہ گوکہروے خرد یا کلان

پیسہ بھر اجوائن تین پیسہ بھر نر گندہی ڈیڑہ پیسہ بھر پیسکر تین چھٹانک قند سیاہ ملاکر ہر روز
کھلایا کرین رس اوتر نا جسکو کتب ہندیہ مین نل ورکی رس لکھا ہے پچھلے پیرون کی
پتلی سے پانی متعفن بہا کرتا ہے علاج چند روز تک نمک کھاری سفوف کر کے چھڑکا
کرین جس سے بالکل مواد بہہ جاوے جب بند کرنا چاہین رال سفید لاکہ خام پیسہ پیسہ بھر
سفوف کر کے موم خام دو پیسہ بھر ڈیڑہ چھٹانک روغن کنجد سفید مین پکا کے پتلی پر
لگا کر ٹاٹ سے باندہ کر اینٹ گرم کر کے ایسا سینک کرین کہ گرمی زیادہ سم تک پہونچے
اور یہہ چاشنی کھلایا کرین برگ سنبھالو دو پیسہ بھر اجوائن چھتا ویر پیسہ پیسہ بھر سفوف
کر کے آر د نخود خواہ موٹھ مین سانکر ہر روز کھلایا کرین رفع ہوجاتا ہے تلوائی جسکو
چپاتی سم بھی کہتے ہین سم پہلے خشک ہوجاتے ہین پھر زمین پر رکھنا دشوار ہوجاتا ہے
و چلنے مین لغزش کرتا ہے علاج برگ پرور برگ نیب برگ سنبھالو پیسکر نیمگرم لیپ کر
ٹاٹ سے باندہا کرین ایضاً نانخواہ لہسن تیزپات مور زنجبیل گھوڑبچ گوگل آربرنگ ہینگ
پوست بیخ آگ نمک بھی ہموزن سفوف کر رکھین ہر روز ایک چھٹانک تھوڑے آرد نخود
مین سانکر کھلایا کرین شقاق سم سم پر ایک یا چند زخم پھٹ کر ہوجاتے ہین علاج
پھٹکری توتیا ہیرا کسیس سون مکھی چونہ سنگ ہموزن سفوف کر کے عرق لیمو یا سرکہ
خالص مین صلایہ کر رکھین زخمون مین بھر کے کپڑا اسے باندہ دیا کرین ایضاً نوسادر
توتیا ہموزن سفوف کر کے زخمون مین بھر دیا کرین نعل کی میخ یا کوئی چیز سم مین
چُبھہ جانا علاج شے موذی کو دفع کر کے گرم تیل یا اینٹ پر سم رکھکر اوسپر مہی
خواہ آب سرد ٹپکاوین کہ اوسکی بھاپھہ زخم پر پہونچے ایضاً دودہ کے برتن سے
سینکین ایضاً نیمگرم خاکستر پر سم رکھین ایضاً موم کی بتی جلاکر چند قطرہ موم اوس زخم پر

اٹہکاوین جہنک باؤ ایک پیر گہسیٹتا چلتا ہے مرض بادی ہے **علاج** لہسن دو پیسہ بہر پارہ ادہیلہ بہر دونو صلایہ کرکے تہوڑے ستو مین ملاکے قبل تہاری کے اکیس روز تک کہلانا **ایضاً** ہلدی ایک چہٹانک پیر دو پیسہ بہر پارہ ادہیلہ بہر اوسیطرح کہلانا **ایضاً** پیسہ بہر ہینگ ہریان کہلانا **سرن باؤ** گہوڑا ایک پاؤن جہٹک کر آگے بڑہا کے رکہتا ہے یہہ بہی بادی ہے علاجین جہنک باؤ کی مفید ہوتی ہین بالآخر مزمہ پر داغ دینا چاہیے

**فصل ۱۴۴** امراض عامہ جلدیہ مین جو مواد اندرونی سے تمام بدن پر یا بعض بعض عضو پر پیدا ہوتے ہین **زہرباد** ورم سمی ہے جس عضو پر کہ ہوے گہوڑا دانہ گہاس کم کہاتا ہے ودم مارا کرتا ہے **علاج** زیرہ سیاہ ہلدی پاؤ پاؤ سیر مرچ سیاہ آدہ سیر سفوف پارچہ بیز کر رکہین بقدر مناسب پانی مین سانکر دونو وقت سات روز تک کہلایا کرین **ایضاً** مصطگی رومی طباشیر سپید دو دو تولہ زیرہ سفید زیرہ سیاہ ہلدی بیخ اندرائن ایندرجو تلخ تین تین تولہ زنجبیل مرچ سیاہ آدہ آدہ پاؤ سب کو سفوف کرکے بدستور کہلانا **ایضاً** بیخ سوسن ادرک مرچ سیاہ ہموزن کہلانا **ایضاً** سونٹہ میدہ پیپل مرچ سیاہ کٹکی آبرنگ چرائتہ زیرہ سفید چہتاور کاکڑاسنگی کاکی زیری تخم سواگیرو بنڈال لہسن سبکو بوزن مساوی کوٹکر رکہین آدہ پاؤ دوا پاؤ بہر آرد نخود مین ملاکر ہر صباح کہلایا کرین **ایضاً** کالی زیری آجوائن گیرو بوزن مساوی پانی مین پیسکر تہوڑا سرکہ ملاکر نیمگرم لگایا کرنا و اگر چہاتی و پیٹ اور فوطون پر ورم مذکور ہوسے تو سوائے ادویہ مذکور سے کے یہہ تدبیرین بہی مجرب ہین **ص** تہیل کو ایسا گرم کرین کہ سرخ ہوجاوے تب ایک سفالی گلی مین رکہکر اوسپر بکری کا دودہ خواہ بکری کا پیشاب اوس تہیل پر ڈالین اور اوسکا دہوان ورم پر پہونچاوین **ایضاً** برگ نیب جوش کرکے اوسکا بہپارہ دینا **ایضاً** اگر کوئی دوا فائدہ نکرے تو نشتر لگاکے مواد دفع کرنا

اور زخمون کا معالجہ جیسا کہ لکھا ہے کرنا و اگر نوطون پر آماس ہو کر سخت ہوجاوین تو اختہ کر دینا
چاہیے **فائدہ** اس بیماری مین پانی نیمگرم صرف ایک دم پلانا و دانہ جو کا کھلانا و خالی ٹہلانا
و سواری نکرنا چاہیے **اگن باو** بسبب سمیت و تیزی مواد و فساد خون کے گھوڑے کے
بال گرجاتے ہین و کھال جابجا اودہڑ جاتی ہے و کبھی چپڑا پھٹ کر خون بھی نکلتا ہے
**علاج** برگ نیب و برنج شالی پاؤ پاؤ بھر باہم پکا کر پاؤ بھر دہی ملا کر ہر روز صبح و شام
کھلانے سے تین چار ہفتہ مین صحت ہوجاتی ہے **فائدہ** اس دوا کے استعمال کرنے سے
عارضہ برساتی بھی دفع ہوجاتا ہے **ایضاً** پورانے کولہو کی لکڑی ٹکڑہ ٹکڑہ کر کے پتال
جنتر کی تدبیر سے تیل نکال کر لگانا مفید ہے **ایضاً** ملٹھی دو پیسہ بھر نخود بریان ڈیڑہ چھٹانک
شاہترہ ایک پیسہ بھر خرما تخم بر آوردہ تین پیسہ بھر گل کر پانی مین سانکر دو ہفتہ تک کھلانا
**گھرپچ** جسکو ٹیکچ رس بھی کہتے ہین تمام بدن پر گرہ گرہ پڑجاتی ہین و اوسمین خارش
ہوتی ہے و کبھی رطوبت بھی نکلا کرتی ہے **علاج** ہلدی بیخ اندرائن کوپل درخت آگ
کلونجی کنجد سیاہ مساوی پانی مین پیسکر تمام بدن پر ایک ہفتہ تک لگانا و دہوپ مین
باندہنا ایک ہفتہ کے بعد تمام بدن مین بھیسا کا گوبر لیپ کرین جب خشک ہوجاوے
سرد پانی سے دہوین **ایضاً** توتیا آدہ پاؤ خوب کھرل کر کے دس سیر مہی مین ملاوین
و دو سیر نمک خوردنی اوسمین ڈال کر مٹی کے برتن مین پکاوین جب تھوڑا مہی جلجاوے
اوسی برتن مین تین روز زمین مین دفن کر رکھین پھر نکال کر لگایا کرین **ایضاً** بلادر آدہ پاؤ
سفوف کر کے سیر بھر آرد جوار مین ملا کر پانی مین پکاوین و لگاوین **ایضاً** بلادر آدہ پاؤ
سفوف کر کے سیر بھر روغن کنجد مین ملا کر پکا کر لگایا کرین **ایضاً** سیر بھر آرد جوار مین
پاؤ بھر نمک کھاری ملا کر روٹی پکاوین و خشک کر کے سفوف بنا کر روغن کنجد مین ملا کر

لگایا کرین **فائدہ** جب دہونا ہووے تو صابون کو پانی مین گھولکر دہوین **فائدہ** جب
کسی دوا سے اچھا نہووے تو نشتر لگا کے مواد ناقص دفع کرین خود بخود اچھا ہو جاویگا **رکت
پتی** تمام بدن پر دوڑے پڑتے ہین واوسمین خارش ہوتی ہے **علاج** گل دہاوا و
کتھہ و تخم کلونجی بوزن مساوی سفوف کر رکہین و ہر روز آدہ پاو سفوف پاو بہر آرد جو مین
ملا کر کہلایا کرین **ایضاً** خردل آدہ سیر سفوف کرکے آدہ سیر روغن کنجد سیاہ و پانچ سیر مہی
و پاو بہر شیرہ برگ دہتورا مین ملا کر تین روز دہوپ مین رکہین پہر سات روز تک بدن پر
لگا کر کچہ دیر کے بعد گرم پانی سے دہو ڈالا کرین **ایضاً** گیرو اجوائن مساوی الوزن
پانی مین پیسکر سرکہ ملا کر لگانا **ایضاً** گیرو و مرچ سیاہ دو دو تولہ سفوف کرکے آدہ پاؤ
قند سیاہ مین ملا کر چار روز تک کہلانا **بال خورا** جسکو بانی کولاس کہتے ہین اکثر خارش
کے عارضہ سے یا بدون اوسکے ایال ودم کے بال خواہ اور مقام کے جہڑ جاتی ہین
**علاج** جینگا مچھلی پانی مین پیسکر ملنے سے جم آتے ہین **ایضاً** دہان کے چاول پانی مین
تر کرکے اوسکا پانی ملنا مفید ہے **ایضاً** برگ دہتورا جو اکہار سجی نمک کہاری علحدہ علحدہ
ہموزن سبکی خاک لیکر عرق لیمو مین ملا کر لگانا **ایضاً** کنجد سیاہ جلا کر پانی مین گھول کر لگانا
**ایضاً** بہینسا کا گوبر نچوڑ کر اوسکے پانی مین روغن کنجد سیاہ ملا کر لگانا **ایضاً** مدار کی زرد پتے
بیس عدد اور ہرتال وسم الفار پیسہ پیسہ بہر کہرل مین رگڑ کر آدہ سیر روغن کنجد سیاہ ملا کے
کڑہائی مین آگ پر رکہین جب نیم سوختہ ہو جاوے اوتار کر پیسہ پیسہ بہر آنبہ ہلدی و توتیا
ملا کے اوسی کڑہائی مین رگڑین کہ مثل مرہم ہو جاوے ازان بعد مقام بال جہڑنے کو
کہجا کے طلا کیا کرین **پہول** داغہائے سفید مثل برص کے جابجا جسم پر پڑتے ہین
**علاج** گل دہاوا کتھہ سفید پاؤ پاؤ سیر سفوف کرکے آدہ سیر کانجی و آدہ سیر گلقند مین ملا کر کہین

وآدہ آدہ پاو ہر روز کہلایا کرین ایضاً پوست بیخ انجیر جنگلی و برگ حنا و مرچ سیاہ مساوی سرکہ مین پیسکر لگانا خارش جب یہہ عارضہ شروع ہوے پاو بہر تخم کرڑ دانہ مین ملاکر کہلایا کرین ایک ہفتہ مین دفع ہوجاتا ہے ایضاً بکرا ذبح کرنے مین جو لید گرم اوسکے پیٹ سے نکلتی ہے ویساہی گرما گرم لگانا تین روز مین خارش کو دفع کرتا ہے ایضاً مغز کیتہہ و تخم بید انجیر مساوی نیکوفتہ کرکے پانی مین جوش کرکے شیر گرم لگانا و دہوپ مین باندہنا خارش کو دفع کرتا ہے ایضاً گندہک و نمک کہاری ایک ایک چٹانک سفوف کرکے سیر بہر روغن کنجد سیاہ مین ملاکر جوش کرین اور تین روز تک لگاکر تالاب کی مٹی لگاکے دہوین ایضاً نمک کہاری و آرد گندم دونو مساوی الوزن کی روٹی پکاکر اوسکو جلاکر خاک کرڈالین و اوس خاک کو ایک حصہ روغن سرشف دو حصہ مین ملا کر لگایا کرین ایضاً نمک خوردنی آب لیمو مین گہولکر لگانا فائدہ دوائین جو باب اول مین لکہی ہین وہ بہی کرنا مفید ہے کج جرم کسی عضو کا چمڑا بال گرکے سخت و موٹا مثل ہاتہی کے چمڑے کے ہوجاتا ہے اور کبہی اوسپر خارش بہی ہوتی ہے اور کبہی اوسپر آبلہ ہاے خورد یا کلان پڑتے ہین خود بخود ٹوٹ جاتے ہین یہہ عارضہ علاوہ گہوڑون کے اور اور جانورون کو بہی بلکہ آدمیون کو بہی ہوتا ہے علاج یہہ دو نسخہ تیل کے نہایت مفید و مجرب واسطے دفع اس مرض کے ہین اگر کل چیزین میسر نہ آوین تو جسقدر بہم پہونچین اونہین سے تیل بناکر ایک لکڑی کی نوک مین تہوڑا کپڑا باندہ کر ہر روز دو بار طلا کرنا چاہیے جس سیندور صندل سرخ جتا ماسی بار برنگ ہلدی خوردنی دارہلد ہدمالکہ کوٹ تلخ مجیٹہ بیخ کیتہہ پوست بیخ نیب پوست بیخ بکائن گدہ پونا چکوندہ جملہ بوزن مساوی کوٹکر پانی مین پیسین دشش چند دو اکے روغن سرشف ملاکے پکاوین جب پانی جلجاوے

و دو انیم سوختہ ہوجاوے تب تیل کو استعمال کرین ایضاً مرچ سیاہ ہرتال طبقی مینسل مندل
سرخ ہلدی خوردنی دار ہلدی تخم حنظل پوست بیخ کنیر سفید کوٹ تلخ پوست بیخ آک سبکو بوزن مساوی
کوٹکر نازاد گاے کے پیشاب مین پیکر گاے کے گوبر کا عرق کپڑے مین نچوڑکر بوزن چہارم
حصہ کل ادویہ کے ملاکر شش چند کل ادویہ کا روغن سرشف ملاکر بدستور بناوین و لگاوین
فصل ۵ اقسام تپ مین یہہ عارضہ نو قسم سے ہوتاہے وجملہ اقسام مین بدن گرم
رہتاہے و دونو کان زیادہ گرم ہوتے ہین و دانہ و چارہ کی رغبت نہین ہوتی خواہ
قدرے قلیل کہاتاہے قاعدہ اگر ایک قسم کی تپ ہوتو وہی دوا جو اوسمین لکھی ہے
کرنا چاہیے و اگر چند قسم سے مرکب ہوتو دوا بھی اون قسمونکی مرکب کرکے دینا چاہیے
قاعدہ جو دوا جوشش کرکے پلانے کو لکھاہے اوسکی تدبیر یہہ ہے کہ تخم و چوب
جوکوب کرکے و جو پھول و پتے ہون بدستور پانچ سیر پانی مین جوشش کرین جب چہارم
حصہ رہجاوے ملکر کپڑے مین چھان لیوین ا سنبات جُر کہ منہ سے بدبو آتی ہے
و جا بجا جسم پر گرہ نمودار ہوتی ہین علاج بیخ کیوڑہ پوست درخت گولر پوست درخت جامن
جدا جدا کُچل کر چہٹانک چہٹانک شیرہ نکالکر آدہ سیر گاے کے دودہ مین ملاکر ایک ہفتہ
و زائد اوس سے نال مین بھر کے پلایا کرین اس سے دفع ہوجاتی ہے ۲ انجر گھوڑا کچہ کہاتا
نہین ہے و تمام بدن مین گانٹھین نمودار ہوجاتی ہین و لید خشک کرتاہے علاج ہرا
بھیرا آملہ پوست درخت کیوڑا پوست بیخ بید انجیر سبکو بوزن مساوی جوکوب کرکے چہٹانک بھر
دو اسیر بھر پانی مین جوشش کرین جب چہارم جلجاوے ملکر چھانکر اوسمین سفوف مرچ سیاہ کا
پیسہ بھر ملاکے پلایا کرین اینت جُر کہ ناک و آنکہہ سے پانی ٹپکا کرتاہے علاج
بیخ نیلوفر بیخ کٹائی زنجبیل کلان دو دو پیسہ بھر نیم کوب کرکے دو سیر پانی مین جوشش کرین

ب آدہ سیر پانی رہے ملکر چہانکر مرچ سیاہ پپر دو دو پیسہ بہر سفوف کرکے ملاکے
پلایا کرین **سوگا** جبر گہوڑا زمین پر پڑا ہوا دم ہلایا کرتا ہے وناک و منہ کے اندر و باہر پہنسیان
نکلتی ہین وا ونسے پانی نکلتا ہے و آنکہہ سے بہی پانی جاری رہتا ہے **علاج** تال کنکنی گو کہر و کلان
تخم انگور چرائتہ خرما بہنگرا چہ ب ینب گشنیز خشک پیسہ پیسہ بہر جوش کرکے چہٹانک بہر گلقند
بیکر ملاوین و اسیقدر ہر روز پلایا کرین **لنگہان** جبر گہوڑا دو تین روز تک اگر کچہ کہانی کو
نہین پاتا تو بسبب گرسنگی کے تپ پیدا ہو جاتی ہے **علاج** آبرنگ آونگ کنکول مرچ
ملٹہی تیج پات پیسہ پیسہ بہر کوٹکر دو چندان شہد اور برابر اوسکے گہی کا گہی ملاکر کہلاوین
**رندہ** جبر گہوڑا دانہ چارہ کمتر کہاتا ہے اور کہڑا ہوا ساغری سے ہوا چہوڑا کرتا ہے و بدن
گرم نہین رہتا ہے **علاج** کاک جلمہ برگ شاہترہ چرائتہ زنجبیل پپرا مور دو دو پیسہ بہر
جوش کرکے شہد ملاکر پلاوین **ایضاً** زنجبیل دو پیسہ بہر ہینگ آدہیلہ بہر ایک چہٹانک
گلقند مین ملاکر کہلاوین **امزادہ** جبر گہوڑا کچہہ نہین کہاتا ہے یا تہوڑا کہاتا ہے و اپنے
بدن کو دیکہا کرتا ہے اور کبہی بدن کو منہ سے پکڑتا ہے **علاج** برگ سنبہالو لال ساگ
مرچ کنکول دارہلد ایک ایک چہٹانک جوش کرکے ملکر چہانکر تہوڑا روغن کنجد سیاہ
ملاکر تمام بدن پر مالش کرین اور دہوپ مین باندہین **بہٹپا** جبر گہوڑا جہڑا کرتا ہے
**علاج** ہرنج ساٹہی آدہ سیر زیرہ سفید چہٹانک بہر کتیرا گتہہ لاکہہ پپر کی دو دو پیسہ بہر گاے کے
دودہ مین پکاکر کہلایا کرین **تپ** جبر کہ موسم گرما مین مشقت دوڑانے سے یا گرم چیزین
کہلانے سے یا وقت معین پر پانی ندینے سے پیدا ہوتی ہے دانہ ہضم نہین ہوتا و
ناک سے ہوا گرم آتی ہے اور کبہی مخارج سے خون آتا ہے **علاج** آلائچی سرخ تیج پات
سوگند بالا کنکول مرچ مغز تخم کنار ملٹہی آملہ گشنیز پیسہ پیسہ بہر کوٹ چہان کے پاو بہر شکر ملاکے

کہلایا کرین **فصل ۱۶** امراض مخصوص نر کے بیان مین اگر گہوڑا بعد جفتی کرانے
کچہہ دوا نہین پاتا تو یہہ بیماری ہوتی ہے کہ ہمیشہ منی گرا کرتی ہے و فربہ نہین
و کم زور ہو جاتا ہے **علاج** پوست بیخ و برگ ببول دو پیسہ بہر بیخ کیلہ پوست بیخ کنار
پیسہ بہر خرما یعنے چھوہارا ایک چہٹانک پیسکر آدہ سیر شیر مادہ گاو کے ساتھہ تین رو
پلاوین اگر گہوڑا جفتی کرتے کرتے کم زور ہو گیا ہو و جفتی نکر سکے ع مالم و بیضہ مرغ
مناسب شیر گاو مین پکاکر تہوڑا روغن گاو ملاکے اکیس[۲۱] روز تک کہلاوین **ایضاً**
مغز منبہ دانہ کنجد سیاہ پاو پاو سیر قند سیاہ آدہ سیر اڑہائی سیر شیر گاو مین مثل حلیہ کے پکا
اکیس[۲۱] روز تک کہلاوین اگر گہوڑا پر شہوت ہووے کہ شورش مستی شہوت سے کرتا ہو
ع کاغذی لیمو کا تخم ایک تولہ کتہہ سفید دو پیسہ بہر کتیرا ایک چہٹانک پانی مین پیسکر
آرد جو مین ملاکے اکیس[۲۱] روز تک کہلاوین **ایضاً** ایک چہٹانک تخم سن جس سے
ٹاٹ بناتے ہین سفوف کرکے آدہ پاو انبلی کے مغز مین ملاکے دس پانچ روز تک
کہلاوین **ایضاً** تین روز تک مغز سر طاؤس کہلانا **ایضاً** گنجائی کا دہوان ناک مین دینا
و اگر کبہی جہڑتا ہووے تو دوا کرنا نہین چاہیے و اگر کثرت سے جہڑا کرے تو
کم زوری کا ہوتا ہے دوا کرنا ضرور ہے **علاج** کتیرا و کتہہ دو تولہ بوزن مساوی سفوف
کرکے راتکو پانی مین تر کر رکہین صبح کو آرد جو ملاکے کہلایا کرین **ایضاً** کیلہ کی جڑ دو
پیسہ بہر پیسکر آرد جو مین ملاکے کہلانا **ایضاً** السی ایک چہٹانک سفوف کرکے آرد
جو مین ملاکے کہلانا **ایضاً** برگ ببول برگ کنار برگ انار دو دو پیسہ بہر پیس کر
آرد جو مین ملاکے کہلانا اگر فوطہ ورم کرے اسکو کہوٹ بادہی سے کہتے ہین و یہہ مرض
نر کی وٹاگن کو بیشتر ہوتا ہے **علاج** ملتانی مٹی سرد پانی مین گہولکر لگانا **ایضاً**

کالی زیری واجوائن وگیرو مساوی پیسکر شیر گرم لگانا **ایضاً** کنجد سیاه پیسکر شیر گرم لگانا **ایضاً** برگ ارنڈ
جوش کرکے اوسکے پانی سے بدفعات دہونا **ایضاً** کتائی کلان خواہ خرد پوست درخت سہجنہ پوست
بیخ ارنڈ زنجبیل سیدہ بوزن مساوی سفوف کرکہین تین پیسہ بہر سفوف تہوڑے روغن گاؤ
مین ملاکر کہلایا کرین اگر نوطون پر دانہ پڑین **علاج** پوست درخت نیب سرد پانی مین گہسکر
لگانا مفید ہے **ایضاً** برگ مکوے تازہ وگیرو لگانا **فصل ۱۷** سفید بالونکو برنگ دیگر
تبدیل کرنا اگر سیاہ کرنا چاہین تو پتنگ ایک حصہ نیل کی پتّی خشک تین حصہ سفوف
کرکے پانی مین سانکر بعد اوسکے کہ بالونکو چونہ اور چولہہ کی مٹی سے دہویا ہوئے لگاکر
باندہ دیوین چند ساعت کے بعد صاف کرڈالین **ایضاً** مردار سنگ و زنگار ٹکہ بہر
بارود ٹکہ بہر چونہ کی کلی پیسہ بہر سفوف کرکے پانی مین پکاکے تین بار بالون پرملین
واگر سرخ کرنا چاہین تو چونہ وصابون پانی مین پکاکر پہلے بالون کو دہوئین اوسکے بعد
پتنگ خواہ مجیٹہ کوٹکر پانی مین جوش دیکر اوس پانی مین بالونکو غوطہ دلوین خواہ تر کردیوین
**فصل ۱۸** امراض و علامات ردیہ مین **نوعمہ** اسکو نار فیقر بہی لکہا ہے اس عارضہ مین کہ
تمام بدن سے پسینہ جاری ہوتا ہے گہوڑا بدحواس ہوکے دانہ گہاس چہوڑ دیتا ہے
واس عارضہ سے صحت کمتر ہوتی ہے **علاج** نبوان کنڈے کی راکہہ تمام بدن پر
بکثرت ملنا چاہیے اگراس سے پسینہ خشک ہوجاوے تو صحت بہی ہوجاتی ہے
**ایضاً** دونو کان کی جڑ مین ایال کی طرف اور دُم کی نوک پر لوہے سے داغ دیناو
مکان تاریک مین رکہنا **چاندنی زدہ** یہ عارضہ زخمی گہوڑونکو اکثر ہوتا ہے گہوڑا ایستاب
زمین پر پڑا ہوا سر پٹکتا ہے وآنکہین اولٹ جاتی ہین اس عارضہ سے کمتر صحت
ہوتی ہے **علاج** اگر دلمنت بند نہوئے ہون تو ایک مرغ خواہ گیدڑ خواہ گلہری ذبح

کرکے آلائش صاف کرکے جوشش دیوین واوسکا پانی صاف کرکے نال سے پلاوین
واگر دانت بیٹھہ گئے ہون تو چند لتے حیض سے جوشش دیکر اوسکا پانی ناک مین ٹپکاوین
علامات ردیہ اگر گھوڑے کو امراض مذکورہ بالا سے کوئی ظاہر نہوے وصرف
تغیر مزاج سے جو بسبب شدت گرمی یا سردی یا بادی سے ہوے یہہ حالات پیدا ہون
کہ آنکھون سے آنسو جاری رہین واوٹہنا بیٹہنا مشکل ہو یا اوٹہنا بیٹہنا بیقراری کے ساتہہ
ہو یا پیٹ یا سر یا منہ مین شدت خارش کی ہووے کہ اوسکو رگڑا کرے یا ہر ساعت
دہانسی آووے یا بدن سے خاکستر کی بو آووے یا گوشہ چشم بہت سفید ہو جاوین یا
کنارے آنکھون کے بہت سرخ ہو جاوین یا آنکھون کا رنگ ہر گہڑی تبدیل ہوا
کرے یا بطانے آنکھون کے ہر دم برنگ ہاے مختلف تبدیل ہوا کرین یا آنکھونمین
ڈورے ہر رنگ کے نظر آوین یا آنکھون کے گرد حلقہ سیاہ وآنکھین سرخ ہو جاوین
یا ایک کنارہ سرخ دوسرا سیاہ ہو جاوے یا زبان پر آبلہ سرخ یا سیاہ یا نیلا یا زرد
دیا چنپئی یا سبز یا نہایت سفید نمودار ہون یا زبان سیاہ ہو جاوے تو گھوڑے کی
صحت دشوار ہے فائدہ واضح ہو کہ خچرون اور گدہون کی بیماریان بجنسہ مثل امراض
گھوڑون کے ہین اور وہی دوائین بہی مفید ہوتی ہین جو گھوڑون کے سلیے مفید ہین
بر وقت ضرورت حسب مراتب مندرجہ باب اول و باب ہذا کے عمل کرنا چاہیے
واللہ اعلم بالصواب **باب تیسرا تدابیر و معالجات فیلون** مین بعض
تواریخ مین لکہا ہے کہ مسمی کشن پوتا مہتر نوح علیہ السّلام کا جسنے سب سے پہلے ہندوستان
مین حکومت کیا از بس قوی الجثہ تہا کہ گھوڑے اوسکی سواری نہ اوٹہا سکتے تہے
لہذا صحرا سے ہاتہی پکڑ کر اوسپر سوار ہوتا رہا بمرور دہور صحرائیون کی دستیاری سے

پہنائے جانے لگے وتیزرو وتعلیم پذیر نظر آئے اہل دول و ذی اقتدار بکار سواری
رکہنے لگے جب دور اسلام ابقاہ اللہ تعالیٰ الی یوم القیام آیا سب سے پہلے خواجہ محمود نے
فیلبانی اختیار کیا بعد اونکے قطب شاہ نے اس فن مین بلاغت پایا اونکے چار شاگرد ہوے
خواجہ سعید خواجہ یعقوب خواجہ رؤف خواجہ شہاب چنانچہ انہین پانچون کو فیلبانان اپنا پیشوا
سمجھتے ہین و انہین سے سلسلہ اس فن کا قائم کرتے ہین مگر طریقۂ علاج و اصلاح مزاج
ان جانوران صحرا نزاد کا اونہین اشخاص کم علم سے متعلق رہا جو انکی خدمت کرتے تہے
اطبا بوقت ضرورت کے قواعد عامہ کے مطابق کاربرآری کر لیا کیے قلت حاجت کے
سبب سے تہذیب وترتیب تحریری اس شعبہ فن طبابت مین توجہ کمتر کیا خیر طلب کو کہ بدو شعور سے
علم طبابت خاندانی اپنی کی ترقی ورونق ملحوظ تہی بجبت جو اوراق پارینہ واستعمال تجربات کے
ان معالجات مین مہارت حاصل کیا وبنظر افادہ عام کے مختصر تحریر بہی کرتا ہے جاننا چاہیے
کہ یہہ جانور عظیم الجثہ وشدید القوہ بالتخصیص فیل تر افسونہاے جداگانہ کی تاثیر سے بہی رام ور
سرکش اور مست اور آراستہ ہوتا ہے مگر باسباب چند اون افسونون کو اس تحریر مین شامل
نکیا گیا اور چونکہ مقصود اصلی ارقام معالجات سے ہے لہذا تشریح ان امور سے بہی درگذر
کیا کہ کس جنگل وکس خطہ کا ہاتہی کیسا ہوتا ہے اور کون کون عیب اسکے جسم مین قرار دیے
گئے ہین اور واضح ہو کہ اس فن مین بیشتر الفاظ اصطلاحی مستعمل ہین چنانچہ مستک ظاہر
دماغ کو کہتے ہین وسوہالی دونو لب کو و دہنا رن کل ادویہ مرکبہ خوردنی جو ایکدفعہ طیار
کیجاوین و بدفعات کہلائی جائین کو چیلدن ادویہ کو جو بیکدفعہ گہول کر کہلا دی جاوین تو گدی
جو بیکدفعہ پیکر یا سانکر کہلا دیجاوے چہینٹا دوا کا پانی ہاتہہ مین لیکر آنکہہ پر یا زخم پر پہینکا جاوے
پوچارا دوا کے پانی مین کپڑا تر کرکے زخم پر یا آنکہہ پر پہیرا جاوے ٹہیب وٹہیک جو بطور

ضماد یا طلا کے لگائی جاوے و دیگر اصطلاحات اپنے موقع پر مذکور ہونگے مقولہ اولی
بیان امور کلیہ مین فصل اول حفظ صحت مین اوسکے دماغ پر ایسی یبوست غالب رہتی
ہے کہ اگر مستک پر روغن گاؤ خواہ روغن کنجد سفید نہ لگایا جایا کرے تو اندہا یا مجنون یا مخبوط
ہوجاتا ہے لا ایسا عاقل و ہوشیار ہے کہ نابینائی مین بھی مثل بینا کے راہ چلتا ہے
مگر بہ سستی دہارن کہ ہمیشہ کہلانا اسکا ہر طرح پر مفید ہے و حدوث امراض سے
محفوظ رہتا ہے ص سوہاگہ بریان گوگل ہیر اہینگ اجوائن کوٹ شیرین ترکچور کالا جہوا
نرکسی ہیرا مور نمک سونچر نمک سیندہا آدہ آدہ پاؤ اسبند اجوائن خراسانی اسگندہ ناگوری
رائی ستجی لونن سجی اجمودہ کمیلہ پاؤ پاؤ بہر تاو برنگ تنباکو خوردنی آدہ آدہ سیر سبکو کوٹ
چھانکر سوا سیر آرد ماش ملا کر شراب مین سانکر پیسہ پیسہ بہر کی گولیان بنا کے خشک کر رکہین
بعد راتب کے ایک گولی ہر روز کہلایا کرین ایضاً واسطے اصلاح مزاج و حفاظت
بیماریون سے کبھی کبھی تین چار روز بہم کہلانا چاہیے ص بہلاوان اور کچلا سوا سوا پاؤ
روغن کنجد سیاہ ڈیڑ پاؤ مین خوب بریان کرکے نکال لیوین و آنبہ ہلدی سوا پاؤ و کٹکی
ہیرا مور گوگل ہینگ بریان سوہاگہ بریان آدہ آدہ پاؤ سبکو سفوف کرین اور
اڑہائی سیر مدار کے پتے باریک کترکے سیر بہر روغن کنجد سیاہ مین ان پتونکو خوب
بہونجین جسمین جلجاوین اوسمین سفوف مذکور کو مخلوط کر رکہین دو پیسہ بہر دوا آدہ پاؤ
قند سیاہ مین ملا کر کہلایا کرین دہارن کہ سفر مین ہر روز کہلانا موجب دفع مضرت
آب و ہوا و دفع کسل و ماندگی کا ہے ص دو دو گلخن گوگل آدہ آدہ پاؤ باروت چہٹانک بہر
قند سیاہ تین پاؤ سبکو باہم کوٹکر منزل پر کہلایا کرین دہارن کہ ہاتھی کم عمر کو ہر مہینہ مین
دس پندرہ روز متواتر کہلانا اسکے اصلاح مزاج کی رکہتا ہے و ہر طرح کی خوبیان

نمودار کرتا ہے ص کنول گٹہ اجوائن سیر سیر بہر سوہاگہ سبہی پاؤ پاؤ بہر کوٹ رکہے ایک چہٹانک
سفوف تہوڑی روٹی راتب مین ملکر مثل لوئی کے کہلاوین دہارن سکہہ پاسا اچہ حفاظت
صحت مین بیدیل سے ہے ص برگ خشک کنیر سفید سیر بہر بہانگ آدہ سیر سنگہراجت گوگل
تالمکہانا سمندر پہل آدہ آدہ پاؤ سفوف کرکے سیر بہر آرد ماش مین ملا کے شراب مین
سانکر پیسہ پیسہ بہر کی گولیان بنا رکہین ہر روز ایک گولی کہلایا کرین دہارن سکہ دیوا
کہ نہایت خوب و مجرب ہے ص سوہاگہ بریان بیراموتہی ہلدی اسگندہ ناگوری
کالی مرچ سید الکڑی گوگل ہرجوڑ تازہ کوٹ شیرین کمیلہ انیس اسبند پاؤ پاؤ بہر سب کو
کوٹ چہان رکہین دو پیسہ بہر سفوف چہٹانک بہر قند سیاہ مین ملا کر کہلایا کرین ایضاً
سمندر پہل کچا بریان بہلانوان بریان مین بہر گوگل سوہاگا بریان صدف سوختہ
مغز تخم کرنج باروت بوزن مساوی سبکو سفوف کر رکہین دو پیسہ بہر سفوف دو پیسہ بہر
ہی چہٹانک بہر قند سیاہ مین ملا کر شام کو کہلایا کرین فائدہ برگ درخت کرنج برگ درخت
بہرنی پاؤ پاؤ بہر شام کو توڑ رکہین صبح کو کہلایا کرین تو پیٹ کی بیماریان نہین ہوتین

فصل ۲ ادویہ مقوی ہاضمہ مین قاعدہ ہاضمہ کی دہارن راتب کے بعد کہلانا چاہیے
اگر نہ کہاوے تو راتب کی روٹی مین رکہہ دیا جاوے دہارن گندہک آنولہ سار
اسبند ایک ایک چہٹانک سفوف کرکے پاؤ بہر آرد گندم مین ملا کے بقدر جنگلی بیر کے
گولیان بنا رکہین ہر روز ایک دو گولی دیا کرین دہارن برگ جنبیلی کوفتہ پانچ سیر
ہلدی کوفتہ سوا سیر قند سیاہ اڑہائی سیر پانی ڈالکر پکاوین جب خوب گاڑہا ہو جاوے
تو تار رکہین ہر روز دو پیسہ بہر کہلایا کرین دہارن موسومہ ہو جن ہسماص اجوائن
اجمودہ نمک سانبہر نمک سیندہا پاؤ پاؤ سیر مال کنگنی نربلی سید الکڑی ہجیڈ کٹکی بیراموتہ

باو کہا باروت گندہک نمک سونچر نمک سیچی کچلون ہینگ چہتا ور گوگل اتیس آدہ آدہ پاؤ سب کو
سفوف کر کے سیر بہر آرد ماش ملا کے شراب مین سانکر آنولہ کے برابر گولیان بنا رکہین
ایک گولی ہر روز کہلایا کرین دہارن موسومہ اجیرن ہرن ص سیچی پاو سیر ہینگ
سوہاگا باروت ایک ایک چہٹانک کلی چونہ کی آدہی چہٹانک سب کو سفوف کر کے
آدہ سیر قند سیاہ مین ملا کے بوزن دو دو پیسہ بہر گولیان بنا رکہین ہر روز ایک گولی کہلایا
کرین دہارن آدہ سیر رائی آدہ پاو نمک سانبہر سفوف کر کے دو سیر دہی مین ملا رکہین
چوتہے روز سے چہٹانک بہر دوا تہوڑے آرد گندم مین ملا کے کہلایا کرین دہارن
ہینگ بریان ادہیلہ بہر آدہ پاو سرکہ مین گہولکر آرد گندم مین سانکر ہر روز اسیقدر کہلانا
دہارن کُچلا بریان سیر بہر سوہاگا بریان صدف سوختہ پاؤ پاؤ بہر باروت آدہ پاؤ
ہرتال طبقی آدہی چہٹانک سفوف کر کے ڈیڑہ سیر قند سیاہ مین دو دو پیسہ بہر کی گولیان
بنا رکہین ہر روز ایک ایک کہلایا کرین ایضاً استخوان کہنہ آدمی عقرقرحا باروت گل
آگ سوہاگا بریان گلچین ہینگ بریان کچلا گہی مین بریان کیا ہوا سب بوزن مساوی سفوف
کر کے قدرے آرد ماش ملا کے شراب مین سانکر بقدر آنولہ گولی بناوین و ہر روز
ایک ایک گولی کہلایا کرین فصل ۳ ادویہ حصول فربہی و توانائی و دفع لاغری مین
دہارن موسومہ بل اگرہ پا کہما مین پہر ببلانوان بریان سوہاگا بریان اجوائن خراسانی
اجوائن دیسی اجمودہ گل دہاوا بابرنگ پاؤ پاؤ بہر گیہون دو سیر سبکو ہاتہی کے پیشاب
مین سات روز تک تر رکہین پہر خشک کر کے سفوف کرین تین تین پیسہ بہر ہر روز بعد
راتب کے کہلایا کرین ایضاً ہرتال طبقی شنگرف دو دو تولہ مرچ سیاہ تین تولہ چاول
دہان کے آدہ پاو سبکو سفوف کر کے جنگلی بیر کے برابر گولیان بنا رکہین ہر روز

بعد راتب کے ایک گولی کھلایا کرین دمارن ہرتال طبقی گندہک آنولہ سار ایک ایک چھٹانک
اتیس ہینگ اسپند پاؤ پاؤ بہر کوٹکر تین پاؤ موٹہہ کا آٹا ملاکر شراب مین سانکر بوزن ایک ایک
تولہ گولیان بنا رکھین و ایک گولی ہر روز کھلایا کرین دمارن موسومہ پریت بنجن ص
برگ تازہ ارنڈ برگ تازہ مدار پانچ پانچ سیر کتر کے پانی مین جوش کرین جب گل جاوے
ہینگ بریان سوہاگہ بریان تین تین پاؤ و آرد ماش سوا سیر ملاکر کوٹکر خشک کرکے سفوف
کرین و شراب مین سانکر چار چار پیسہ بہر کی پنڈی بنا رکھین ہر روز بعد راتب کے
ایک پنڈی کھلایا کرین دمارن موسومہ بن اوجاڑ ص برگ تہوہر اڑہائی سیر زیرہ
سیاہ اجوائن بار برنگ لہسن اندر جو آدہ آدہ سیر آدمی کے پیشاب مین پکاکے خشک کرکے
سفوف کرین آدہ پاؤ ہر روز بعد پانی پلانے کے کھلایا کرین دمارن موسومہ پرتھی مہان
ص سنجر کنج کھلا سمندر پہل صدف سوختہ سوہاگا بریان سونٹہ لہسن مین بہر پاؤ بار
کوٹ چہان کے سیر بہر گھی مین بریان کرکے تین سیر قند سیاہ مین مخلوط کرکے شراب
ملاکے برابر آنولہ کے گولیان بنا رکھین ہر روز ایک گولی شام کو کھلایا کرین دمارن
موسومہ رکت ٹرہاوکہ فیل لاغر کو فربہ کرے ص ہرتال طبقی شنگرف مرداسنگ
مین ڈل دو دو تولہ مرچ سیاہ آدہ پاؤ سفوف پارچہ بیز کرکے پاؤ سیر آرد ماش مین
ملاکر شراب مین سانکر بوزن تین ماشہ گولیان بناوین **فصل ۴** ذکر ایسی ادویہ مین جنکی
استعمال سے طاقت دوڑنے کی اور تیز رفتاری کی حاصل ہوتی ہے و سست و ہیٹہا
جانور تیز رو ہوجاتا ہے پوشیدہ نرہے کہ یہہ جانور فربہی و توانائی سے قوت رفتار کی
نہین پاتا بلکہ استعمال ادویہ سے یہہ بات حاصل ہوتی ہے و ایام استعمال مین مشقت
رفتار کی بہی لینا ضرور ہے دمارن موسومہ بوکہا چرن ص کپاس کی جڑ بیس و تکہ

شراب مین ترکر رکھین اوسکے بعد تین جڑ سے پانچ جڑ تک اکیس روز تک کھلایا کرین **ایضاً**
چھ ماشہ گوگل آرد گندم مین غلولہ بنا کے آگ کی بھوبھل مین مدفون کر رکھین پھر رات گذرے
ہاتھی کو کھلا دیا کرین چند روز تک **ایضاً** ایک تولہ کچلا پانی مین تر کر کے خوب باریک
تراش کے اوسکو مع ماشہ بھر پارہ کے آٹا کی گولی مین رکھکر بعد راتب کے
کھلایا کرین **دہارن** موسومہ بوکہارن **ص** ہرتال طبقی شنگرف گندھک آنولہ سار
(یعنے مواد ۱۲)
سوہاگا بریان عقرقرحا اجوائن خراسانی چھتا درگل دہاوا پوست بیخ کنیر سفید بوزن مساوی
سفوف کر کے شراب و آتشہ مین دہیلہ دہیلہ بھر کی گولی بنا رکھین ہر روز ایک گولی
کھلاوین **دہارن** موسومہ چرنا پون **ص** کچلا بریان سوہاگا بریان ہینیل گوگل بھنگ
ایک ایک چھٹانک پوست بیخ مدار پاؤ بھر سفوف کر کے شراب مین سانکر آنولہ کے برابر
گولیان بنا رکھین ایک گولی کھلایا کرین **ایضاً** مال کنگنی تخم پنواڑ مرچ سیاہ کچلا کترا ہوا سبکو
بوزن مساوی شراب مین تر کر کے سفوف بنا رکھین ایک پیسہ بھر کھلایا کرین **ایضاً**
شنگرف دو پیسہ بھر عرق سفید پیاز مین کھرل کر کے بوزن چار چار رتی کے گولیان
بنا کے خشک کر ڈالین و روغن کنجد سیاہ مین گولیونکو بریان کر رکھین ایک ایک گولی
ہر روز کھلایا کرین **مقولہ دوسرا** معالجہ اون امراض مین جو نر اور مادہ کو ہوتے ہین
**فصل ۱** امراض آنکھ مین **ڈہلکا** آنکھ سے پانی جاری رہتا ہے **علاج** افیون لونگ
پھٹکری رسوت سب ہموزن آب زلال تمر ہندی مین رگڑ کر آنکھو نمین لگایا کرین **ایضاً**
تیج اور بلنی کی مٹی اور افیون مساوی مرغ کے انڈے کی سفیدی مین گھوٹکر لگانا **پھولی**
(از قسم کرم پرندہ ہے ۱۲)
و **ماندا** پھولی جسم سفید سیاہی پر پیدا ہوتی ہے و ماندا اوس سے پتلا سفیدی پر پیدا
ہوتا ہے سیاہی تک پہونچ جاتا ہے **علاج** نوسادر روغن کنجد سفید مین گھسکر لگایا کرین

ایضاً گھونچی سفید تخم سرس ماز و نرملی رتن جوت آنبہ ہلدی ہلیلہ زرد ہلیلہ سیاہ جائفل
لونگ افیون پہٹکری بریان ناخن فیل جملہ ہموزن سرمہ کرکے شہد خالص مین ملاکر
لگایا کریں جالا و سفیدی جالا سفید رنگ مانند اسے پتلا ہوتا ہے وسفیدی کا جسم
نہین ہوتا صرف آنکھہ سفید ہو جاتی ہے علاج پوست خشخاش وچونہ ایک ایک
چھٹانک نمک لاہوری آدہی چھٹانک نوسادر پاو چھٹانک علیحدہ علیحدہ کوٹ کریکجا
تر کرر کھین اوسکے زلال سے آنکھہ دہویا کریں و پوچارا دیا کریں شبانہ روز مین چند بار
ایضاً برگ منیں برگ سرس پوست درخت نیب گل دیگدان اجوائن سیندھا نمک
پہٹکری بریان جملہ بوزن مساوی پانی مین پیسکر لگانا و ہلیلہ زرد پانی مین جوش کرکے
بوقت ضرورت اوس پانی سے آنکھہ دہونا ناخنہ آنکھہ مین سرخ رنگ کے ریشہ ریشہ
پیدا ہوتے ہین علاج لونگ نربسی افیون آنبہ ہلدی ادرک بوزن مساوی کاغذی لیمو
کے عرق مین رگڑکر آنکھہ مین لگایا کریں ایضاً نیلہ تھوتھہ برادہ آہن ہلیلہ سیاہ مائین خورد
وکلان ماز وجملہ بوزن مساوی سرمہ بناکے آنکھہ کے اندر ڈالا کریں چھینٹا کہ جملہ امراض
آنکھہ کو مفید ہے ص آنبہ ہلدی ہلیلہ زرد آملہ بلیلہ ایک ایک چھٹانک لونگ جائفل
جاوتری زنجبیل میدہ اجوائن خراسانی پہٹکری آدہی آدہی چھٹانک افیون شورہ قلمی
نوسادر ادہیلہ ادہیلہ پہر سب کوٹکر ایک برتن مین رکھکر اڑہائی سیر آدمی کا پیشاب ڈالکر
گھورے مین گاڑدیوین تیسرے روز نکال رکھین واوسکے زلال سے چھینٹا دیا کریں
ایضاً پوست اندرونی درخت ببول سیر بہر تین سیر پانی مین پکاوین جب سوم حصہ باقی
رہے پانی چھان لیوین واوسمین دو رتی ہیرا کسیس گھولکر چھینٹا دیوین فصل ۲ امراض
پیٹ مین کو ٹھا کو چال یعنے فساد معدہ جس سے خورش غذا کی واخراج فضلہ کا بحالت

طبعی نہوتا ہوئے **علاج** کہونبی کے پہول جو ایام برسات زمین سے بطور پہول کے بدون برگ وشاخ کے اوگتے ہین وسمندپہل بشنر تخم کرنج سوہاگا بریان ہینگ سب ہموزن علیحدہ علیحدہ گہی مین بریان کرکے یکجا سفوف بنار کہین بعد راتب کہلانے وپانی پلانے کے ادہیلہ بہر کہلایا کرین **دہارن** کوٹہا سادہن کہ مصلح معدہ وجگر واعصاب ہے **ص** گل دہاواہینگ اسبندگوگل بہلانوان سوختہ پاؤ پاؤ بہر ہالم میتہی تین تین پاؤ سفوف کرکے دوسیر قند سیاہ وپانچ سیر شراب مین ملاکر ایک برتن مین رکہکر سات روز تک ہاتہی کی لید مین دفن کرر کہین اوسکے بعد بقدر دو پیسہ بہر کہلایا کرین **ڈوکی** ستے کرنے کو کہتے ہین **علاج** چہاچہیا گندہک روغن کہند مین سانکر چہہ چہہ ماشہ شبانہ روز مین پانچ چار بار کہلادین **ایضاً** تین پاو نمک سانبہر چار سیر پانی مین پکاوین جب پانچ چار بار جوش آجاوے تب اوتار کے ٹہنڈا کرکے کچہہ پانی سادہ اور ملاکے ہاتہی کے سامنے رکہہ دیوین کہ وہ اپنی مرضی سے بدفعات پیا کرے **مروڑ** یعنے پیچش شکم علامت اسکی یہہ ہے کہ ہاتہی و اوٹہتا بیٹہتا و کراہتا ہے ولید غیر معمولی کالکہہ کرکرتا ہے **علاج** سونف و سونٹہہ مساوی سفوف کرکے گہی مین بریان کرکے شہد مین سانکر ایک ایک چہٹانک پہر پہر بہر کے فاصلہ سے کہلایا کرین اور گرم پانی پلاوین **ایضاً** قند سیاہ ونمک سونچر وصابون مساوی کوٹکر بقدر دو دو پیسہ بہر کے صبح وشام کہلایا کرین **ایضاً** سونف سونٹہہ ہلیلہ زرد پاو پاو بہر کہل کر سرکہ مین سانکر دو دو پیسہ بہر کی گولی بناوین ایک ایک پہر کے بعد کہلایا کرین **دہارن** سوسومہ چپراہرن **ص** معصبر سوہاگا بریان جوا کہار صدف سوختہ گوگل گہونٹ ہینگ پیسہ پیسہ بہر نمک سونچر نمک سیندہا ہیگی آدہ آدہ پاو بارود وکلی چونہ کی ڈیڑہ ڈیڑہ پیسہ بہر سبکو کوٹ چہانکر سیر بہر قند سیاہ مین ملاکر برابر آنولہ کے گولیان بناوین ایک صبح کو

ایک دوپہر کو بعد پانی پلانے سے ایک شام کے وقت کھلایا کرین **دمارن موسومہ**
**سوگ ناساص** ہینگ سوہاگا بریان ایندرجو گوگل صدف سوختہ باروت دو دو پیسہ بھر
قند سیاہ آدہ سیر شراب مین سانکر آنولہ کے برابر گولیان بناکے بطور مذکور کھلاوین **ایضاً**
ایک مرغ آلائش سے صاف کرکے پکاوین و سونف و ادرک و قند سیاہ آدہ آدہ سیر
سب کو یکجا کرکے خوب کوٹین کہ یکذات ہوجاے پہر آدہ سیر گہی مین بطور حلوا کے بہونین
و تین حصہ کرکے ایک شام کو ایک نصف شب و ایک صبح کو کھلاوین **ایضاً** کچلا سوختہ
کاسے پہر چہ چہ پیسہ بھر سوہاگا بریان تین پیسہ بھر سفوف کرکے پاؤ بھر قند سیاہ کہنہ و ایک
چھٹانک گہی مین سانکر تین گولہ بناوین و بطور مذکور کھلاوین **ایضاً** ہینگ بریان سوہاگا
بریان باروت دو دو پیسہ بھر صدف سوختہ آدہ پاؤ کوٹکر آدہ سیر قند سیاہ ملاکے پوست
درخت سہنجن کے پانی مین سانکر تین لگدی بناکے بطور مذکور کھلاوین **ایضاً** کٹکی نرکچور
آدہ آدہ پاؤ ہلیلہ زرد سجی کلتھی دو دو پیسہ بھر سبکو کوٹکر پانی مین سانکر تین گولہ بناکر صبح و
دوپہر و شام کو کھلاوین **ایضاً** لال مرچ خشک ایک چھٹانک پاؤ بھر قند سیاہ مین ملاکے
کھلاوین **ایضاً** ایندرجو تخم ڈہاکہ ٹیکامالی رائی مرچ سیاہ ایک ایک چھٹانک سفوف کرکے
سیر بھر قند سیاہ مین ملارکھین و ہر روز پاؤ پاؤ بھر کھلاوین **اسہال سے کے علاج**
ہر روز سیر بھر بھنگرا سیاہ ڈنڈی کا خواہ سبز ڈنڈہی کا کھلایا کرین **ایضاً** سیر بھر درخت
تازہ گوکہرو کلان یا خرد سے کے کھلانا **کیڑے** جب پیٹ مین ہوتے ہین تو باوجود
خورش بسیار کے ہاتھی لاغر ہوتا جاتا ہے اور لید مین بہی کیڑے نکلتے ہین **علاج**
صبر ملیم صدف سوختہ ممری ایک ایک تولہ کمیلہ دو تولہ سفوف کرکے ایک چھٹانک
آرد ماش مین ملاکر کھلاوین و ایسا ہی دو تین روز تک کرین **ایضاً** پوست درخت انار

ترشی تین پیسہ بہر سیر بہر پانی مین پکاوین جب تہوڑا پانی باقی رہے پانی چہانکر اوسمین صدف سوختہ و قلمی شورہ دو دو پیسہ بہر سفوف کرکے ملاوین و قدرے آرد ماش مین سانکر گولہ بناکے کہلاوین دو تین روز تک **ایضاً** رائی نمک قند سیاہ پاو پاو سیر باہم کوٹکر صبحدم کہلاوین و گرم پانی پلاکر گشت کراوین اسیطرح تین چار روز تک کرین **ایضاً** اسپند سیر بہر سفوف کرکے سیر بہر قند سیاہ کہنہ مین ملاوین و ادہی چہٹانک ہر صباح کہلایا کرین **ایضاً** برگ آگ برگ روسہ برگ ارنڈ برگ دہتورا اڑہائی اڑہائی سیر اجوائن سیر بہر سینگ سوہاگا تیلیہ آدہ آدہ پاؤ کچل کر ایک مٹکی مین بہر کر ہاتہی کا پیشاب ڈالکر اکیس روز رکہہ کر دو پیسہ بہر ہر صباح کہلایا کرین **ایضاً** پوست بیخ مدار تج نمک سونچر استخوان کہنہ حیوان دو دو پیسہ بہر سفوف کرکے چہٹانک بہر آرد ماش ملاکر گولہ بناکے کہلایا کرین **جلاب** جب واسطے گرانے آنون اور کوڑا کے دینا مقصود ہو حصص پوست درخت مدار پاو سیر کونپل مدار کونپل ارنڈ اکیس اکیس عدد نمک سانبہر آدہ سیر سبکو سفوف کرکے ڈیڑہ پاؤ روغن سرشف مین سانکر بقدر نصف کے کہلاوین اگر اسہال نہون تو دوسرا نصف بہی کہلاوین ورنہ نصف ثانی دوسرے روز کہلاوین **ایضاً** مرچ سیاہ نمک سانبہر لہسن پاؤ پاؤ بہر رائی سیر بہر کوٹکر آدہ سیر عرق تہوہڑ ملاکے پانی مین سانکر سوم سوم حصہ تین روز تک کہلایا کرین **ایضاً** رائی و نمک پاؤ پاؤ بہر قند سیاہ آدہ سیر کوٹکر کہلاوین اوسکے بعد برگ مدار برگ ارنڈ برگ کٹائی ڈیڑہ ڈیڑہ پاؤ کتر کے نمک آدہ پاو ڈالکر پکاوین و اوسکی لگدی بناکر کہلاکر گشت کراوین **ایضاً** پوست درخت انجیر سیر بہر نمک سونچر پاو بہر کوچی بناکے نیمگرم کہلاوین **ایضاً** چونہ قند سیاہ گہی دو دو پیسہ بہر لگدی بناکے کہلاوین **چٹنی** کہ فاقہ کرانے کے دن چٹاتے ہین و بعد

فاقہ کے اول غذا مونگ کی کھچڑی کھلانا چاہیے بقدر نصف راتب کے حص سوہاگا بریان
الائچی سرخ مازو سمندر پھل لونگ جوا کھار پیپہ پیپہ بھر مرچ سیاہ کشنیز خشک سونف ادرک لہسن
پیاز ایک ایک چھٹانک دال نخود بریان پاؤ سیر سبکو کوٹکر پچیس عدد کاغذی لیمو کا عرق ملاکر
ایضاً جار پھل لونگ پیپہ پیپہ بھر مرچ سیاہ دو پیسہ بھر بیر بہوٹی ادھیلہ بھر مغز تخم کرنج وادرک
آدہ آدہ پاؤ دال نخود بریان پاؤ بھر سبکو کچل کر عرق لیمو کاغذی مین سانکر چٹاوین **فصل ۴**
امراض پاؤن مین **گہن رس** یہہ مرض ایسا ہے کہ چلنے کے وقت ہاتھی کا پچھلا انگ
یعنے جسم داہنے بائین کنپتا ہے **علاج** کچلا اور بہلانوان سوا سوا پاؤ علیحدہ علیحدہ گھی
مین بھونکر کوئلہ کرین و آنبہ ہلدی وصدف سوختہ ایک ایک چھٹانک باروت پاؤ بھر سبکو
سفوف کرکے نو عدد گولہ بناوین ہر روز بعد راتب کے ایک گولہ کھلایا کرین **دمارن**
موسوسہ بات بھسم آجوائن دیسی اجوائن خراسانی اجمودہ گیرو ہلدی خوردنی آنبہ ہلدی زرد ہلدی
نمک سیندھا نمک سونچر جوا کھار سجی پاؤ پاؤ بھر سمندر پھل پوست بیخ انگور پوست بیخ ہینس پوست
بیخ دہتورہ پوست بیخ روسہ آدہ آدہ پاؤ گندم بریان دو سیر سبکو سفوف کرین دو پیسہ بھر
سفوف دو پیسہ بھر آرد باجرا ہر روز آدمی کے پیشاب مین سانکر گولہ بناکے آگ مین
پکاکے کھلایا کرین **زانوا** پاؤن کی گانٹھو مین ورم یا پھوڑا ہوتا ہے **علاج** برگ روسہ
پانچ سیر کچل کر نمک سجی سوا سیر دونو ملاکے ہاتھی کے پیشاب مین پکاکر بھپارہ دیوین
وبقدر کفایت نکالکر لیپ کیا کرین وبرگ مدار رکھکر باندھا کرین **لس پہاڑ** ورم
سخت پیر مین ہوتا ہے جیسا اور جانورون کے فیلپاؤن ہوتا ہے **علاج** لال مرچ و
رائی ہموزن شراب مین پیسکر مالش کرین **ایضاً** نیلہ تھوتھہ چھٹانک بھر باروت سوا پاؤ
سفوف کرکے آدمی کے پیشاب مین ملاکر نیمگرم لگاوین اور اوپر سے سینکین **ایضاً**

سوا سیر بہلانوان سیر بہر روغن سرشف مین بریان کرکے نکال لیوین اوسکو وہرتال وسوہاگا وگندہک سوا سوا پاو سفوف کرین وسوا سیر دود گلخن آمیز کرکے اوسی روغن بقیہ مین پانی ملاکر پکاوین وشیر گرم پکاکی مدار کے پتے رکہہ کر کپڑے سے باندہین ایضاً سہ سونکی پکاکر لیپ کرین وڈہاکہ کے پتے رکہہ کر باندہین تین روز کے بعد برگد وپیپل کے پتے ہموزن پیسکر نیمگرم پکاکر اوسیطرح باندہین زان بعد بکین پانی مین پکاکر تین روز تک لیپ کرکے باندہا کرین زان بعد سجی گیرو صابون روغن کنجد سیاہ ہموزن پکاکر ضماد کیا کرین ورتی باندہا کرین ایضاً کنجد سفید کوفتہ وآرد جوار مساوی وچند عدد بیضہ مرغ ملاکر ہاتہی کے پیشاب مین پکاکر لیپ کرین وڈہاکہ کے پتے رکہہ کر باندہا کرین **کانڈی** کف پاکی ترحہ کو کہتے ہین **علاج** توتیا صابون ایک ایک چہٹانک افیون آدہی چہٹانک سبکو پیسکر پاو بہر روغن کنجد سفید مین پکار کہین اور لگایا کرین **ایضاً** نمک لاہوری روغن کنجد سفید مین گہولکر لگاوین وکنڈے کی آنچ سے سینکین **ایضاً** افیون ہلدی صابون ہموزن مہی مین پکاکر لگایا کرین **ایضاً** دوا موسومہ گہاو پورن **ص** بہلانوان سوختہ کتہہ بیڑیا ماین چہوٹی بڑی پوست ہلیلہ آدہ آدہ پاو سپیاری سنگجراحت سنگریزہ راہ ہلیلہ سیاہ مازو بجینہ کہیلہ ایک ایک چہٹانک شنگرف آدہی چہٹانک سبکو سفوف کر رکہین اول روغن کنجد سفید لگاکے بیری کی لکڑی کی آنچ سے سینکین اوسپر سفوف مذکور بہرا کرین **ایضاً** دوا موسومہ مانس بہرن **ص** کتہہ بیڑیا ہلیلہ تہوتہہ ہموزن سفوف کرکے کپڑا روغن کنجد سیاہ مین ڈبو کر آدہا سفوف اوسمین ویلا لپیٹ کر آگ مین جلاوین بقیہ آدہا اوسی کوئلہ کے ساتہہ پیسکر کانڈی کو آب جوشاندہ برگ نیم سے دہوکر لگایا کرین **دوا موسومہ چرن سکہا ص** صدف سوختہ ریوند چینی ہموزن پیسکر روغن کنجد سیاہ مین سانکر بہرا کرین **ایضاً** سنگجراحت سنگریزہ راہ مرداسنگ شنگرف

سنجی نیلا تھوتھہ زنگار سیندور نوسادر چھ چھ ماشہ سفوف کرین و تین پاو پھٹکری سفوف
کرکے ایک ہانڈی مین پہلے ادہا سفوف پھٹکری کا رکھہ کر سفوف ادویہ رکھہ دیوین اوسکے اوپر
بقیہ سفوف رکھہ دیوین و ہانڈی کو گل حکمت کرکے ایک گڑہے مین ہنواکنڈے کے
درمیان مین رکھہ کر جلا دیوین جب آگ سرد ہو جاوے دوا نکال رکھین تھوڑی سی دوا
عرق لیمو مین ملا کر لگاوین و چوب ببول خواہ بیر کی آگ سے سینکین ایضاً برگ درخت ساگون
پیس کر لگاوین و چوب ببول کی آگ سے سینکین ایضاً پوست درخت انبلی پوست درخت پیپل
صدف سیاہ علیحدہ علیحدہ جلا کر تینونکا کوئلہ ہموزن سفوف کرکے کانڈی مین بھر کر ٹاٹ سے
باندہین ایضاً روغن ارنڈ مین چہارم حصہ اوسکا موم خام ڈالکر آگ پر پگھلاوین و اوسمین
سیپ کا چونہ و چوب تھوہر کی خاک و تہیل کا چونہ تینون ہموزن جو سب ملکر برابر موم کے
ہو جاوین ملا کے مرہم بناوین و کانڈی مین بھر کے ٹاٹ سے باندہا کرین پھاچن
ایڑی پھٹنے کو کہتے ہین علاج استخوان کہنہ سر آدمی و بیج آگ سوختہ دونو ہموزن سفوف کرکے
روغن کنجد سفید مین ملا کر لگایا کرین ایضاً دائین کانڈی کی لگانا ایضاً سونف اجوائن
مید الکڑی سونٹھہ مرچ سیاہ پیپل پیپرا مور نمک سونچر سب ہموزن سفوف کرکے شہد مین سانکر
دو دو پیسہ بھر کی گولی بنا رکھین ہر روز ایک ایک کھلایا کرین ایضاً سجی نمک سیندہا
سفوف کرکے تین پاو آرد گندم ملا کر عرق سہینڈ خار دار مین چھٹانک چھٹانک بھر کی
گولی بنا کر کھلایا کرین ناخن پھٹنے کا علاج نیلہ تھوتھہ پیسہ بھر سیندور تین رتی
قند سیاہ ادھیلہ بھر یکجا کرکے لگاوین اور سہینڈ کی لکڑی کی آگ سے سینکین پاپرمہاو
یعنے ناخن گرنے کا علاج ایک بچہ مرغ کا ذبح کرکے آلائش سے صاف کرکے پکاوین
و استخوان دور کرکے لونگ و عقرقرحا آدہی آدہی چھٹانک سفوف کرکے ملاوین ۔

سب کی لگدی بناکے کہلاوین وہر روز ایساہی کہلانے سے چند روزمین ناخن جم لگتے
ہین رس اوترنا کف پاسے رطوبت بدبو نکلا کرتی ہے وہاتہی لنگ کرتاہے علاج
ڈوکی چڑیا جسکو مہوک بہی کہتے ہین ذبح کرکے بال پروآلائش سے صاف کرکے
ہرتال شنگرف مین سل مرداسنگ سیندور ایک ایک تولہ سفوف کرکے اوسکے پیٹ مین
بہرکر دہاگہ سے دوخت کرکے پانی ڈالکر نرم آنچ مین پکاوین جب پانی جلجاوے نکالکر
تہوڑی شراب ملاکے کہرل کرکے بوزن ایک ایک ماشہ کی گولیان بنا رکہین ہرروز
ایک گولی کہلایا کرین **فصل ۴۴ امراض عامہ مین مٹی کہانیوالے ہاتہی کا علاج**
رائی ملیم اجوائن سیر سیر بہر کوٹکر پانچ سیر قند سیاہ مین ملاکر بیر کے برابر گولیان بنا رکہین
ایک صبح ایک شام کہلایا کرین **ایضاً** جنگلی کتے کی بیٹ چوک ہینگ ہموزن خشک کرکے
سفوف بناوین وہر روز دو پیسہ بہر کہلایا کرین **ایضاً** درخت انجیر کی چہال پاو سیر نمک سونچر
آدہ پاؤ لگدی بناکر نیمگرم کہلایا کرین **ایضاً** نمک سونچر سوہاگا بریان ہموزن سفوف کرکے
بقدر مناسب گولی بناکر کہلایا کرین **ایضاً** چونہ وقند سیاہ وگہی دو دو پیسہ بہر باہم ملاکر
کہلایا کرین **ایضاً** مصبر کالی سیپ مال کنگنی ہیراہینگ کپور کچری ہموزن کوٹکر روغن
سرشف مین ایسا بریان کرین کہ جلجاوے ہرروز پیسہ بہر کہلایا کرین **ایضاً** دواے
موسومہ مانٹی تپاگ ص ا جوائن دیسی دو سیر مہلانوان سوختہ کچلا سوختہ اجوائن خراسانی
پاؤ پاؤ بہر سبکو کوٹکر ہاتہی کے پیشاب مین پکا رکہین تین روز کے بعد ڈیڑہ ڈیڑہ پیسہ بہر
کہلایا کرین **ایضاً** کچلا سوختہ دو سیر ہرتال طبقی ایک چہٹانک باروت پاو بہر سوہاگا بریان
چونہ سیپ کا آدہ آدہ سیر سبکو سفوف کرکے سوا سیر قند سیاہ ملاکر دو دو پیسہ بہر کی گولی
بنا رکہین ہرروز ایک ایک گولی کہلایا کرین **زہرباد** ورم نرم ہوتاہے وبہت جلد بڑہتاہے

علاج لال مرچ باروت استخوان کہنہ آدمی ہموزن پانی مین پیسکر نیمگرم لگایا کرین ایضاً
سیدالکڑی کو تہوہڑ کے عرق مین پیسکر مالش کرین ویسپرمال کنگنی اوربندال ہموزن سفوف کرکے
پوٹلی بناکر سینکین ایضاً باروت نمک لاہوری ہموزن آدمی کے پیشاب مین سانکر
لیپ کرین اور ٹہیکری گرم کرکے سینکین ایضاً زہر ہر دیا ترپسی نرکچور ہموزن کوٹکر سلسو نکے
تیل مین ملاکر لیپ کرین اورکنڈے کی آنچ سے سینکین ایضاً دودکلمن باروت پانچ پانچ
تولہ توتیا ایک تولہ زہر تیلیا چہ ماشہ سب کو سفوف کرکے آدمی کے پیشاب مین بگاکر لیپ
کرین ایضاً برگ نیب برگ مکوی کالی زیری جوائن دیسی گیرو بوزن مساوی آدمی کے
پیشاب مین پیسکر نیمگرم لگایا کرین ایضاً برگ کرنج برگ کنیر سفید پوست درخت نیب ہموزن
گاے نازاد کے پیشاب مین پیسکر لگانا ایضاً پیپل پیپرامور مرچ ادرک سونٹھ عقرقرحا ہموزن
کوٹ پیسکر شہد ملاکر بقدر بڑے بیر کے گولیان بناکر ایک ایک ہر روز کہلایا کرین ایضاً
کیلہ کو پانی مین تر کرکے پوست اوسکا دور کرکے باریک کترین اور اوسکے ہموزن اجوائن
دیسی زیرہ سیاہ ملاکر کوٹین و گاے نازاد کے پیشاب مین سانکر بوزن ایک ایک تولہ کے
گولیان بنارکہین ہر روز ایک گولی کہلایا کرین ایضاً ہلدی خوردنی پسکہپری ہموزن سفوف
کرکے دو دو پیسہ بہر کی گولیان بنارکہین ہر روز ایک ایک کہلایا کرین ایضاً مرچ سرخ
مرچ سیاہ سینڈ ہیخار باروت سوڑ کا بیٹ پیپیہ بہر کوٹکر لگدی بناکر کہلایا کرین ایضاً
دوا موسومہ بس ناسک ص سمندر پہل بریان بہلانوان سوختہ مین پہر نیم بریان کنجد
سیاہ نیم بریان لہسن مقشر سب آدہ آدہ سیر قند سیاہ سیر بہر سبکو یکجا کوٹکر چہٹانک چہٹانک بہر
ہر روز لگدی بناکر کہلادین ایضاً دوا موسومہ تبس مارگ ص اندرجو کنگی بیخ حنظل ہلدی
خوردنی آدہ آدہ سیر برگ نیم برگ بکاین بہنگرا برگ سنبہالو سیر بہر زنجبیل مرچ سیاہ

تین تین چھٹانک سبکو سفوف کر رکھین آدہ آدہ پاؤ ہر روز کھلایا کرین **ایضاً** دوا موسومہ آبس مارن
ص زیرہ سفید زیرہ سیاہ آدہ آدہ سیر ادرک و اجوائن دیسی اجمودہ گل معصفر یعنے کسم
تین تین پاؤ اتر چھال درخت کچنار اتر چھال درخت گولر اتر چھال درخت نیب سیر سیر بھر سفوف
کر رکھین ہر روز آدہ پاؤ سفوف پاؤ بھر قند سیاہ مین ملا کر کھلایا کرین **اگن باو** جسم پر
آبلے خواہ ددوڑے پڑتے ہین اور وقتاً فوقتاً زیادہ ہوتے جاتے ہین وچھونے مین
گرمی محسوس ہوتی ہے ورطوبت بھی اکثر نکلا کرتی ہے **علاج** توا کھیر بیخ بکاین آدہ آدہ پاؤ
برگ درخت کیتہ اڑہائی سیر پانی مین پیکر بکرے کا خون تازہ ملا کر لیپ کرین **ایضاً** برگ
ببول برگ کنار ہموزن پانی مین پیکر لگاوین **ایضاً** پاؤ بھر گیہون ہر روز کھلایا کرین
**ایضاً** کشنیز خشک بادیان تخم کاسنی کباب چینی چھٹانک چھٹانک بھر لگدی بنا کر کھلاوین
**ایضاً** دوا موسومہ رکت سادہکا ص گھوڑبچ اجواین دیسی رائی بریان اجواین خراسانی
نمک سونچر پاؤ پاؤ بھر سوہاگا بریان آدہ پاؤ کلی چونہ کی باروت گوگل بریان چھٹانک چھٹانک بھر
ہینگ بریان آدہی چھٹانک سبکو سفوف کرین اور ڈیڑہ سیر پھول مدار کے پھل کر ملاوین
اور رینڈ کے پتون پر تہہ بتہہ رکھہ کر گولہ بناوین اور مٹی لگا کر آگ مین پکاوین پھر سب
گولہ لیکر ڈیڑہ پاؤ آرد ماش ملا کر دو دو پیسہ بھر کی گولیان بناوین ہر روز ایک گولی کھلایا
کرین **بائی کی علاج** اجوائن دیسی اجوائن خراسانی اجمودہ مال کنگنی سیر سیر بھر سونٹھہ
پیپرامور کنگی پیپل سوہاگا بریان آدہ آدہ پاؤ صابون پاؤ بھر برگ کنیر سفید ڈیڑہ سیر سبکو
کوٹ پیکر مغز گھیکوار تین پاؤ ملا کر پیسہ بھر کی گولی بناوین ایک ایک صبح و شام کھلاوین
**جگر جانی کا علاج** موسومہ سیت بہسم ص بہلانوان بریان سمندر پھل کنگی نمک
سانبھر لیس بقشر مصبر اڑہائی اڑہائی پاؤ آرد گندم تین پاؤ قند سیاہ کہنہ ڈیڑہ سیر

سبکو کوٹ پیسکر نو حصہ کرکے ایک صبح ایک شام کہلا کر گشت کراوین ایضاً آدمی کی پسلی
سوختہ باروت دو دو پیسہ بہر قند سیاہ کہنہ پاو بہر سبکو کوٹکر ایک شبانہ روز مین بدفعات
کہلاوین ایضاً کٹکی کالی زیری ہلدی خوردنی زیرہ سیاہ نرکچور سگند گوگل عقر قرحا
پاو پاو بہر کنول گٹہ آدہ سیر سپند ورچھٹانک بہر قند سیاہ کہنہ ڈیڑہ سیر سبکو کوٹکر آدہ سیر
گرتہی کے پانی مین سانکر دو دو پیسہ بہر کی گولی بناوین ہر روز ایک گولی کہلایا کرین
ایضاً کوٹ شیرین نمک سونچر نمک سبجی صابون آدہ آدہ سیر عرق لیمو کاغذی پچیس عدد
آدمی کے پیشاب مین پیسکر لیپ کرین تاو کہانے کا علاج اگر بجلی یعنے برق سے
تاو کہایا ہوئے چاول دہان سے پکا کر دہی اور شکر سفید ملا کے بقدر مناسب کہلاوین
ایضاً تخم کاسنی گشنیز خشک کتیرا کتہہ سفید زیرہ سفید آدہ آدہ پاو سفوف کرکے ڈیڑہ پاو
آرد گندم مین سانکر کہلاوین اگر دہوپ سے تاو کہایا ہوئے سرد پانی مین تہوڑا
نمک سانبہر گہولکر تہوڑا گاے کا گہی ملا کر کپڑا تر کرکے آنکہہ پر ہر روز بدفعات پہیرا کرین
اگر صعوبت سفر سے تاو کہایا ہوا جوائن دیسی اجمودہ اجوائن خراسانی نکل دہونے
کچلا سوختہ پاو پاو بہر زہر ہر دیا ایک چہٹانک سبکو سفوف کرکے پانچ سیر شیر گاؤ مین
پکاوین جب دودہ جذب ہو جاے اوتار رکہین ہر روز پیسہ بہر دوا چہٹانک بہر آرد گندم
مین ملا کر کہلایا کرین گج چام چمڑا سخت ہو جاتا ہے اور کبہی اوسمین جابجا سوراخ ہو کے
رطوبت نکلتی ہے علاج بہلانوان اڑہائی سیر تخم نکچی دکہنی ڈیڑہ سیر کوٹکر پانچ سیر کانجی
مین ملا کر بطور بیتال جنتر کے عرق نکال کر لگایا ٹیکا یا کرین زخم کا علاج آدہ سیر گہی کو ایک
سو ایک بار دہو کر آدہ پاو رال سفید سفوف کرکے خوب ملاوین اور زخم پر لگا کر یہہ دوا
چہڑکین ص ببول اور کنار یعنے بیر اور جامن اور انبہ اور مولسری اور نیم کی درختون کی

اندر کی چھال خشک کرکے بوزن مساوی سفوف باریک مثل سرمہ کے کرین **ناسور کے**
**علاج** کتلی کو روغن کنجد سفید ڈالکر کڑاہی مین بریان کرین و اوسی مین خوب گھوٹین کہ مثل
مرہم کے ہو جاوے تب ناسور مین بہرا کرین **ایضاً** سپاری پیسہ بہر کوڑی زرد
پانچ عدد لیل بڑی استخوان کہنہ آدمی چار چار ماشہ ناخن بریان آدمی کا ایک ماشہ سب کو
پانی مین کہرل کر رکہین پانی سے رقیق کرکے ناصور مین ٹپکایا کرین **فصل ۵ امراض متفرقہ**
مین **تالو تہو تہنی کا علاج** مکہن پاو بہر دس بار پانی مین دہو کر گجراتی الائچی تواکہیر دو
دو پیسہ بہر کباب چینی پیسہ بہر سفوف کرکے اوسمین ملاوین و تالو پر لگایا کرین **ورم پشت کا**
**علاج** شورہ قلمی پانی مین ملاکے لگاوین و ٹھیکری گرم کرکے سینکین **زخم پشت کا**
**علاج** آدہ پاو گہی مین پیسہ بہر موم ملاکے آگ پر رکہین پہر گندہک آنولہ سار مردا سنگ
رال سفید نیلہ تہوتہہ پیسہ پیسہ بہر سفوف کرکے ملاوین پہر سرد کرکے پیسہ بہر پارہ ڈال کر
کہرل کر رکہین و لگایا کرین **بہنبی** یعنے دم کی بال جہڑ جانے کا علاج ایک گرگٹ مارکے
پنجہ و آلائش دفع کرکے ڈیڑہ پاؤ روغن تلخ مین پکا کر نیلہ تہوتہہ نیل بڑہی پیسہ پیسہ بہر
سیندور ادہیلہ بہر ڈال کے مع گرگٹ گہوٹکر رکہین و لگایا کرین **ایضاً** مدار کی جڑ
سفوف کرکے آدمی کے پیشاب مین پکاکر لگانا **ایضاً** صرف گرگٹ روغن سرشف مین
پکاکر تیل لگانا **ایضاً** مدار کے دودہ مین کپڑا ترکرکے باندہنا **ایضاً** ہینگ پانی مین گہولکر
کپڑا ترکرکے باندہنا **ایضاً** پانچ عدد گرگٹ آلائش سے صاف کرکے ڈیڑہ پاو روغن
کنجد سیاہ مین جلاکر چوب نیب کے دستہ مین فلوس سی چپان کرکے اوس سے
چار پہر گہوٹکر کپڑے پر لگاکر پٹی باندہا کرین **ایضاً** صرف روغن کنجد سیاہ مین کپڑا ترکرکے
باندہنا **ایضاً** ایک عدد گرگٹ و چار عدد دیکچوا و دو عدد لیمو کاغذی تراش کر سب کو

ڈیرہ پاو روغن کنجد مین دو پیسہ بھر موم ملاکر جلاوین اور مرداسنگ و سیندور و سنگجراحت
نیلہ تھوتھہ سہاگہ دہیلہ دہیلہ بھر سفوف کرکے ملاوین و خوب گھوٹکر رکہین کپڑے پر
لگاکے پٹی باندہا کرین **ایضاً** گائے کا گھی کثرت سے کہلانا مفید ہے **مقولہ تیسرا**
امراض و اعلاج مخصوصہ فیل نر مین **فصل ا** بیان مستی مین تو واضح ہو کہ فیل نر کبھی خود بخود
مست ہوجاتا ہے و مستی و سکی ہمشکل جنون کے ہے نہ غلیان باہ سے یکایک آنکھین اوسکی
پر غضب ہوجاتی ہین و کانونکی جڑ سے عرق جسکی بو تیز ہوتی ہے جاری ہوتا ہے اور وقتاً
فوقتاً آٹھون بہنو ٹپکنے لگتے ہین یعنے دونو کانون کی جڑ و دونو بغل و چارون پاؤن کی
جڑ سے عرق جاری ہوجاتا ہے و حرکات غضبناک کرتا ہے اوس حالت مین اوسکو کھولنا
و سواری کرنا خالی از خطر نہین ہے مردم ہوشیار اوسکے نزدیک نہین جاتے
جب تک کہ وہ کیفیت اوسمین رہتی ہے دور سے بہوشیاری کچہہ کہانے پینے کو
دیتے ہین و دوا سے دافع مستی قیب کر دیتے ہین اگر کہا جاتا ہے تو اثر نمودار ہوتا ہے
اور چونکہ یہہ جانور بذاتہ نہایت کچ دلا ہے اشیاے مخوف و مہیب سے بہت جلد
بہاگتا ہے بہادری کو کون کہے مگر باولی دینے سے یعنے بتدریج مقابلہ کرانے سے
شیر و بہالو وغیرہ کو مارتا ہے الا فیلبانان ہوشیار اوسحالت مین کچہہ دوا مستی کی کہلاکر
مقابلہ کراتے ہین ورنہ اگر بہاگ نکلا تو پھر عمر بھر مقابلہ نہین کرتا اور بغرض لڑانے کے
اوسکو دوائین کہلاکے مست کرتے ہین مگر نہ ویسا کہ مستی اصلی کو پہونچ جاوے ؏
ایسی حالت مین مادہ کو زیادہ تر مرغوب و محبوب رکہتا ہے و اوسکی لاگ پر لڑتا ہے
کو انتہاے شرم سے آبادی مین جفتی نہین کرتا اور اس بات کا لحاظ رکہنا چاہیے کہ جب
دوا کھلانے سے آثار مستی کے نمایان ہوجاوین تب دوا کہلانا موقوف کر دیوین

ورنہ پہر قابل لڑانے کے نہین رہتا **فصل ۲** بیان دہار نہاے مست کرنیوالو نمین
**دہارن** گندہک آنولہ سار اتیس دہان کی بہوسی پوست بیخ مدار سبکو ہموزن کوٹکر ایک برتن
مین رکہہ کر کیلہ کے پانی مین تر کرین و بند کرکے گہوڑا یا ہاتہی کی لید مین آٹہہ روز تک دفن
کر رکہین پہر نکال کر چار پیسہ بہر کہلایا کرین **ایضاً** بہلانوان بریان آدہ سیر کہلا بریان
اجوائن خراسانی اجمودہ ڈیڑہ ڈیڑہ پاؤ کالا بچہوا چہٹانک بہر کوٹ کر ہاتہی کے پیشاب مین
تر کرکے ایک برتن مین رکہکر ہاتہی کی لید مین دفن کرین آٹہہ روز کے بعد نکال کر سفوف
بنا رکہین پیسہ بہر بعد راتب کے کہلایا کرین **فائدہ** یہہ دہارن اگر ہاتہی کے پیشاب
مین تر کیا جاتا ہے تو ہاتہی پر دلیر ہوتا ہے و اگر گہوڑے کے پیشاب مین تر کیا جاتا ہے
تو گہوڑا پر دلیر ہوتا ہے **ایضاً** سات ماشہ شنگرف سفوف کرکے سات ماشہ مدار کا دودہ
ملاوین و سات عدد مین پہر پہاڑ کر اوسمین ایک ایک ماشہ بہر کر ماش کا آٹا لپیٹ کر
ساتون گولی کو آگ مین پکا رکہین ہر روز طلوع آفتاب کے وقت ایک گولی کہلاوین
مگر کہلانے کے وقت کہلانیوالے کا سایہ ہاتہی پر نہ پڑنے پاوے ورنہ اوس سے
عداوت جانی ہوجاتی ہے و اگر چار پانچ گولی کہلانے پر مست ہوجاوے تو باقی گولی
نہ کہلاوین **ایضاً** لتہ حیض باکرہ عورت کا جلا کر اوسکی خاک جس دہارن مین ملا کر
کہلاوین ہاتہی مست ہوجاتا ہے **ایضاً** شنگرف کو پانی مین پیسکر برگ کنیر سفید پر لگا کے
تو بر تو رکہہ کے دہاگا سے باندہ کر سرسون کے تیل مین بہونکر سفوف کرین و بوزن تین
ماشہ کے دو گہڑی رات گذرے و اسیقدر علی الصباح قبل طلوع آفتاب تہوڑے
قند سیاہ مین ملا کر کہلایا کرین **ایضاً** دو عدد بہو جنگا چڑیا کو چار ماشہ ہرتال طبقی سفوف
کرکے گیہون کے آٹا مین گولیان بنا کے کہلاوین ایک ساعت کے بعد اگر از خود نہ مرے

ذبح کرکے سیر بھر روغن کنجد سیاہ مین بریان کرکے سفوف کرین اور ہیر اہینگ سوہاگا تیلیہ کمیلہ
نرکچور رکچلا سمندر پہل اسگندہ ناگوری اجوائن خراسانی انیس اسبند گندہک آنولہ سار عقرقرحا
ایک ایک چہٹانک شنگرف کالا بچہوا آدہی آدہی چہٹانک سفوف کرکے اوسی روغن مین ملاکر
پاو بہر قند سیاہ مین مخلوط کرکے بقدر کنار جنگلی گولیان بنا رکہین و ایک گولی ہر روز
کہلایا کرین **ایضاً** چنبیلی کے پہول اور خردل سیر سیر بہر سانپ کا کیچل ایک چہٹانک قند سیاہ
تین سیر سبکو کوٹکر ایک برتن مین رکہہ کر پانچ سیر شراب ڈالکر سربستہ زمین مین دفن کرین
آٹہہ روز کے بعد نکال کر دو دو پیسہ بہر ہر روز کہلایا کرین **فصل ۴۳ دوائین سستی**
**کی دفع کرنے والی کے بیان مین دہارن** رسوت کتہہ سفید دو دو تولہ سبزی یعنے بہانگ
چار تولہ دہی مین سانکر راتب کے ساتہہ کہلاوین **ایضاً** زیرہ سفید ہرتال کتیرا آدہ آدہ
پاؤ پہٹکری بریان و بہانگ دو دو پیسہ بہر سفوف کرکے آدہ سیر شیر گاو مین سانکر کہلاوین
**ایضاً** نیلہ تہوتہہ چار ماشہ تولہ بہر گائے کے گہی مین بریان کرین و چار ماشہ بہانگ
ملاکے سفوف کرکے تہوڑے آرد گندم مین ملاکے کہلاوین **ایضاً** کیتہہ کی پتی اور
انبلی کی پتی کہلاوین **ایضاً** پیسہ بہر نوسادر بیکر اسیقدر شکر ملاکے کہلاوین **ایضاً**
پیسہ بہر پیا بانسہ کی پتی کچل کر اوسمین پیسہ بہر پہٹکری بریان ملاکے کہلاوین **ایضاً**
گاڑہی کی اونگن کاسن اور گوگل دونو جلاکر ہاتہی کو دہونی دیوین **ایضاً** بادیان کشنیز
تخم کاسنی چہٹانک چہٹانک بہر پہٹکری بریان رسوت دہو دہیا گہانس آدہی آدہی
چہٹانک سفوف کرکے دہی مین سانکر کہلاوین **ایضاً** صرف پہٹکری بریان پیسہ پیسہ بہر
ایک ہفتہ تک کہلانے سے سستی دفع ہوجاتی ہے **ایضاً** اصلی سستی دفع کرنے کو
یہہ دوا بہت مجرب ہے کہ طاؤس کی آنت مین دو پیسہ بہر ابیر و چار پیسہ بہر گلال

وچار پیسہ بھر روغن چنبیلی بھر کر خشک کر رکھین بوقت ضرورت بقدر دو داونگل تراشس کرکے کسی تدبیر سے کھلاوین تین روز کے کھانے مین سال بھر تک مست نہین ہوتا فصل ۴۲ عوارض دانت اور گلے مین دانت ظاہر ہین وگلے اصطلاح فیلبانون مین اوس ہٹی کو کہتے ہین جو ایک ایک بٹہہ ہڈی دانتون کے اندر ہین وگلے کے کٹنے سے ہاتھی کی نظر مین نقصان آجاتا ہے وگلے لٹکنے مین بدصورتی ہے لہذا ہر وقت دانت کاٹنے سے گلے کے چڑہانے کی ضرورت ہوتی ہے **دانت سے صاف وخوشرنگ کرنیکے علاج** پہلے مدار کا دودہ دانت پر لگاوین جب خشک ہوجاوے سیندور پانی مین گہولکر لگاوین جب وہ بہی خشک ہوجاوے تب سوہاگا لگاوین اوسکے بعد کپڑے پر بالور کہہ رکہہ دانتون کو پہر سوا پہر ملین **گلے اوپر چڑہانے اور دانت کاٹنے کی تدبیرات** اولاً گلے کو اوپر چڑہانے کے علاج کرنا چاہیے حص برادۂ آہن پوست درخت ببول ومستی آدمی کے دانتو نمین ملنے کی پاؤ پاؤ بھر پھکنی وصدف سوختہ آدہ آدہ پاؤ سفوف کرکے بھر وزہ چہٹانک بھر روغن گاو ڈیڑہ پاؤ سبکو پیسکر دانت پر لگاوین اوسکے اوپر چاول پکاکر نیمگرم باندہین پانچ چار روز ایسا ہی کرنے سے گلے چڑہ جلتے ہین دانت خالی ہوجاتا ہے دانت کاٹنے سے گلے نہین کٹتے ایضاً چونہ کنکر آب نارسیدہ ٹاٹ کی تہیلی مین بھر کر دانت پر چڑہاوین اور تہیلی پر پانی ڈالا کرین تین روز تک ہر روز اسیطرح تہیلی جدید چڑہایا کرین ایضاً آرد ماش گہنگچی سفید ہموزن پانی مین پیسکر نیمگرم لیپ کرکے کپڑے سے باندہین اور ببول کی لکڑی جلاکے سینکین اوسکے بعد دانت کو آری سے کاٹین اگر دانت سے خون نکلے تو تالاب کی چکنی مٹی اور شنگرف پیسکر لگاوین کہ خون بند ہوجاتا ہے اوسکے بعد مہہ ٹہیب

لگاوین ص مردا سنگ سنگجراحت دو دو پیسہ بھر ٹھکرا چینی کے برن کا دو ماشہ نیلہ تھوتھہ ایک ماشہ سفوف
کرکی رینڈی کی تیل مین سانکر لگاوین و کیڑی سی باندہین ایضًا برگ تازہ کیتہ آدہ سیر کالی مہر سیندور دو دو
پیسہ بھر پیکر سیر دلگایا کرین ایضًا ماش تین چھٹانک مرچ سیاہ آدہی چھٹانک دونو کو پیکر سیر دلگایا کرین
**دانت سپھٹے ہوئے کے علاج** مصطگی رومی خرمہرہ زرد سوختہ شکر سفید
جملہ ہموزن سفوف کرکے بھر دیا کرین دو تین روز مین دانت اچھا ہوجاتا ہے ایضًا
شکر سفید بیضۂ مرغ کی سفیدی مین ملاکر ایضًا ٹھکرا چینی کے برتن کا سفوف کرکے انڈے
کی سفیدی مین ملاکر ایضًا شیشم کی لکڑی کا تیل بطور پتال جنتر کے نکال رکھین تیل پھٹے
دانت مین بھر کر پوست پیاز چپکا دیا کرین ایضًا مازو پھل چونہ سیپ کا کتھہ پپڑیا
پوست اندرونی درخت ببول ہموزن سفوف پارچہ بیز کرکے بھر دیا کرین واوسپر
تکمیہ موم کی رکھہ کر باندہ دیا کرین ایضًا آدمی کے سر کے بال جلاکر پہلے سفید تل کا تیل لگاکے
بھر دیا کرین **ٹوٹے ہوئے دانت کا علاج** گہی گرم کرکے ایک لکڑی پر کپڑا
لپیٹ کر گہی مین تر کرکے اوس سے بدفعات داغین ایضًا بس کہپرا اوکھاڑ کر بیخ وشاخ
وبرگ پیکر لیپ کیا کرین و باندہا کرین **مکوڑے یعنے کیڑے دانت کا علاج**
جواکھار ہرتال سم الفار گندہک آملہ سار گندہک چھاچھیا منسل سبکو بوزن مساوی آب
برگ کٹائی خواہ گہمو مین پیکر لگاوین خواہ ان سبکو باضافہ چربی سور کے پتال جنتر سے
عرق نکال کے ٹپکایا کرین ایضًا ابرک سیندور مساوی سفوف کرکے لگایا کرین ایضًا
نیلہ تھوتھہ ہلیلہ سیاہ پوست درخت کنیر پوست درخت ببول چونہ سیپ کا مازو پھل مساوی
سفوف کرکے لگاوین **سڑے ہوئے دانت کے علاج** تند وخام سایہ مین
خشک کرکے اوسکا سفوف بعد صاف کرنے دانتونکے سڑن مین بھر دیا کرین ایضًا

نوسادر ستی جسکو آدمی دانتون پر لگاتے ہین مساوی گہسکر لگاوین **گرانے دانت ناقص کے علاج** نوسادر سوہاگا خام تیکہر مساوی سفوف کرکے سہینڈ کے دودہ مین سانکر لگاوین **ایضاً** تیکہر یا وہبر جوا کہار تین چہٹانک سفوف کرکے مدار کے دودہ مین سانکر لگاوین **ایضاً** مصبر اور چونہ سیپ کا ہموزن سفوف کرکے مدار کے دودہ مین سانکر لگاوین **فائدہ** دانت کے گرنے پر مسوڑہا خودبخود اچہا ہوجاتا ہے اگر قرحہ ہوجاوے تو زخم اور قرحہ کی دوائین کرین جو اوپر مذکور ہوچکی ہین واللہ شافی

**باب چوتہا**

اونٹون کے معالجات مین واضح ہو کہ اونٹون کی بیماریان اکثر داغ دینے سے دفع ہوتی ہین مگر داغ دینا شاقی سے ہوسکتا ہے نہ صرف کتاب دیکہنے سے اور جب تک دوا سے کام نکلے داغ دینا نہین چاہیے کیونکہ کبہی داغ کی اصلاح دشوار ہوجاتی ہے و داغ کا فساد بیماری کے فساد سے زیادہ ہوجاتا ہے

**فصل** اتدابیر حفظ صحت مین جاننا چاہیے کہ اگر تدبیر تقدم بالحفظ نکی جاوے تو دو مرض بالضرور پیدا ہوتے ہین ایک گرمی کے موسم مین عارضہ خارش ہوتا ہے لہذا چاہیے کہ شروع موسم گرما مین تمام بدن کے بال کتر کے صاف کر ڈالین واس دوا کو ہر روز تین چار دن تک تمام بدن پر مالش کرکے چوتہے پانچوین روز چکنی مٹی تالاب کے پانی مین گہولکر تمام بدن پر ملین و آٹہہ پہر کے بعد خوب سا دہو ڈالین و اون دنون مشقت نہ لیوین ورنہ گرمی کا تاو کہا جاتا ہے **ص** تخم گلجی دکہنی کندہک نتیان مینسل زردچوبہ آدہ آدہ پاو سفوف باریک کرکے چوک تین چہٹانک سبکو دو سیر روغن بلسون مین مخلوط کرکے بطریق مذکورہ بالا استعمال کرین کہ حدوث خارش سے محفوظ رہے دوسرے ایام برسات مین تہوڑی خراش سے زخم زیادہ ہوتا جاتا ہے و مکہیان بیٹہنے سے کیڑے پڑتے جاتے ہین تحفظ اوس سے اسطور پر ہوتا ہے کہ شروع ایام برسات مین پیاز خام جسطرح سے

کہاوے ہر روز تین تین پاو سیر سیر بہر کہلایا کرین کہ من بہر تک کہا جاوے اس تدبیر سے
اسکے خون کی ایسی اصلاح ہو جاتی ہے کہ موسم برسات مین یہہ عوارض نہین ہوتے واگر
ہوتے ہین تو کمتر فساد کرتے ہین **ذکر مصالحات حفظ صحت کا مصالحہ** کہ اگر ہر ہفتہ
مین ایک روز آدہ پاؤ مصالحہ آدہ پاؤ آرد جو مین ملاکر کہلایا کرین تو دانہ چارہ خوب ہضم ہوتا ہے
وکبہی کم زور نہین ہوتا وکوئی بیماری پیٹ کی نہین ہوتی **ص** میتہی وکالی زیری ونمک خورد
ہموزن سفوف کر رکہین **مصالحہ** کہ اگر ہر مہینہ مین چار پانچ روز علی الاتصال کہلایا جاوے
تو کوئی بیماری نہین پیدا ہوتی اور چارہ خوب ہضم ہوتا ہے وبہوک زیادہ ہوتی ہے **ص** ہا برنگ
کالی زیری میتہی پاؤ پاؤ بہر نمک سانبہر آدہ سیر سفوف کر رکہین تین چہٹانک سفوف پاؤ بہر
آرد جو مین سانکر کہلایا کرین اگر نہ کہاوے تو گہولکر پلادین **مصالحہ** کہ اگر کبہی تین چار روز
بہم کہلایا جاوے تو بدہضمی وعوارض بادی سے محفوظ رہتا ہے **ص** کٹکی رائی خرد نانخواہ
زردچوب پیر امور نمک سانبہر سبکو بوزن مساوی کوٹکر رکہین اور رات کو بقدر مناسب
تہوڑے آرد جو مین ملاکر کہلایا کرین **فصل ۲** ذکر معالجات مقوی وشحم وحافظ صحت مین
**مصالحہ** اگر اونٹ کو واسطے سواری کے تیار کرنا ہوئے تو صبح کو چند کوس دوڑا کر یہہ
مصالحہ بروقت اوترنے سواری کے کہلایا کرین وہر روز مقدار مسافت کی بڑہایا کرین
اسکی کہلانے سے قوت دوڑنے کی زیادہ ہوتی جائگی وکسی قسم کی بیماری عارض نہوگی
وجسم سبک وپہرتیلا رہیگا **ص** پہٹکری بریان ومرچ سیاہ بوزن مساوی سفوف
کر رکہین آدہ پاو سفوف پاو بہر روغن زرد مین ملاکر کہلایا کرین **ایضًا** باربرنگ نکوفتہ
نمک سانبہر آدہ آدہ پاؤ قند سیاہ آدہ سیر جوش کرکے ہر روز بوقت شب شیر گرم پلایا کرین بہت
مجرب ہے **ایضًا** سوہاگا بریان نانخواہ زردچوب پہٹکری بریان نمک سانبہر سبہی ایک ایک پاو

مسور سیر بہر سبکو سفوف کرکے سیر بہر روغن زرد مین بریان کر رکہین ہر روز شام کیوقت
آدہ پاؤ کہلایا کرین **ایضاً** بارکش اونٹ کی فربہی و توانائی کے واسطے یہہ تدبیرات بہت
مفید ہین کہ آدہ سیر کنجد سیاہ کو ٹکر شام کو ایک گہڑے پانی مین تر کر رکہین صبح کو اونٹ کا منہہ
کہولکر ڈال دیا کرین کہ سب پی لیوے **ایضاً** ماہم سلم وارد اوا جو بریان کا پاؤ پاؤ بہر دونو
ملاکے ایک شبانہ روز پانی مین تر کر رکہین وہر صبحکو کہلایا کرین **فصل ۴ امراض خاصہ مین**
یعنے جو مرض کہ کسی عضو یا کسی مقام خاص مین ہوتے ہین **کیالی** مثل زکام کے ہے اونٹ
سر جہکاے رہتا ہے و دانہ چارہ کی رغبت نہین کرتا و کبہی ناک سے رطوبت بہی نکلتی ہے
و جگالی بہی کم کرتا ہے **علاج** پیاز لہسن مرچ سرخ زرد چوب ایک ایک چہٹانک کوٹ کر
پاؤ بہر قند سیاہ مین ملاکے دو تین روز تک کہلایا کرین اگر نہ کہاوے تو پانی مین گہول کر
پلاوین و اگر سر پر دونو کان کے درمیان مین آماس ظاہر ہو جاوے تو جوار کا آٹا
پانی مین پکاکے شیر گرم دو تین روز تک لگاوین اگر اس سے دفع نہووے تو آماس پر
اس شکل کا + داغ دیوین کہ مواد بہہ جاوے **کوکڑی** یعنے مونہہ کے اندر
چہالے ہوتے ہین کہ اوس باعث سے چارہ دانہ نہین کہا سکتا **ع** نشتر سے چہالے
توڑکر زرد چوب بہت باریک سفوف کرکے چپکا دیا جاوے اور یہہ عارضہ اس تدبیر سے
قرار واقع دفع ہوتا ہے کہ دم پر چار اونگل جڑ کی طرف چہوڑ کے داغ دیا جاوے
**کہانسی اور دہانسی** ایام گرما مین ساگ پالک یا خرفہ کا شیر گاو یا گوسفند مین جوش دیکر
کہلانا یا پلانا **ایضاً** تخم السی تخم خبازی نیمکوب کرکے جوش دیکر پلانا اور ایام سردی مین
کلونجی و سونف و لہسن ایک ایک چہٹانک کوٹکر کہلانا **ایضاً** نخواہ ایک چہٹانک
پیر اسور آدہی چہٹانک قند سیاہ آدہ پاؤ کوٹکر کہلانا **بغلی** گوشت زائد ہوتا ہے ایک بغل پر

یا دونو بغل پر جب تک کہ کوئی ہرج عظیم اونٹ کے چلنے مین نہووے تب تک اسکو چیدنا
نہ چاہیے اور جب بالکل ہرج ہو تو سواے اسکی تدبیر نہین ہے کہ سیا آہنی کو گرم کر کے
گوشت کاٹا جاوے کہ رگین بہی قرار واقعی جلتی جاوین خون نکلنے نہ پاوے ورنہ اس جگہہ کا
خون بند نہین ہوتا و اونٹ مرجاتا ہے ہبتی ایک ورم ہوتا ہے چھاتی سے گلے تک
اور یہہ ورم مہلک ہے اگر اچھا ہوتا ہے تو صرف داغ دینے سے چھاتی سے گلے تک
اس شکل کا اگر داغ دینے والا میسر نہ آوے تو پوست درخت انبہ ترش و پوست
درخت سنبل و اسگندہ مساوی پیسکر سرد لگانا و کپڑا باندہنا و تر رکھنا چاہیے اور جنگلی کتے کی
بیٹ اور الماس مساوی پانی مین گہولکر تہوڑا تہوڑا بدفعات پلانا مفید ہے اپھرا یعنے
پیٹ پہولنا فساد ہضم سے ہوتا ہے و اس عارضہ مین اکثر جگالی بہی بند ہوجاتی ہے
ع کڑوا تیل پاؤ بہر پلانا ایضاً رائی نمک سانبہر چھٹانک چھٹانک بہر سفوف کرکے مہی مین
گہولکر پلانا ایضاً سونف اور نانخواہ اور ہلیلہ زرد اور نمک سانبہر چھٹانک چھٹانک بہر
پیسکر شیر گرم پلانا ایضاً تخم کڑا اور سداب ایک ایک چھٹانک حنظل اور نمک سیاہ آدہی آدہی
چھٹانک جوش کرکے پلانا ایضاً سیر بہر دودہ مین پاؤ بہر گہی ملاکر شیر گرم پلانا ایضاً
نیب کی تازہ لکڑی سے لگام چڑہانا جس سے جگالی یاد آجاوے فائدہ اگر یہہ عارضہ ہمیشہ
ہوتا ہو تو اس شکل کا داغ دونو کوکہہ پر دینا مفید ہے **سول** یعنے پیٹ کا درد
جس سے اونٹ بیتاب اوٹہتا بیٹہتا اور لوٹتا ہے و کبھی اخراج بول و براز و ریح کا بہی مسدود
ہوجاتا ہے علاج نیم گرم گہی پلانا ایضاً کڑوا تیل پلانا ایضاً سرکہ خالص نمک سیاہ
ملاکر پلانا ایضاً ہاتہی کی لید و پوست بیخ درخت ارنڈ آدہ آدہ پاؤ جوش کرکے شیر گرم
پلانا ایضاً تہوڑی شراب پلانا فائدہ اگر کسی دوا سے یہہ عارضہ اچھا نہووے

آنا یا اکثر ہوتا ہووے تو ناف کے گرد اس شکل کا ○ داغ دینا مفید ہوتا ہے اسہال
خواہ لید ڈہیلی ہونا علاج سونٹھ مرچ سیاہ نانخواہ کٹکی چھٹانک چھٹانک بہر کوٹکر
قند سیاہ ملاکر چند روز کہلانا پیشاب بند ہوجانا یا تہوڑا تہوڑا ہونا ع قلمی شورہ
آدہی چھٹانک پاؤ بہر مہی مین گہولکر بدفعات پلانا ایضاً شراب مین گاے کا گہی ملاکر
پلانا ایضاً زردچوب پیرا مور تخم حنظل اور نمک سانبہر سب ٹکہ ٹکہ بہر پیسکر پلانا زانو انگلی
پیرونکی گانٹہہ مین ورم سخت ہوتا ہے ع ہلدی اور صابون گاے نازادے کے پیشاب مین
پیسکر شیر گرم لگانا وٹاٹ سے باندہنا اگر اس سے دفع نہووے تو اس شکل کا ○ داغ
گانٹہہ کے اوپر دینا چاہیے پچہپا پچہلے پاؤنکی گانٹہون مین ورم سخت ہوتا ہے اوسکی واسطے
لیپ اور داغ ایسا ہی چاہیے جیسا زانو کے واسطے لکہا گیا جہولا پچہلے پیرونمین سردی
اور بادی کا غلبہ ایسا ہوتا ہے کہ اوس سبب اونٹ پچہلے پیرون سے گر گر پڑا کرتا ہے
ع اجمودہ اجوائن مدار کی جڑ تہوہڑ کی پتی بوزن مساوی جوش کرکے نیم گرم مالش کرین
ایضاً تازہ گوبر بھینسے کا مالش کرین و پیرون پر کملی لپیٹے رکہین ایضاً دو چار بہوا کنڈا
جلاوین جب خوب جلجاوین آگ کا ل ہوجاوے تب دو چار ٹکڑے کپڑے کے
پانی مین خوب تر کرکے اون کنڈونکو بطور پوٹلیون کے باندلیوین جب تک پوٹلیان
سرد نہون تب تک اونسے سینک کرین و ایسا ہی کیا کرین ایضاً گہونگچی نانخواہ اجمودہ
مرچ سیاہ چھٹانک چھٹانک بہر سینک پیسہ بہر کوٹکر پاؤ بہر قند سیاہ مین ملاکر کہلایا کرین اگر
ان تدبیرون سے دفع نہووے تو یہہ تدبیر کرین کہ لانبی پہونس کا پولا جلاکر اوسکو اوپر
کیطرف سے نیچے کیطرف اسطرح سے پہیرین کہ چمڑے پر صدمہ جلنے کا نہ پہونچے
اگرچہ بال جہلس جاوین دہچک پچہلے پیر مین خشکی پیدا ہوتی ہے پہلے تو لنگ کرتا ہے

بہر پاؤن خشک اور چہوٹا ہوجاتا ع کولی پر گل دیگر لانبا داغ سینے کیطرف ٹک کرنا چاہیے
اس شکل کا ○—|||| کہ اس داغ سے کبھی پیر بحالت اصلی درست ہوجاتا ہے اور کبھی صرف
درد دفع ہوجاتی ہے کہ اوس سببسے اونٹ لاغر و بیکار نہین ہوتا **رگ و پٹھا اوچٹ جانا**
یعنے کبھی اونچی نیچی زمین کے چڑہنے اوترنے سے پاؤنکا رگ و پٹھا اوچٹ جاتا ہے ع ایلوہ
رائی خردگیر و چہٹانک چہٹانک بہر افیون آدہی چہٹانک سفوف کرکے پاؤ بہر سرسون کے
تیل مین پکاکر مالش کرین اور کنڈے کی آگ سے سینکین **ایضاً** تیلی کے کولہو کے نیچے کی
مٹی اور سانپ کی بانبی کی مٹی چہٹانک چہٹانک بہر و برگ سنبہالو و برگ بکائن و برگ انبلی
آدہ آدہ پاؤ سبکو جوش کرکے نیمگرم مالش کرنا **ایضاً** کنیر کی لکڑی جلاکر پیسہ بہر کوئلہ اوسکا
خوب سرمہ سا کرکے چہٹانک بہر کڑوے تیل مین ملاکر ناک مین ناس دینا **ایضاً** آنبہ ہلدی
پیسہ بہر سفوف کرکے چہٹانک بہر سرسون کے تیل مین ملاکر ناس دینا **ایضاً** اگر داہنے
پیر مین موچ ہو تو بائین پیر کو مونجہ کے بان سے باندہ کر اوسکو پانی سے ترکرین اور آہستہ
آہستہ چلاوین کہ بسبب بندش کے اوس پیر پر زور دیکر چلیگا کہ جسمین عارضہ ہے واس
سببسے اوسکے رگ و پٹھہ درست ہوجاوینگے و اگر کسی دوا سے دفع نہووے تو پیر کو داغ
دینا چاہیے **فصل ۴۴** امراض عامہ مین یعنے جو امراض کہ بوقت واحد تمام بدن مین یا
چند عضو مین یا ایک عضو مین ایک نام سے ہوتے ہین **جکڑ جانا** کبھی سردی پہونچنے سے
تمام بدن اونٹ کا جکڑ جاتا ہے کہ چلنا اوسکا دشوار ہوتا ہے و چارہ دانہ کم کھاتا ہے
ع آدہ پاؤ نانخواہ اونٹ غیر مریض کے پیشاب مین راتکو ترکر کر رکھا کرین صبح کو کھلایا کرین
تین چار روز کے استعمال مین صحت کامل ہوجاتی ہے **ایضاً** پھٹکری بریان و ہیرا مور
و زنجبیل و زرد چوب ایک ایک چہٹانک سفوف کرکے پاؤ بہر قند سیاہ مین ملاکر کھلانا **بہر جانا**

راہ چلنے کی گرمی مین یا زیادہ بوجہ اوٹھانے کی گرمی مین ہوا سرد لگنے سے بہر جاتا ہے
اس مرض سے چلنے مین سست ہوجاتا ہے و رغبت دانہ چارہ کی کم کرتا ہے ع بکائن کے
پہل دو سیر قند سیاہ سیر بہر جوشش کرکے ملکر چہانکر چہہ سات روز تک پلانا و ہوا سے
محفوظ رکہنا **ایضاً** پیرامور چہٹانک بہر سفوف کرکے آدہ پاو قند سیاہ مین ملاکر ہر صبحکو
کہلاتا **و کہا جانا** گرمی مین زیادہ مشقت سے تاو کہا جاتا ہے دانہ چارہ و پانی کی
رغبت کم کرتا ہے و کہڑے بیٹہے ہانپتا ہے و بدن کانپتا ہے ع تہوڑی تہوڑی
شراب دو تین روز تک پلانا مفید ہے **ایضاً** ہلیلہ بلیلہ آملہ انبلی چہٹانک چہٹانک بہر
ترکرکے ملکر تخم اونکے دفع کرکے تہوڑے آردجو مین سانکر کہلانا **جہورا بان** اونٹ
باوجود دانہ و چارہ کہانے کے ہر روز لاغر و ناتوان ہوتا جاتا ہے ع ہر روز کلہ گائے کا
خواہ بکری کا ہلدی و پیاز وغیرہ مصالحہ ملاکر پکاوین و شوربہ اوسکا پلایا کرین دس پندرہ
روز مین بدفع مرض فربہی و توانائی آجاتی ہے **ایضاً** جنگلی سیال کا گوشت مع کلہ و پاچہ
آلائش و چمڑا دفع کرکے جوشش دیکر ملکر صاف کرکے پلانے سے بخوبی یہہ مرض
دفع ہوجاتا ہے الانہایت گرم ہے ایام سردی مین دینا چاہیے و اگر ایک سیال کے
پینے سے صحت کامل نہووے تو اور بہی پلانا چاہیے **ایضاً** آدہ پاو میتہی سفوف کرکے
پیشاب مین گائے کے رات کو بہگو رکہین صبحکو کہلایا کرین **بائی** اونٹ بے سبب چلاتا ہے
و حرکات وحشیانہ کرتا ہے ع شاخ و برگ کنار دشتی پاو بہر مکوب کرکے قند سیاہ
کہنہ پاو بہر ملاکے جوشش کرکے صاف کرکے چند روز پلانا چاہیے و اگر اس سے دفع نہووے
تو سر و گردن کے جوڑ پر داغ اس شکل کا ✕ دینا چاہیے **ہرن باؤ** اونٹ کہڑے کہڑے
کانپتا ہے و بہاگنے کے واسطے رسّی توڑتا ہے ع گردن جہکاکے اوپر سے نیچے

کیطرف کو سوتین یعنے مالش کرین اوسی حالت مین ناک کی رگ کی فصد لیوین اور دونو
کانون کے نیچے گردن کے جوڑ پر لانبا داغ دیوین ایضاً گوگل ٹکہ بھر لہسن ایک پوتیا چھٹانک
بھر قند سیاہ کہنہ آدہ پاؤ کوٹکر کہلاوین و کپڑے سے بند رکہین جس سے عرق آجاوے مٹی
کہانا اونٹ اکثر بطور عادت کے مٹی کہاتا ہے تو لاغر و سست ہوتا جاتا ہے ع ٹاٹ
پرانا جلاکر پانی مین گہول کر پلایا کرین مضرت اوسکی دفع ہوجاتی ہے گر پڑنا زمین ناہموار اور
نمناک پر چلنے سے اکثر اونٹ گر پڑتا ہے اگر اعضاے ظاہری مین نقصان نہین آتا تب
بہی اعضاے باطن مین کچہ صدمہ پہونچتا ہے کہ جسکے نقصانات بعد چند روز کے نمایان
ہوتے ہین ع اگر ظاہر مین کوئی صدمہ نمایان نہو بہنگری بریان چھٹانک بہر آدہ سیر دود
مین ملاکر پلانا ایضاً کریل کا کوئلہ چھٹانک بہر سفوف کرکے پاو بہر کالے تل کے تیل مین ملاکر
پلانا و اگر ظاہر مین ورم ہوجاوے تو تیل کے کولہو کی مٹی اور بہیڑی خانہ کی مٹی پانی مین پکاکر
لگانا و معالجات مصرحہ باب اول کے کرنا سڑن خود بخود یا کسی سبب خارجی سے زخم ہوجاتا ہے
و وقتاً فوقتاً زخم ٹہیلو سڑتا جاتا ہے ع گرداگرد زخم کے داغ دیوین اور گلخن کا بالو اوس
زخم پر ڈالکر کالے تل کا تیل ڈالین کہ چند روز ایسا کرنے سے دفع ہوجاتا ہے ناسور
اکثر زخم یا پہوڑے کے اندمال پر سوراخ قائم رہتا ہے و اوس سے رطوبت نکلا کرتی ہے
ع کپڑے کی بتی مین شہد لگاکر اور توتیا سفوف کرکے اوسپر چھڑک کرکے ناسور مین رکہین
و اگر بتی جانے کے لائق نہووے تو توتیا کو شہد مین ملاکر ٹپکایا کرین اور داغ گرد ناسور کے
دینا بہی مفید ہے کیڑے جو زخم مین پڑتے ہین ع کچہوے کی ہڈی اور پرانا چمڑا جلاکے
سرسون کے تیل مین ملاکر ٹپکانا ایضاً ٹیکا مالی کا تیل لگانا و علاجین مندرجہ باب اول کی
کرنا خارش یہہ عارضہ اکثر اونٹونکو ہوتا ہے اور بہت دوا کرنے سے جاتا ہے واس

عارضہ سے اونٹ نہایت لاغر وکم زور ہوتا جاتا ہے ع سھوان کا تیل گندہک اور جوک
ملاکے لگانا ایضاً آگ کی پتی سیر بھر سجی آدہ پاو پانی مین جوش کرکے بدن پر ملنا اوسکے
خشک ہونے پر کڑوا تیل لگانا ایضاً تخم پچی دکھنی تخم پنواڑ آنبہ ہلدی آدہ آدہ پاو کمیلا
سیندور ایک ایک چھٹانک گندہک نینیان ڈیڑہ چھٹانک خوب سفوف کرکے تین چھٹانک
چوک اور ڈیڑہ سیر کڑوا تیل ملا رکھین و چند روز لگایا کرین چھٹی ایک مرض عجیب و مہلک ہے
کہ اونٹ بظاہر کچھہ بیمار نہین معلوم ہوتا جب دس بیس روز مین مرض غالب ہوتا ہے تو
اونٹ فوراً گر کر مرجاتا ہے وحالت بیماری مین جس اونٹ کو بیمار اونٹ کی ہوا لگتی ہے اوسکو
بہی یہی بیماری ہوجاتی ہے جو لوگ کہ اس مرض سے واقف ہین اکثر اپنے اونٹون کے
پیشاب مین مٹی تر کرکے سونگھہ لیا کرتے ہین جس اونٹ کے پیشاب سے کٹہل کی بو آتی ہے
اوسکو اس مرض کا مبتلا سمجہہ جاتے ہین و فوراً گلہ سے علحدہ و دور کرکے یہہ دوا کرتے
ہین تو اکثر صحت بہی ہوجاتی ہے ع پاو بھر سرخ مرچ سفوف کرکے قند سیاہ کے شربت مین
ملاکے پہلے پلاوین اوسپر ایک گھڑا شربت اور بہی پلاوین اور دو تین روز ایسا ہی کیا کرین
فائدہ پودینہ نچوڑ کر پانی اوسکا ناک مین ڈالنے سے سستی رفع ہوجاتی ہے ایضاً سپید
تل کا تیل پلانے سے بہی سستی کم ہوجاتی ہے فائدہ چہوٹے چہوٹے کیڑے جنکو
چیچڑی اور کلنی کہتے ہین بدن سے پیدا ہوتے ہین اور کبہی خارج سے آکر نرم چمڑے مین لپٹتے
ہین اونٹ کی بیکلی ولاغری کا سبب ہوتے ہین ع ہلدی سفوف کرکے کڑوے تیل مین
ملاکر لگانے سے رفع ہوجاتے ہین باب پانچوان معالجہ اون جانوران مین جنکی
بیماریہا سے خاص کمتر ہوتی ہین فصل ابیلون اور بہینسون کے معالجہ مین ان جانورون
کے معالجات بقواعد متذکرہ باب اول کے کرنا چاہیے اس مقام پر امراض خاص کی دوا ممکن

لی جاتی ہین ونر و مادہ کا معالجہ یکسان ہے **ریوان** یہہ ایک عارضہ ہے کہ چمڑے کے
ندر پتلے پتلے کیڑے لانبے لانبے پیدا ہوتے ہین وچمڑے کے اندر اندر حرکت وسکون
رتے ہین جب اوپر کیطرف چمڑا کاٹتے ہین تو نقطہ سا خون نکل آتا ہے وجانور بیچین و
کثیرالحرکت اونکے کاٹنے سے رہتا ہے ودانہ چارہ کمتر کہاتا ہے ویہہ مرض مزمن ومہلک
ہے **علاج** پیاز خام ہر روز بکثرت دو تین بار کہلائی جاوے اسکے کہاتے کہاتے
جب تاثیر اوسکی کیڑون تک پہونچتی ہے تو مرجاتے ہین **جون** یعنے قمل اکثر بدنمین پیدا
ہوجاتی ہین ودیکھنے مین ظاہر ہوتی ہین وکثرت اونکی موجب لاغری وکم زوری ہوتی ہے
**علاج** خاکستر پانی مین گہولکر لگانا **ایضاً** ہلدی کڑوے تیل مین پیسکر خوب ملاکرنا **ایضاً**
تخم شریفہ یا کہرنی پانی مین پیسکر ملنا **ایضاً** سداب یعنے تتلی پانی مین پیسکر تین چار روز تک
لگانا **ورم کندہا** جن بیلون اور بہینسون کے کندہے پر جوان رکھکر عرابہ کشی وقلبہ کشی
کرائی جاتی ہے اکثر کندہا اونکا آماس کرجاتا ہے **علاج** ہلدی ٹکہ بہر خوب سرمہ ساکرکے
افیون خالص چہدام بہر ایک چہٹانک کڑوے تیل مین ملاکر گرم کرکے ملنا موجب
دفع ورم واستحکام کندہے کا ہوتا ہے **ایضاً** گاہ گاہ روغن السی لگانے سے کندہا
مضبوط ہوجاتا ہے **ورم پشت وسینہ** جن بیلون اور بہینسون کی پیٹہہ پر بوجہہ لادا
جاتا ہے اکثر پیٹہہ اونکی وپالان کیہنچنے سے اکثر چہاتی اونکی آماس کرجاتی ہے **علاج** آب
سرد مین کپڑا تر کرکے ورم پر باندہین وپانی سے تر کیا کرین اگر اس سے دفع نہوسکے
تو تہوڑا نمک گاے کے دودہ مین جوش دیکر نمدا خواہ کملی کا ٹکڑا اوسمین تر کرکے باندہا جاوے
**ایضاً** پنچال خشک کنجشک خانگی ایکپیسہ بہر خاکستر تنباکوی خوردنی ٹکہ بہر تخم سوا چہٹانک بہر پیسکر شیر گرم مین ملانا
**ایضاً** مصبر سرکہ مین پیسکر شیر گرم لگانا **گہرپا** یہہ عارضہ ایسا ہے کہ سم پہٹ جاتا ہے زخم ہوکے

پانی وخون نکلتا ہے وکبہی کیڑے بہی پڑجاتے ہین اس تکلیف سے چلنا دشوار ہوجاتا ہے
و دانہ چارہ کم کہاتا ہے **علاج** اگر کیڑے نہ پڑے ہون توالسی کا تیل ٹپکانا خواہ کوئلہ کو
سفوف باریک کرکے بہر دینا کافی ہوتا ہے واگر کیڑے پڑ گئے ہون تو برگ کیتہ خواہ برگ
شریفہ یا برگ شفتالو خواہ ببئ خواہ تلسی پیسکر زخم مین بہرنے سے کیڑے مرجاتے
ہین و زخم خشک ہوجاتا ہے **ایضاً** تالاب کے کنارے بر بقدر پانی مین باندہین کہ نلی تک
ڈوبا رہے پانی مین باندہنے سے کیڑے مرجاتے ہین **ایضاً** اگر کوئی تدبیر سے
صحت نہو تو جانور کو زمین پر گرا کے مٹی خواہ آٹا سانکر خواہ گوبر سے گرد زخم کے حلقہ بناکر
کڑوا تیل گرم کرکے قطرہ قطرہ زخم پر ٹپکا دین کہ کیڑے مرجاوین وگوشت ناقص مردہ ہوجاوے
پہر از خود خشک وصاف ہوجاتا ہے **تلوا** اس راہ چلنے سے اکثر کہرون کے تلے
رگڑ جاتا ہے کہ اوس سبب سے چلنا دشوار ہوجاتا ہے **علاج** چلنا موقوف کردینا عمدہ
تدبیر ہے کہ چند روز مین کہر درست ہوجاتا ہے **ایضاً** آب سرد مین کپڑا خواہ ٹاٹ تر کرکے
باندہنا واوسکو تر رکہنے سے جلد صحت ہوتی ہے **ایضاً** گرم موم خام ٹپکانے سے بہی
کہر مضبوط ہوجاتا ہے **پیٹ پہولنا** اگر دانہ چارہ کہلاکے ایسی مشقت سخت لیجاتی ہے
کہ جوگالی نہین کرسکتا تو پیٹ پہول جاتا ہے **علاج** تین پیسہ بہر نمک کہاری سفوف کرکے
تین چہٹانک کڑوے تیل مین ملاکے پلاوین اگر اس سے دفع نہو تو دیگر تدابیر جو باب اول مین
اور باب چہارم مین مذکور ہین کرنا چاہیے **فائدہ** بیل کے پیشاب مین شوریت زیادہ ہے
جب سوء ہضمی دریافت کرتا ہے تو خود اپنا پیشاب چاٹتا ہے کہ اوس سے دفع ہوجاتی ہے
واگر یہہ امر عادتاً ہوتا تو کوئی بیل ہمیشہ چاٹتا وکوئی کبہی نہ چاٹتا **فصل ۲ بکری وبہیڑ** بہی کے
معالجہ مین ان جانوران کا معالجہ بطریقہ مندرجہ باب اول کے ہوسکتا ہے مگر یہہ جانور

قلیل المالیت ہین وانکا گوشت اکثر آدمی کہاتے ہین لہذا معالجہ سے کنارہ کرکے دم تیغ کرتے
ہین مگر علماً للا علاج چند بیماریہاے خاص کی دوائین مجرب لکہی جاتی ہین **بوڑہا** ایک ورم
ڈہیلا از قسم زہرباد ہے کہ زیر گلو ہوتا ہے اور بہت جلد بڑہتا ہے ولٹک پڑتا ہے جانور
دم بدم لاغر ہوتا جاتا ہے ودانہ چارہ کی رغبت نہین کرتا بالآخر چہوڑ دیتا ہے وکبہی اسہال
بہی آتا ہے وبیشتر اس مرض مین جانور ضائع ہوجاتے ہین **علاج** کالی زیری ایک چہٹانک
گیرو ڈیڑہ پیسہ بہر پانی مین پیسکر نیمگرم لگانا **ایضاً** ببیل وکافور وگیرو بوزن مساوی پیسکر
نیمگرم لگانا **ایضاً** رائی ٹکہ بہر کالی زیری تین پیسہ بہر گیرو پیسہ بہر پیسکر نیمگرم لگانا **ورم باچہہ**
ایک باچہہ مین خواہ دونو باچہہ مین تہوڑا ورم ہوکے قرحہ ہوجاتا ہے کہ اس سبب سے
جانور چارہ دانہ کہانے مین کمی کرتا ہے ولاغر ہوجاتا ہے **علاج** کڑوا تیل وپانی ملاکے
بدفعات لگانا جب گہرنڈ دفع ہوجاوے تب ٹکہ بہر روغن گاو مین ادہیلہ بہر موم زرد
پگہلاکے لگانا **بدہضمی** پیٹ پہول جاتا ہے وکبہی جگالی بند ہوجاتی ہے **علاج** ٹکہ بہر
کہاری نمک سفوف کرکے منہ مین ڈالنا واوسپر تہوڑا نیمگرم پانی منہ مین ڈالنا واگر اس سے
دفع نہووے تو تین پیسہ بہر کڑوے تیل مین پیسہ بہر نمک کہاری سفوف کرکے ملاکر پلانا ونیب
کی تازہ لکڑی کی لگام چڑہانا کہ جگالی یاد آجاوے وجگالی کرکے ہضم کر ڈالے **فائدہ**
تہوڑی سو ہضمی کو بکرا وبہیڑا اپنا پیشاب چاٹ کے دفع کردیتا ہے **فائدہ** اس قسم کے جانوروں کو
تہوڑا نمک کہاری گاہ گاہ کہلانے سے اوسکا چارہ خوب ہضم ہوتا ہے وصحت رہتی ہے
وفربہ ہوتا ہے **فصل ۳ کتا وبلی کے معالجہ مین** اگرچہ معالجہ انکا شامل معالجہ دواب کے
نہین ہے لیکن اکثر اشخاص بہ حاجت خواہ بہ محبت انکی پرورش کرتے ہین لہذا مناسب ہوا
کہ کچہہ دوائین مخصوص انکی بہی لکہی جاوین جاننا چاہیے کہ ان قسم کے جانوروں کو حق سبحانہ تعالی

یہہ عقل دی ہے کہ جب سوء ہضمی ہوتی ہے ہری گہاس خواہ کسی قسم کی روئیدگی کی ہری ہی
کہاکر قی کر ڈالتے ہین وباخراج غذاے فاسد کے صحت کلی پاتے ہین اور اونکی زبان کے
لعاب مین شفادی ہے کہ زخمون کو چاٹ کر اچہا کر ڈالتے ہین اور جو مرض کہ ان دونو باتسے
دفع نہو سکتے ہون اونکے معالجہ کی فکر کرنا چاہیے خاص دوائین مجرب یہہ ہین کہ عوارض سرد
مین زنجبیل واجوائن واجمود بوزن مساوی تہوڑا نمک لاہوری ملاکے بقدر مناسب کہلانا
خواہ پلانا **ایضًا** روسہ کی پتی تازہ کے عرق مین رائی وکلونجی ہموزن پیسکر کہلانا خواہ پلانا
**ایضًا** ہلدی ولہسن ومیتہی بوزن مساوی پیسکر کہلانا خواہ پلانا وغذا گوشت کبوتر صحرائی خواہ
سہوک خواہ دیگر طیور جنگلی کا دینا عوارض گرم مین دہنیا وآملہ وتخم کاسنی بوزن مساوی کہلانا
خواہ پلانا **ایضًا** آب بیج کیلا مین تخم السی وتخم کاسنی پیسکر **ایضًا** تخم خرفہ وبادیان وتخم کاسنی
ہموزن پانی مین پیسکر کہلانا یا پلانا وغذا خشکہ ساتہہ شیر گاو وگوسفند کے وشدت حرارت مین
دہی وخشکہ دینا چاہیے زخم اگر چاٹنے کے مقام پر نہوے تو یہہ مرہم مخصوص ومفید ہے
گندہ بہروزہ رال سفید سوپیاری سوختہ سنگجراحت برگ خشک نیب نو نو ماشہ سیندور دو ماشہ
ہ۔ اسے بہروزہ کے سب کو سفوف کرکے ایک چہٹانک روغن زرد مین پیسہ بہر موم زرد
پگہلاکے بہروزہ وسفوف مذکور ملاکے بناوین ولگاوین **فائدہ** کتا وبلی کو مداومت نمک
کہلانے کی موجب پیدا ہونے عارضہ خارش کی ہے واللہ اعلم **مقالہ دوسرا**
اعلاج امراض طیور مین **مقدمہ** کتب قدیمہ سے ابتدا معالجہ طیور کی اسطور پر دریافت ہوتی
ہے کہ سلاطین سابقہ سے سلطان روم جسکا نام قسطون تہا واسطے سیر وشکار کے نواحی
صحرا وکوہستان مین خیمہ زن تہا طائر کو طائر پکڑتے دیکہکر خواہش کیا کہ اگر ایسی چڑیا
شکاری ہاتہہ آوے تو پرندون کے شکار کا خوب لطف دکہلاوے الحاصل مردمان کوہی

وصحرائی سے نام ونشان وآشیانہ اون چڑیون کا دریافت کرکے شاہین وباز کو پکڑ پایا وچند روز
خادمون کے ہاتھہ رکھہ کر چڑونکا گوشت کہلا کہلا کر پرورش کیا ولانبی ڈور لگا کر شکار پر
چھوڑا کہ بعد پکڑنے شکار کے بذریعہ ڈور کے پھر ہاتھہ آویگی مگر یہہ چڑیا پیٹ بھری جب
شکار پر چھوٹی کبھی شکار پکڑا کبھی اپنی راہ لی تب تجویز کیا کہ یہہ چڑیا جب بھوکی ہوتی تھی تب
شکار پکڑتی تھی لہذا دو تین روز تک خوب گرسنہ کرکے شکار پر چھوڑا تو فاقہ کشی کی کم زوری
سے شکار پر نہ پہونچی تھک کر بیٹھہ گئی شکار نکل گیا واگر شکار پر پہونچی تب بھی کم طاقتی سے
اوسپر غلبہ نہ پایا مشاہدہ اس کیفیت سے سلطان متاسف وملول ہو کر تمنائے تکمیل وتہذیب
اس شکار کے حکیم قسطوس رومی وحکیم قطریف سے جو سر آمد حکمائے عصر ومقرب سلطان تھے
ظاہر کیا اونہون نے طائر بلند پرواز طبع عالیہ سلطان کو اسیر دام اشتیاق اس شکار کا دیکھکر
طوعاً وکرہاً اسطرف توجہ کرکے تجویز کیا کہ قلت مشقت پرواز وکثرت خورش سے سبکپروازی
واشتہامین نقصان آتا ہے دو چار روز اپنے روبرو طعمہ کہلا کے مقدار اونکی اشتہا وقوت
ہاضمہ کی دریافت کرکے دلانا طعمہ ہر روزہ بمقدار تین ربع طعمہ اصلی کے مقرر کیا جسمین اونکو
فربہی وگرانی نہ آوے اور دو روز پیشتر شکار پر چھوڑنے سے لب خیار شنبر ومصبر وکلقند
مساوی الوزن کی گولیان بنا کر بقدر مناسب کہلایا کہ اخراج فضلہ سے جسم اونکا بہت سبک
ہو گیا دوسرے روز طعمہ بمقدار نصف کے دیا کہ اوس باعث سے نہ کم زوری ہووے
نہ آسودگی آوے واشتہا طعمہ کی باقی رہے تیسرے روز جب شکار پر چھوڑا تو بڑے لطف کے
ساتھہ سبک پروازی سے شکار پکڑا سلطان نہایت شادان وفرحان ہو کر حکما کو محظوظ
کیا چند روز تک اسی طور پر دستور جاری رہا زان بعد جب کیفیت صحت ومرض طیور مذکور کی
دریافت ہونے لگی تب حکمائے موصوف نے تجربہ وقیاس سے اس فن مین کتابین تصنیف کین

وہر طرح کے معالجہ وتدبیرین ہونے لگین سلاطین معاصر ومعاقب مین اسکا تذکرہ منتشر ہوا
اکثر ونکو یہہ شغل مرغوب ٹہرا چنانچہ سلطان کسری نے باشہ کو پایا وبہری وچرغ بہرام
سے کے ہاتہہ آیا واور ونکو جرّا وترمطی ملامتاخرین نے شکری کو بہی پکڑ کر بنایا وزمانہ مقرون
بہ ابتدا مین حکیم ادہم وسومارس وابن جائس نے بہی اس صناعت مین بلاغت وکتابت کیا
بعد مرور دہور کے علاوہ طیور شکاری کے انواع واقسام طیور اور بہی پانچ مطلب سے
پرورشں ہونے لگے ایک باشتیاق سماعت خوش الحانی دوسرے بغرض معائنہ لطافت
الوان جسمانی تیسرے واسطے تماشا سے لڑائی بایکدیگر جنس واحد کے چوتہے بشوق دیکہنے
خوبی پرواز کے پانچوین انکو واونکے انڈے بچے کہانے کے لیے الحاصل اب کمتر کوئی ایسا
آدمی ہے کہ ان پانچون مطلب سے درگذر کرکے کسی قسم کی چڑیا نہ پالتا ہوے مگر مقصود
اصلی اس تحریر سے تسہیل معالجات ہے نہ تصریح انواع واقسام طیور وتفصیل مدایح وذمائم
اونکے لہذا شروع بمطلب کیا جاتا ہے باب اول ایسے امور ومعالجات کے بیان
مین کہ خاصتہً طیور شکاری کو وکلیتہً جملہ طیور کو مفید ہین فصل ۱ تدبیر حفظ صحت مین جاننا چاہیے
طیور کی صحت زیادہ تر منحصر ہے اوپر احتیاط غذا کے جب غذا پر رغبت سے منہ نہ ڈالے
فوراً غذا کو علٰحدہ کر لینا وفاقہ کرانا چاہیے کہ واسطے رفع ثقل غذا کے اندا وغذا تہوڑے
زمانہ تک کافی ہے واگر عدم رغبت غذا کی کسی مرض کے سبب سے ہووے تو اوسکے معالجہ
کیطرف توجہ کرنا چاہیے وطیور شکاری کو ہمیشہ طعمہ گوشت طیور کا دیا جاوے وحتی المقدور
گوشت شبینہ نہووے اگر بضرورت شبینہ دیا جاوے تو اوسکی بو متغیر نہوئی ہو اسواسطے
کہ اگرچہ غلبہ اشتہا مین ایسا گوشت کہا لیوےگی مگر اوسکی مضرت سے بیمار ہو جاویگی وایام شدت
زمستان مین چہوٹی چڑیون کا گوشت کہلایا جاوے کہ اونمین گرمی زیادہ ہوتی ہے

اوسکے کہانے سے سردی موسم کی مضرت نکریگی و گوشت دواب مطلقاً کہلانا نچاہیے کہ
موجب سوہضمی و انواع بیماری کا ہے الا گوشت بزغالہ یکماہہ بعضون نے جائز رکہا ہے
وطیور گرم خور کو ہر روز بقدر اوسکی غذا کے یا کسیقدر خواہ کبہی کبہی گرم گرم وبہنگام ضرور
کہلانا چاہیے ورنہ اوسپر سردی غالب ہوجاتی ہے و امراض سرد پیدا ہوجاتے ہین
مگر گرم مردہ و ژولیدہ زیادہ تر موجب امراض ہے وچونکہ ہر دم گرم زندہ رہنا دشوار ہوتا
ہے لہذا نخود بریان کو سفوف کرکے اوسمین گردہ یا خصیہ بہیڑ سے یا بکرے کا بریان
کرکے پیسکر ملاکر قدرے روغن زرد مین بریان کرکے اوسکے پنجرے مین رکہنا چاہیے
کہ خاطر خواہ اپنی کہایا کرے اسلیے کہ صرف غلہ کہانا اوسکو مضر ہے اجزاے حیوانی ملانے سے
اصلاح ہوجاتی ہے و ایام سردی شدید مین بجاے گردے کے کبہی کبہی زردی بیضۂ
مرغ کی یا مغز بادام شیرین مقشر پیسکر ملانا چاہیے کہ سردی کی مضرت سے محفوظ رہے
طیور دانہ خور کو دانہ ہاے مناسب اونکی جسامت کے دینا چاہیے جیسا لعل کو کاکن یا
سانوان و کبوتر کو نخود یا گندم مگر ایام زمستان مین سبکو دانہ ہاے گرم مثل باجرا و منڈوا
کے دینا چاہیے اسوجہ سے کہ جملہ چڑیونکو سردی زیادہ تکلیف دیتی ہے بہ نسبت گرمی کے
فائدہ ابتداے موسم گرما مین ہر طائر کو ایک عارضہ گریز ہوتا ہے کہ تمام بدن مین
خارش ہوتی ہے کہ اپنے پرونکو نوک و پنجے سے اوکہاڑا کرتا ہے پرہاے کہنہ بتدریج گرجاتے
و پرہاے جدید جمتے ہین اس حالت مین طیور شکاری کو شکار پر چہوڑنا ممنوع ہے اسوجہ سے
کہ کم قوتی مین اوڑانے سے آیندہ کو قوت اوسکی نہین بڑہتی و بزدلا ہوجاتا ہے فائدہ
نمک کہلانا چند روز تک پیہم چڑیا کو ممنوع ہے اسوجہ سے کہ اوسکے پر گرجاتے ہین
فصل ۲ علامات کلیہ مین علامات صحت کے یہہ ہین کہ چڑیا صبحدم اپنے بازو جہاڑتے

ونوک سے بال وپر صاف کرے وآنکھ کی پتلی صاف ونورانی ہو اور بحال معتدل القوام برنگ اصلی بآسانی دفع کرے وطعمہ وغذا کی جستجو کرے واگر پاوے تو برغبت کھاوے واگر بے قید ہووے تو بخوشی چلے پھرے ودوڑے وعلامات مرض کے بالعکس حالات مذکورہ کے ہین علامات مزاج اصلی کے اوڑنا جلدی اور قوت کے ساتھہ وحرکتین زیادہ کرنا دلیل حرارت ویبوست کی ہے وبالعکس اوسکے دلیل برودت ورطوبت کی ہے علامات سردی عارض ہونے کے سستی یا معذوری رفتار کی اور ناک ومنہ سے رطوبت نکلنا وآنکھین مائل بسفیدی ہونا وجنبش وحرکت کم کرنا یا بالکل نکرنا علامات گرمی کے منہ مین آبلہ پڑنا یا سڑجانا وکان کے نشان ورم کرنا یا سڑجانا یا منہ کا خشک رہنا وپانی زیادہ پینا وآنکھین مائل بسرخی یا زردی ہونا علامات موت اوڑنے سے ومبدم گرجانا یا پنجرہ مین بیٹھے نہ رہ سکنا لوٹ لوٹ جانا اور پانی زیادہ بیتابی کے ساتھہ پینا **فائدہ** نبض طیور کی بازو کے دوسرے جوڑ پر یا بازو کی جڑ مین ٹٹولی جاتی ہے اس سبب سے کہ اون مقام مین شریان گوشت کے نیچے نہین ہے حرکت واقعی اوسکی معلوم ہوتی ہے سرعت مفرط دلیل حرارت و بطور زیادہ دلیل برودت کی ہے **فائدہ** تعداد وزن ہر دوا کی نسخجات خوردنی مین بلحاظ ترکیب کے لکھی ہے اوسی ترتیب سے بلحاظ جسامت طیور کے کھلانا پلانا چاہیے ایسا نہین کہ مطابق اوزان مرقومہ کے ہر طائر خرد وکلان کو دیا جاوے **فصل ۳ امراض** سر وگردن مین ۱. دسر چڑیا سر وگردن کو خلاف عادت طبعی کے جنبش دیا کرتی ہے اور کبھی سر کو انداز ہ سے زیادہ بلند رکھتی اور کبھی جھکاے رکھتی ہے وآنکھونکا رنگ متغیر ہوتا ہے اگر اس حالت کے ساتھہ علامت گرمی کی نمایان ہو تو گشنیز خشک پانی مین پیسکر سر اور گردن پر لگانا چاہیے **ایضاً** برگ تازہ مکوی وکونپل نیب ہموزن پیسکر لگانا

ایضاً صندل دو ماشہ کنجد سیاہ تین ماشہ پیکر لگانا اور ایک تولہ عرق گلاب پلانا ایضاً
گل سرخ ایک ماشہ تخم کاسنی نیکوفتہ دو ماشہ تھوڑے پانی مین تر کرکے ملکر چھان کر پلانا اور
برگ مکوی یا برگ گشنیز تازہ نچوڑ کر ناک مین ٹپکانا مفید ہے واگر سردی سے ہو تو برگ مرزنجوش یا مرد
یا برگ پودینہ پانی مین پیکر شیر گرم لگانا ایضاً خشک پتی پودینہ کی عرق گلاب مین تر کرکے
پلانا ایضاً برگ بنفشہ یا گل بابونہ پلانا و لگانا مفید ہے **گردن جکڑ جانا** کہ سر و گردن کی
حرکت دشوار یا معدوم ہوجاوے **علاج** تخم شبت یعنے سویہ و برگ پودینہ ہموزن جوش
کرکے نطول یعنے تلیلا کرنا ایضاً آب برگ بھنگرہ یا تلسی کا پلانا ایضاً خردل دو ماشہ
کنجد سیاہ چار ماشہ پیکر شیر گرم لگایا کرنا **سر کے بال جھڑنا** اگر یہہ عارضہ بدون
خارش بدن کے و خلاف موسم کے گریز کے واقع ہو **علاج** مار الشعیر پلانا ایضاً آب کدو
یا آب گشنیز روغن بنفشہ ملاکے لگانا ایضاً پرساؤشان یا تخم خربزہ جلاکر پیکر لگانا مفید ہے
**فصل** مہم امراض آنکھہ و پلک مین اگر ضعف بصر ہووے تو عرق گلاب مین شکر سفید
گھولکر آنکھہ مین ٹپکانا مفید ہے **ایضاً** عرق انار شیرین ٹپکانا **ایضاً** آب مورد مین توتیای
مغسول گھولکر لگانا اگر پھلی و جالا یا ناخنہ ہوجاوے تو نبات سفید خشک مثل سرمہ کے
گھسکر لگانا ایضاً مچھلی کے پتہ مین شہد ملاکے لگانا ایضاً بکری کا پتہ لگانا اگر رطوبت
غلیظ آنکھون سے نکلا کرتی ہو تو ہلیلہ زرد پانی مین تر کرکے اوس سے تھوڑا پانی لیکر
قدرے پھٹکری بریان اوسمین ملاکے لگانا مفید ہے اگر رطوبت رقیق جاری رہا کرتی
ہو تو بکری کے دودھ مین برگ بنفشہ تر کرکے ملکر چھانکر لگایا کرین اگر پلکین موٹی ہوگئی ہون
تو کبوتر کے بازو کی کلی کا خون لگانے سے بحالت اصلی ہوجاتی ہین اگر پلکون پر پھنسی
نکلتی ہون تو لسن پوست دور کردہ سے کھجلاکے اوسپر پوست درخت نیب کی خاکستر

لگانا مفید ہے اگر خارش پلکوں میں ہو تو عرق گلاب میں تھوڑی سماق تر کرکے اوسکا پانی
لگایا کرنا مفید ہے اگر ناسور گوشہ آنکھ میں ہووے تو روغن گل سرخ ٹپکانا مفید ہے

**فصل ۵** بیماریہائے منقار یعنے نوک و مخلب یعنے ناخن و پنجہ میں اگر نوک و ناخن سے
پوست اوکھڑتا ہووے تو تخم ترب و پشک بز ہموزن سفوف کرکے روغن بید انجیر میں پکاکر
لگایا کرنا مفید ہے اگر نوک یا ناخن موٹے ہوگئے ہوں تو مغز بادام شیرین و مغز پستہ
ہموزن کبوتر کے انڈے میں پیسکر لگایا کرنا مفید ہے اگر نوک یا ناخن پیچیدہ و کج ہوجاویں
تو سرکہ خالص میں پھٹکری ملاکر طلا کیا کرنا مفید ہے اگر نوک باہم چپک جایا کرتی ہو تو
روغن کنجد سفید خواہ روغن زرد لگایا کرنا و قدرے روغن کنجد ناک میں ڈالنا و زردی
انڈے مرغ کی کھلانا مفید ہے اگر پنجہ میں بثور و مستہ پیدا ہوں تو دوا سے مجرب یہ ہے
کہ مقل ازرق چار ماشہ ایک شبانہ روز سرکہ نیشکر میں تر کرکے گل ختمی دو ماشہ تخم السی
گل بنفشہ گل بابونہ ایک ایک ماشہ ملاکے کہرل کرکے لگایا کرنا مفید ہے اگر پنجہ میں
خارش ہووے کہ کھجلا کھجلا کر خون نکالا کرے تو دارچینی پانی میں پیسکر لگانا چاہیے یا
نانخواہ وگیرو لگانا **فصل ۶** امراض منہ و زبان و حلق میں اگر منہ و حلق میں ایسی خشکی
ہوجاوے کہ غذا پھنس جاتی ہو و نگلنا دشوار ہو تو بہدانہ یا تخم السی عرق گلاب میں تر
کرکے اوسکا لعاب پلانا مفید ہے **ایضاً** بہیدانہ ایک ماشہ و اصل السوس نیمکوفتہ دو ماشہ
پانی میں تر کرکے ملکر چھانکر دفعات پلانا **ایضاً** کتیرا و نشاستہ ہموزن سفوف کرکے
منہ میں ڈالنا اگر منہ کے اندر کسیطرف ورم ہوجاوے تو اسبغول کا لعاب گرم کرکے
لگانا **ایضاً** انجیر ولایتی پیسکر تھوڑا ایلوہ ملاکے لگانا اور جب ورم ٹوٹ جاوے ریم صاف
کرکے برگ کنار جنگلی خشک کرکے سفوف کرکے چھڑکنا اگر حلق کے اندر تشنج ہو کہ اوسکے

سبب نے سے غذا نگلنا دشوار ہو تو انجیر ولایتی ایک عدد مویز منقی پانچ دانہ جوش کرکے پلانا و اوسیکو
پیسکر شیر گرم گلے پر لگانا مفید ہے ایضاً مغز اخروٹ خواہ مغز بادام شیرین مقشر پیسکر شیر گرم
پلانا و لگانا اگر حلق کے اندر آماس ہو کہ جسکے سبب سے غذا نگلی نجاوے و دم تنگی کرے
و ٹٹولنے سے ورم دریافت ہو تو دوا مجرب یہہ ہے کہ پوست تخم مرغ خوب سفوف کرکے
مویز منقی کے ساتھہ پانی مین پیسکر پلانا ایضاً عرق گلاب و آب برگ مکوی ہموزن شیر گرم
پلانا ایضاً روغن گل یا روغن بنفشہ قدرے حلق مین ٹپکانا ایضاً گیرو و املتاس گلے
کے اوپر لگانا ایضاً برگ مکوی و تخم سوہ پیسکر شیر گرم لگانا **فصل ۷ امراض شش و دل مین**
**سعال وضیق النفس** اگر گرمی سے ہو علامت اوسکی سرعت نبض و گرمی پنجہ کی و ظہور
لاغری بدن کی و کم زوری ہے **علاج** گوند ببول و بہیدانہ و گل ارمنی ہموزن پانی مین تر
کرکے ملکر چاٹکر قدرے روغن کنجد سفید ملاکے پلانا ایضاً کتیرے کو گدہی کے دودہ مین
تر کرکے کہلانا ایضاً ماء الشعیر پلانا ایضاً برگ پالک یا خرفہ یا کشنیز سبز ٹہلاے رکہنا
و اگر سردی سے ہو علامت اوسکی جنبش سر کی و خارج ہونا رطوبت کا منہ و ناک سے و بطوء
نبض و ضعف حرکات ہے **علاج** موش کی مینگنی عرق گلاب مین گہولکر پلانا مفید ہے ایضاً
روغن ترب پلانا ایضاً قدرے ہینگ کہلانا فائدہ چوب کپاس سے دونو پاچین اور
پیشانی پر داغ دینا جملہ اقسام کو نہایت مفید ہے **خفقان** علامت اوسکی سوء تنفس و گہبرائی
صورت و حرکت استخوان سینہ و کبہی آواز ناک سے آتی ہے **علاج** عرق گلاب پلانا اور
تخم ریحان کو عرق گلاب مین تر کرکے کہلانا مفید ہے اور ایک عدد انجیر پانی مین تر کرکے
چہہ رتی گیرو اوسکے پانی مین گہولکر پلانا اور غذا مین سرد کہلانا اور سرد چیزون پر بٹہلاے رکہنا
چاہیے کہ چند روز مین یہہ عارضہ دفع ہو جاتا ہے **آواز گرفتہ خواہ بند ہو جانا علاج**

تخم خطمی دو ماشہ انجیر ولایتی ایک عدد تہوڑے پانی مین جوش کرکے اوس پانی مین دو ماشہ
شہد ملاکے شیر گرم پلانا مفید ہے **ایضاً** اصل السوس دو ماشہ زوفا ایک ماشہ جوش کرکے
پلانا **فصل ۸** امراض حوصلہ مین یعنے جو عضو کہ مثل تہیلی کے انتہاے گلو وابتداے سینہ
مین ہے وغذا اولاً اوسمین ٹہرکے تحلیل ہوتی ہے جیسا اورون کے معدہ مین **بدہضمی**
علامت اوسکی قے کرنا اور بار بار منہ کہولنا اور منہ سے رطوبت نکلنا وسست رہنا وڈوٹنا
وبیچین رہنا ہے **علاج** زنجبیل ومصطگی ومرچ سیاہ ودارچینی بوزن مساوی سفوف کرکے
تہوڑی شکر سرخ ملاکے چہوٹی چہوٹی گولیان بناکے کہلانا خواہ انہین دواون کو عرق
بادیان مین گہولکر پلانا **ایضاً** مصطگی وقرنفل وپودینہ تازہ قدرے قدرے جوش کرکے
پلانا خواہ مویز منقی کہلانا وفاقہ کرانا اور غذا بعد خالی ہونے حوصلہ کے دینا ریاح علامت
اوسکی آواز قراقر کی پیٹ سے آنا وقلت غذا کی ہے **علاج** جو گولیان کہ بدہضمی کے واسطے
لکہی گئی ہین اوسکے واسطے بہی کہلانا مفید ہے **ایضاً** کہوے کا انڈا شکر ملاکے کہلانا نہایت
نافع ومجرب ہے **ایضاً** نوسادر شکر مین ملاکے گولی بناکے کہلانا بہت مفید ہے **ایضاً**
بادیان واجمودہ جوش کرکے تہوڑا روغن بادام ملاکے حقنہ کرنا **کیڑے حوصلہ مین**
پیدا ہونا علامت اوسکی سر جہکاے رہنا ومنہ کہلا رکہنا ولاغر ہوتے جانا ہے وکبہی قے
سے سپتلے پتلے کیڑے جیسے سرکہ مین پڑتے ہین نکلنا **علاج** شفتالو کی پتی کچل کر پانی
نچوڑ لیوین اوسمین شہد ملاکر پلاوین **ایضاً** کمیلہ وبابرنگ مساوی سفوف کرکے گولیان بناکے
کہلاوین **فصل ۹** امراض جگر ورودہ ومقعد مین **ورم جگر** علامت اوسکی تشنگی زیادہ و
ادبہرا ہونا استخوان سینہ کا اور اوسکی چہونے ودبانے سے طول ومتفرر ہونا **علاج**
گل سرخ منقول وریوند چینی وگل سرخ ومیخ کاسنی ہموزن جوش کرکے پلانا **ایضاً** آرد عدس مین

نار ملا کے کہلانا اور چہاتی کے بال کتر کر صندلین اور جوہ مصطگی رومی بوزن مساوی پیسکر شیر گرم
لگانا ایضاً چہاتی پر ایک جونک لگا کے خون ناقص خارج کر ڈالنا زیادہ تر مفید ہے **قولنج**
علامت اوسکی فضلہ یعنی ہیخال خشک بہ سختی نکلنا و پیٹ کو درد کے سبب سے رگڑا و پہینچا ہوا
رہنا علاج تخم میتھی و تخم سوہ جوش کر کے اوسکے پانی مین شہد ملا کے پلانا ایضاً چنبیلی کے
پہول خواہ پتی پانی مین ملکر شیر گرم پلانا ایضاً تخم میتھی و گل لیمو کاغذی پانی مین ملکر شیر گرم
پلانا ایضاً گل بابونہ اوسیطرح پلانا کرم اگر امعا مین ہون علامت اوسکی ہیخال مین زیادہ
بدبو ہونا و کبہی کبہی اوسکے ساتھہ کیڑے نکلنا اور اکثر لوٹنا چڑیا کا ہے و اگر مقعد مین ہون
تو کہجلانا زیادہ مقعد کا و کبہی کبہی نکلنا کیڑے کا ہے علاج جوادویہ کہ کرم حوصلہ مین لکہی ہین
مفید ہین **ایضاً** کمیلہ تین ماشہ تربد سفید دو ماشہ باربرنگ ڈیڑہ ماشہ سفوف کر کے چہوٹی چہوٹی
گولیان بنا کے کہلانا اور تنبا کو سفوف کر کے مقعد پر لگانا مفید ہے **بواسیر** علامت اوسکی
ہیخال خون آلودہ و قلیل المقدار بدقت خارج ہونا و فساد ہضم غذا و ظہور کمزوری ہے علاج
تخم السی بریان جوش کر کے اوسکے پانی مین تہوڑا روغن السی یا روغن اخروٹ یا روغن
نارجیل ملا کے حقنہ کرنا و مبرز پر لگانا ایضاً لعاب میتھی مین سفوف اخروٹ سوختہ ملا کر حقنہ
کرنا و لگانا **قروح** مقعد مین چربی بط کی لگانا و روغن گل لگانا مفید ہے **فصل** ۱۱ **اعراض**
مفاصل اور پاؤن مین اگر پاؤن کی گانٹہین پہولی ہوئی ہون اور نیچہ سے زور نکرے
**علاج** اگر ملمس گرم ہوئے تو ایک جونک گانٹہہ پر لگا کے خون نکال ڈالین **ایضاً**
گیرو و رسوت و نشاستہ گندم ہموزن پیسکر شیر گرم لگانا ایضاً سورنجان تلخ سرکہ مین گہسکر
شیر گرم لگانا ایضاً کافور سرکہ مین گہوا کر لگانا **ایضاً** عناب و بنفشہ پلانا و اگر سردی سے
ہوئے تو روغن اخروٹ یا روغن بادام یا ارینڈی کا تیل شیر گرم لگا کے دہتورہ کا پتہ خواہ

بنگلہ پان رکھکر باندہ دیا کرین **ایضاً** تخم ہالم کو سرکہ مین جوش کرکے اوسمین کپڑا ترکرکے
باندہنا نہایت مفید ہے **ایضاً** زعفران کھلانا و لگانا مجربات سے ہے **ایضاً**
سنا مکی سفوف کرکے شہد مین ملاکے کھلانا بہت مفید ہے اگر ناخون مین ورم ہوئے
**علاج** پوست خشخاش کو سفوف کرکے سرکہ مین پکاکر لگانا **ایضاً** اسبغول کوٹ کے
پکاکر تھوڑا روغن گل ملاکے لگانا چاہیے اگر ورم تحلیل نہوے اور ٹوٹ جاوے تو مرہم
کافوری لگایا کرنا مفید ہے **ص** روغن کنجد سفید تین تولہ آگ پر رکھکر موم خام ایک تولہ
ملاوین جب پگھل جاوے تین ماشہ رال سفید چھ ماشہ کافور سفوف کرکے ملاوین جب یکذات
ہو جاوے اوتھار رکھین **فصل ۱۱ امراض بر و بال مین پرون کا گرنا** اگر سوائے ایام
ریزش کے پر جھڑتے ہون اور نہ نکلتے ہون خواہ نکلتے ہون مگر کم زور و ناقص نکلتے ہون
**علاج** اول اسہل اجزاے مسہل کھلانا چاہیے **ص** مصبر کوٹ کے پانی مین گولیان بناکر کھلاوین
خواہ رسوت و مصبر ہموزن کی گولیان کھلاوین خواہ سناے مکی و گل سرخ ہموزن جوش
کرکے پلاوین اوسکے بعد پر سیاوشان جلاکر اوسکی خاکستر پانی مین گھولکر لگایا کرین **ایضاً**
شلجم یا برگ کنجد سیاہ جوش کرکے اوسکے پانی سے دہویا کرین و جب بال جمین تب روغن
کنجد سیاہ لگایا کرین **قمل یعنے جون پڑجانا پرون مین** تمام بدن کے علامت
چڑیا بیشتر پر نوچا کرتی ہے و پرون کی جڑمین دیکھنے سے جون نظر آتی ہین **علاج** ہرتال
دو ماشہ زراوند طویل چھ ماشہ مویز پندرہ عدد پانی مین پیسکر طلا کرنا مفید ہے **ایضاً** حنظل
جوش کرکے اوسکے پانی سے دہونا **ایضاً** جھاؤ کی لکڑی و پتی پانی مین پیسکر اوس سے
دہونا **ایضاً** پارہ سرکہ مین خواہ آب برگ نیب مین حل کرکے لگانا فائدہ پودینہ تازہ
پیسکر اوسکا پانی نچوڑکر لگانے سے جون مرجاتی ہین و جملہ امراض پرونکو مفید ہے **فائدہ**

آب دہن و دواب گالگانے سے جملہ طیور کی جون مرجاتی ہین **فصل ۱۲ امراض عامہ** مین پردہ ایک مرض ہوتا ہے کہ تمام بدن کے بال کہڑے ہوتے ہین واونگلیان ٹہنڈی ہوجاتی ہین وچڑیا غذا انہین کہاتی و حرکت نہین کرسکتی و یہہ عارضہ شدت سردی سے ہوتا ہے **علاج** بابونہ جوش کرکے اوسکے پانی سے بدن دہونا چاہیے خواہ اجمودہ یا اجوائن پیکر شیر گرم تمام بدن پر لگانا اور دن کو تابش آفتاب مین و رات کو مکان گرم مین یا آتش خانہ کے قریب رکہنا و دوائین و غذائین گرم کہلانا چاہیے **خارش** علامات اوسکی ظاہر ہے **علاج** برگ وچوب خرزہرہ یعنے کنیر تر کرکے اوسکے پانی سے دہونا **ایضاً** چقندر کچل کر اوسکا پانی نچوڑ کر لگانا **ایضاً** میتہی جوش کرکے اوسکا لعاب نکالکر شہد ملا کر لگانا اور پہر اوسکو گرم پانی سے دہونا **ایضاً** گہی خواہ مسکہ غذا ون مین ملا کر کہلانا مفید ہے **اورام** تمام بدن مین جسجگہہ کہ ہون **علاج** ورم گرم مین گل ارمنی و صندل سرخ طلا کرنا یا زعفران سرکہ مین گہسکر لگانا اور ورم سرد مین گل بابونہ و تخم سویہ پانی مین پیکر سکے شیر گرم لگانا یا اجوائن و برگ مکوی پیکر طلا کرنا **باب دوسرا** معالجہ اون امراض مین جو بعض چڑیون کو ہوتے ہین **فصل ۱ امراض مرغون** مین واضح ہو کہ نسبت اور چڑیون کے مرغ بڑا دلاور ہے کہ بدون کسی تعلق ولاگ کے محض شجاعت و بہادری سے اسقدر لڑتا ہے کہ تمام جسم مجروح و خون چکان ہوجاتا ہے تب بہی کمتر بہاگتا ہے جو مرغ اصیل و عمدہ وا سطے لڑائی کے پالے جاتے ہین اونہین کے معالجہ کی ضرورت ہوتی ہے باقی اقسام کی بیماری موت کا پیغام یا جہری کا پیغام ہے کہ بدون معالجہ ذبح کیے جاتے ہین یا مرجاتے ہین الغرض بیمار مرغونکا معالجہ بہ علت ہاے متذکرہ باب اول کے اوسی طریق سے کرنا چاہیے جیسا لکہا گیا ہے اوسکے سوا ایک عارضہ سبیپ ہوتا ہے کہ سردی اوسکے مزاج پر

ایسی غالب ہوتی ہے کہ گوشت سینہ اور ران کا تحلیل ہوجاتا ہے و روز بروز لاغر کم زور
ہوتا جاتا ہے **علاج** آرد گندم مین آٹھوان حصہ اوسکا سفوف زنجبیل ملاکر روغن زرد مین
ملکر پانی مین سان کر گولیان بناکر کہلانا مفید ہے **ایضاً** نان گندم شبینہ خوب مل کر
روغن زرد مین ملاکر کہلانا **ایضاً** شبینہ روٹی مین مسکہ خواہ بالائی ملاکر کہلانا **وحشت** یہہ
ایک عارضہ ہوتا ہے کہ ایام گرما مین شدت گرمی سے دانہ کم کہاتا ہے و حرکات وحشیانہ کرتا ہے
**علاج** کشنیز خشک پانی مین بہیگر چبانکر شربت انار شیرین گہولکر پلانا **ایضاً** عرق گلاب مین
آملہ تر کرکے پلانا و غذا آرد چہنا نکر کہلانا **ضعف باہ** ایسا ہوتا ہے کہ مرغ جفتی کم کرتا ہے
و اگر کرتا بہی ہے تو مادہ کے انڈے نہین ہوتے **ع** آرد گندم مین زردی بیضہ
مرغ کی نیم بریان کرکے ملاکر کہلانا **ایضاً** نان شبینہ نخود کی ملکر روغن زرد ملاکر کہلانا
اونگہہ ایک بیماری ہے کہ مرغ اونگہا کرتا ہے دانہ کم کہاتا ہے پانی زیادہ پیتا ہے
بال بہو نے ہے ہین اور بیچال سبز کرتا ہے یہہ بیماری اگرچہ مہلک ہے مگر یہہ دوائین
اکثر مفید ہوتی ہین **علاج** پودینہ تازہ یا برگ تلسی یا دونہ مروا پیسکر اوسکا پانی نچوڑکر پلانا
**ایضاً** عرق گلاب پلانا و مکان سرد و ہواے سرد مین رکہنا **زخم** لڑائی مین خواہ کسی دوسرے
اسباب سے ہو جاتے ہین **علاج** سرد پانی سے دہونا و تر رکہنا مفید ہے و اگر زخم لانبے
سینے کے ہوئے تو ریشم سے دوخت کرکے پانی سے تر رکہین و اگر ریم آجاوے
تو یہہ مرہم لگاوین **ص** روغن زرد دو تولہ آگ پر رکہہ کر رال سفید تین ماشہ اور کافور ایک
ماشہ و موم خام دو ماشہ ملاکر مرہم بناوین و اگر زخم خفیف ہووے تو بیچال اوسی مرغ کی لگانے
سے خشک ہو جاتا ہے **فائدہ** مرغ کو اکثر امراض مین خواہ بغرض سبکی اوسکے جسم کے
کہ لڑنے مین خوب اوچہل اوچہل کر نوک و پنجہ مارے جہاڑ یعنے جُلّاب دیا جاتا ہے

ص برگ بنفشہ مکوی دو دو ماشہ گلقند چار ماشہ لب خیارشنبر چہہ ماشہ پانی مین تر کر کے
ملکر چہانکر شیر گرم پلانا **ایضاً** مصبر ایک ماشہ گلقند تین ماشہ پیسکر گولیان بنا کے کہلانا **ایضاً**
ریوند چینی ہلدی مصبر ایک ایک ماشہ گلقند چار ماشہ باہم پیسکر گولیان بنا کے کہلانا **فصل ۲**
معالجہ مخصوص کبوتر ونمین **ضیق النفس** یعنے دمہ اکثر کبوتر کو ہوتا ہے علامت اوسکی ظاہر ہے
**علاج** میتہی کے لعاب مین تہوڑا شہد ملا کے موٹہہ کے آٹا مین سانکر گولیان بنا کے
کہلانا مفید ہے **ایضاً** مصبر ایک ماشہ گلقند تین ماشہ پیسکر گولیان بنا کے کہلانے سے باخراج
مواد فائدہ ہوتا ہے **ایضاً** قدرے بہنگ کہلانا مفید ہے **سل** علامت اوسکی فصل
اول اسی باب مین مرقوم ہے چاہیے کہ کبوتر کبہی کبہی ہاتہہ مین لیکر دیکہا جاوے کہ آغاز
اس بیماری کا دریافت ہوجایا کرے **علاج** ایک عدد لہسن پوست دفع کر کے دو تین روز تک
کہلانا مفید ہے **ایضاً** ایک ماشہ عقرقرحا سفوف کر کے آرد نخود مین گولی بنا کر کہلانا مفید ہوتا
ہے **ایضاً** تین دانہ مرچ سیاہ سفوف کر کے گیہون کے آٹا مین ملا کر گہی مین سانکر
کہلایا کرنا نہایت مفید ہے **فائدہ** جو امراض کہ باب اول اس مقالہ مین مذکور ہین اگر
کبوتر کو عارض ہون تو مطابق اوسکے دوا کرنا چاہیے **فصل ۳** بٹیرون کے معالجہ
مین واضح ہو کہ بٹیر نر اکثر واسطے لڑائی کے پالے جاتے ہین اور جسقدر اچہی طرح سے
پرورش و مشاقی کرائی جاتی ہے ویسا ہی خوب لڑتا ہے اور جو امراض دہن و حلق کے
باب اول اس مقالہ مین مذکور ہین بیشتر اسکو ہوتے ہین و بے اعتدالی گرمی و سردی کی بہی
اسکو لاحق ہوا کرتی ہے اون بیماریون کا معالجہ اوسیطرح پر کرنا چاہیے مگر صرف دانہ
کی حرص پر بہوک کے سبب لڑتا ہے و دبلا ہونے سے جرات زیادہ ہوتی ہے لہذا
نہار یعنے جلاب دینے کی اکثر ضرورت ہوتی ہے ص مغز املتاس تین ماشہ رسوت ایک ماشہ

قند سیاه دو ماشہ ملا کر کہلانا خواه پلانا **ایضاً** برگ بنفشہ گل سرخ اصل السوس ہر ایک دو دو ماشہ مغز املتاس
چار ماشہ پلانا **ایضاً** نبات سفید سفوف کرکے منہ مین ڈالنا واوپر سے چند قطرہ آب نیمگرم منہ
مین ڈالنا **ایضاً** گل سرخ سنارکی پانی مین ترکرکے ملکر پانی نچوڑکر اوس پانی مین دانہ کنگن
ترکرکے خشک کر رکہنا جس روز جہاڑ دینا منظور ہووے بجاے دانہ غذائی کے وہی دانہ دینا
مگر زیادہ کثرت جہاڑ سے کم زور ہوجاتا ہے اسکا لحاظ رکہنا چاہیے اور جب لڑانا چاہین تو
دو تین روز بیشتر جہاڑ دینا چاہیے **سبب** یہہ عارضہ بہی اکثر ہوجاتا ہے **علاج** چند روز بالائی
کہلانے سے دفع ہوجاتا ہے تدبیر اوسکی یہہ ہے کہ منہ کہولکر بالائی کسی چیز سے منہ کے اندر
لگا دیوین نگل جاتا ہے **ایضاً** مغز بادام شیرین مقشر کو ریزہ ریزہ خرد مثل دانہ کاکن کے تراش کر
دانون مین ملاکے بجاے غذا کے دیا کرین **ایضاً** اسی طور پر مغز چلغوزہ و مغز چرونجی بہی
دینا مفید ہے **فصل** ۴ تدابیر و علاج طوطون مین مخفی نرہے کہ تمام طوطون کے بہت ہین
مگر طوطا قسم سبز رنگ سرخ منقار واسطے استماع خوش الحانی اوسکی کے پالے جاتے ہین و
اگرچہ دال نخود ترکرکے یا آرد گندم یا نخود یا جو کہلانے سے پرورش پاسکتا ہے مگر ہمیشہ
غلہ کہانے سے بیمار ہوجایا کرتا ہے کیونکہ غذاے اصلی اوسکی ہر قسم کے پہل صحرائی و بستانی
ہین لہذا چاہیے کہ ہر قسم کے پہل پیداوار وقت کے اوسکی خورش کو دیے جایا کرین اسطور پر
غذا پانے سے چاق و خوش و خرم رہتا ہے و زیادہ بولتا ہے و اگر کم بولتا ہے تو لال مرچ
تازہ کہانے کو دیجاوے و اگر تازہ بہم نہ پہونچے تو خشک ملکر دوسری غذا مین ملا دیجاوے
**ایضاً** بادنجان تازہ کہلایا جاوے **ایضاً** بہنگرہ سیاہ ڈنڈی کا و اگر نہ ملے سبز ڈنڈہ کا
دیا جاوے و ایام زمستان مین دو چار بار مغز بادام شیرین مقشر بہی کہلانا ضرور ہے
اور سردی کی بیماری اسکو اکثر ہوتی ہے و اوس بیماری مین سست پڑا رہتا ہے رغبت غذا

وطاقت بولنے کی نہین رہتی ایسی حالت مین دو تین روز تک ایک حب الشفا کہلانا موجب
صحت ہے ورنہ اس بیماری مین اکثر ضائع ہوجاتا ہے ترکیب حب الشفا کی یہہ ہے
تخم دہتورہ نو ماشہ ریوند چینی چہہ ماشہ زنجبیل تین ماشہ گوند ببول دو ماشہ سفوف کرکے
پانی مین سانکر بقدر مونگ کے گولیان بنا رکہین وا ورتہام کے طوطے سعانہ خوشرنگ
پالے جاتے ہین غذا اونکی اکثر پہل پیداوار ہر فصل کے ووزدہ وخشکہ ہے ومعالجہ
سب قسمونکا بقاعدہ باب اول اس مقالہ کے ہوتا ہے تدبیر اگر چاہین کہ چڑیا کا پر تبدیل
کرین جسمین پہچانی نہ جاوے تو ایک دو جولانی بانس کی کہپاچ چہیل کر پر چڑیا کا کترکے
اوس کہپاچ کو لہسن مین چہپاکر نکال کرکٹے ہوئے پر کے اندر کردیوین کہ لعاب لہسن سے
وصل ہوجاویگا دوسری نوک کی طرف لہسن کے لعاب مین ڈبوکر جو پر وصل کرنا ہے
لگا دیوین وصل مستحکم ہوجائیگا تدبیر اگر چاہین کہ گلدم لڑنے مین زیادہ تیز ہوجاوے
تو ایک گلدم ذبح کرکے گلدم لڑنے والے کو مقابل گردن ذبیحہ کے کردیوین جب چند
قطرہ خون تازہ چکہتا ہے تو لڑنے کے وقت وہی مزہ یاد کرکے گلدم مقابل کی خون نوشی کا
ارادہ کرتا ہے مقالہ تیسرا علاج ایسے امراض انسان مین جسکے محتاج اکثر انسان ہوتے
ہین واضح ہو کہ اللہ تعالیٰ شانہ نے قوت ملے حیوانی سے قوت باہ کی جملہ حیوانات
صغیر وکبیر کو عطا فرمایا وانسانون کے واسطے حکم کثرت استعمال اس قوت کا مواقع مناسبہ
قرآن مجید مین بہی منکشف کردیا جسکا مطلب کثرت تولید انسان سمجہا جاتا ہے پس کیونکر
طبایع انسان خواہان ومشتاق از دیاد اس قوت کی نہون وتدفیہ ایسے امراض کا
جیسے اس مطلب عالیہ مین فتور پڑتا ہے امر صواب نہ سمجہا جاوے معہذا تحریر چند
مداوا ضعف باہ وامراض مضعف باہ کا مناسب ہوا باب اول مداوا نقصان

باہ مین جانا چاہیے کہ اگرچہ وقوع نقصان وضعف باہ کا باسباب عدیدہ ہوتا ہے
مگر ظہور اوسکا تین طریق سے ہے ایک خود قوت باہ مین ضعف پیدا ہوا ہوئے دوسرے
مادہ باہ مین کہ آب منی ہے تغیر پہونچا ہو تیسرے آلہ باہ مین کہ اعصاب قضیب ہین سستی
واقع ہوے **فصل ا** علاج صنف اول مین وسمین ایسی دوائین مذکور ہین جنکے استعمال سے
قوت زائل شدہ عود کرتی ہے وقوت موجودہ قوی تر ہوتی ہے واگرچہ مخصوص بہ صنف
اول ہین مگر باعانت طبع اصلاح تینون قسم کی ہوجاتی ہے ذکر بعض اجزای مفردہ باہیہ مین
بدین غرض کہ ہر شخص بروقت دستیابی اونکے حسب خواہش اپنی بہ تدابیر پسندیدہ تفریدًا
وترکیبًا استعمال کرسکے شقاقل مصری ثعلب مصری بہمن سفید وسرخ تودری زرد وسفید و
سرخ خولنجان بوزیدان زراوند مدحرج وطویل راسن بادروج ناردین زعفران انجدان
بیخ سوسن آخروٹ بادام شیرین فندق فستق حب الصنوبر نارجیل حب السمنہ کشمش انگور مویز
خرما انجیر پختہ سیب پختہ انار شیرین توت سفید وکیلہ وانبہ وخربزہ وحب الفلفل وحب الزلم
تخم بلیون ماہی سقنقور ماہی روبیان ریگ ماہی ودل مرج سیاہ زنجبیل قسط شیرین دارفلفل
پودینہ بستانی وکوہی وبری شونیز حلتیت بادرنجبویہ آملہ شیطرج بابونہ دارچینی قرفہ قرنفل
کرویا فوفل مصطگی حلبہ کباب چینی تخم ریحان اشترغاز جرجیر تخم شلجم تخم بصل تخم گندنا تخم گندر مغز
حب القرطم مغز حب القطن کنجد مقشر نخود گندم برنج شالی باقلہ لوبیا گوشت گوسفند وبزیک سالہ
وکلہ پاچہ ودماغ اونکے گوشت مرغ وتیتر وتیتر وبط وفاختہ وکبوتر ونیل کنٹھہ وکنجشک خانگی
وکہنڈریچہ ودماغ وبیضہ اونکے وماہی رہو وماہی ثور وشیر تازہ گاو وبز وگاومیش وجغرات
گاو وروغن گاو وشہد ونیشکر وقند سفید ونبات سفید وقند سیاہ وگذر وشکر قند وشلجم و
وچقندر ذکر اشیاے خارجی کا استعمال عطریات وپارچہ ریشمی وپارچہ برنگ زعفرانی

و استماع سرود و صفات حسن و جمال محبوبان و مشاہدۂ اشکال حسینہ و تذکرہ معشوقان و
وسعایئہ تسافد حیوانات و ہر گونہ عیش و طرب موجب تقویت باہ ہین **ذکر مرکبات باہیہ**
ان ترکیبونمین وزن درم کا ساڑہے تین ماشہ و مثقال کا ساڑہے چار ماشہ و تولہ
بوزن بارہ ماشہ و ماشہ بوزن آٹھہ رتی کے ہے اور شہد کف گرفتہ سطور پر ہے کہ
شہد کو آگ پر رکہین جب کف نمودار ہووے تب کپڑے مین ڈالکر چہان لیوین کف
و کدورت اوسکی دفع کردیوین و ہنوز شہد مین گرمی باقی رہے کہ سفوف دوا کا مخلوط
کرین **ذکر معجونات باہیہ** معجون مخترعہ حکیم محمود بن الیاس شیرازی جو رسالہ اسرار النکاح
مین لکہا ہے و اکثر تجربہ ہوا نہایت مفید ہوتا ہے **ص** شقاقل مصری مرچ سیاہ زنجبیل
میدہ تخم شلجم دارچینی تج تین تین درم جائفل مغز اخروٹ پانچ پانچ درم سبکو سفوف پارچہ بیز
کرکے سہ چنداں شہد کف گرفتہ مین مخلوط کر رکہین ہر شب کو ایک مثقال کہایا کرین
**ایضاً** تقویت باہ مین مجرب و بے نظیر ہے و بدن کو خوشبو کرتا ہے **ص** پوست
اترج دارچینی بادرنجبویہ پانچ پانچ درم تخم بادرنجبویہ ایک درم تخم ریحان تخم بابونہ تخم شبت
تین تین درم سب کو سفوف پارچہ بیز کرکے سہ چنداں شہد کف گرفتہ مین ملا رکہین صبح
و شام دو دو درم کہایا کرین **معجون دارچینی** کہ قوت باہ کو اور تولید منی کو زیادہ و
بدن کو خوشرنگ کرے **ص** زنجبیل میدہ تج چار چار درم تخم جرجیر قرنفل تین تین درم
تخم گندنہ تخم شلجم پانچ پانچ درم دارچینی سات درم سبکو سفوف پارچہ بیز کرین اور تین تولہ
مغز چلغوزہ کو نیمکوب کرکے ملا دیوین سبکو سہ چنداں شہد کف گرفتہ مین مخلوط کر رکہین
ایک ایک مثقال صبح و شام کہایا کرین **معجون بوعلی** کہ تقویت باہ مین بے عدیل ہے
**ص** دارچینی تج دس دس درم مرچ سیاہ پانچ درم بادیان تین درم زراوند مدحرج

سات درم تخم گذر چار درم سفوف پارچہ بیز کرکے سہ چندان شہد کف گرفتہ مین ملا رکہین ایک ایک
مثقال صبح وشام کہایا کرین **معجون ثعلب** کہ باہ کو زیادہ کرے وگردہ مین قوت جماعیہ پیدا
کرے ص پودینہ ثعلب مصری تین تین درم شقاقل باقلہ مغز پنبہ دانہ سات سات درم
تخم کوکنار سفید تخم گذر تخم شلجم تخم ترب تخم ہالیون پانچ پانچ درم تخم پیاز دس درم سفوف پارچہ بیز
کرکے سہ چندان شہد کف گرفتہ مین ملا رکہین خوراک صبح وشام ڈیڑہ ڈیڑہ مثقال **معجون مسیحی**
کہ قوت باہ کو زیادہ کرے واعصاب قضیب کو استحکام دیوے ص تخم جرجیر حلتیت
یعنے ہینگ مغز پستہ پانچ پانچ درم تخم ریحان تودری سرخ تودری زرد گیارہ گیارہ
درم بادیان تین درم شہد سہ چندان بدستور تیار کرین وایک ایک مثقال ہر روز کہایا
کرین **معجون بقراط** کہ تقویت باہ وتفریح طبع کی وتکثیر تولید منی ودفع برودت ورطوبت
کی کرتا ہے ص مرچ سیاہ پیپر زنجبیل دارچینی ہلیلہ سیاہ چیتا وز راوند مدحرج جائفل
ثعلب مصری مغز چلغوزہ دس دس درم تخم بابونہ تین درم شاخ بابونہ پانچ درم مویز منقی
تین درم سہ چندان شہد کف گرفتہ مین بدستور بناوین وچالیس روز ظرف غلہ جو مین
مدفون کرکے ایک مثقال صباح وایک مثقال شام کو کہایا کرین **معجون لبوب** کہ اکثر
اطبا اسکے صحت وتجربہ پر متفق ہین قوت باہ کو نہایت زیادہ اور آب منی کو بہ کثرت پیدا کرتا ہے
اور گردہ کو قوت باہیہ دیتا ہے ص تودری سرخ تودری زرد تخم گذر تخم پیاز تخم شلجم بہمن
سرخ زنجبیل دار فلفل کبابہ چینی تج دارچینی شقاقل مصری خولنجان تخم ہلیون چار چار درم
کوٹ چہان کے مغز بادام شیرین مقشر مغز اخروٹ مغز چلغوزہ کنجد سیاہ مقشر مغز فندق
مغز پستہ مغز نارجیل تخم خشخاش سفید چہہ چہہ درم باریک کوٹ کے سب کو سہ چندان شہد
کف گرفتہ مین مخلوط کر رکہین ایک ایک مثقال ہر روز صبح وشام کہایا کرین **معجون کنوانج**

مخترعہ متاخرین مقوی باہ کہ بدفعات تجربہ ہوا **ص** مغز تخم کنوانچ گوکہرو کلان ستاور جتامانسی
مغز چلغوزہ دانہ تین تین تولہ تج چوب چینی تخم گذر تخم پیاز تخم شلجم موصلی سیاہ ڈیڑہ ڈیڑہ تولہ اینڈرجو
زنجبیل قسم سیدہ خولنجان ایک ایک تولہ کندر مرچ سیاہ پیپر کہور عقرقرحا قرنفل چہہ چہہ ماشہ
کوٹ چہان کے سہ چندان شہد کف گرفتہ مین مخلوط کر رکہین ہر روز نو نو ماشہ کہایا کرین
**معجون** کہ نہایت مقوی باہ ہے و بارہا تجربہ کیا گیا اشخاص از کار رفتہ کو بہی مفید ہوا
**ص** ثعلب مصری شقاقل مصری بہمن سرخ دارچینی موصلی سفید موصلی سیاہ موصلہ سینبل کا
مزاج زنجبیل قسم سیدہ ڈیڑہ ڈیڑہ تولہ تخم شلجم تخم گذر تخم پیاز تخم سوہ ایک ایک تولہ مرچ سیاہ
پیپر نو نو ماشہ شہد کف گرفتہ سہ نیم چند مجموع کے بدستور معجون تیار کرین و نو نو ماشہ ہر روز کہایا
کرین **ذکر مفرحات باہیہ** **مفرح** کہ شیخ الرئیس بوعلی سینا نے مرکبات قانون
مین مرقوم کیا ہے قوت باہ و تولید منی کو زیادہ کرتا ہے **ص** جائفل تخم ریحان تین تین
درم تخم گذر چار درم شقاقل پانچ درم ثعلب مصری دس درم زعفران نصف درم سبکو
سفوف پارچہ بیز کرکے سہ چندان شہد کف گرفتہ مین مخلوط کرکے ظرف چینی خواہ لگدار مین
رکہہ کر بیس روز تک غلہ جو مین مدفون کرکے اوسکے بعد ہر صبح کو ایک مثقال کہایا کرین
**مفرح جالینوس** کہ باہ کو زیادہ و بدن کو خوشبو کرے **ص** زعفران نصف درم
کنجد سیاہ مقشر بادیان ثعلب مصری پانچ پانچ درم تخم بادرنجبویہ تین درم پوست اترج چار درم
مشک خالص ربع درم بدستور بناوین ہر صباح ایک درم کہایا کرین **مفرح مسیحی**
کہ تولید منی و تکثیر و تقویت باہ و تفریح طبیعت کرتا ہے **ص** اینڈرجو تخم شلجم تخم گذر تودری
سرخ تودری سفید پانچ پانچ درم مرچ سیاہ تین درم تخم جرجیر سعد کوفی سنبل الطیب شقاقل
مصری چار چار درم زعفران ایک درم سبکو سفوف پارچہ بیز کرکے مغز سر گنجشک خانگی

تین عدد و قدرے روغن زرد مین بریان کرکے کھرل مین خشک کہسکر سفوف مین ملکر
سہ چندان شہد کف گرفتہ مین مخلوط کر رکھین ہر شب ایک مثقال کھایا کرین مفرح کہ ازدیاد
باہ و تقویت باہ مین بعدیل ہے **ص** صندل سفید صندل سرخ آملہ ناگرموتہہ گل گاوزبان
مرچ پیپر زنجبیل تین تین درم تخم پیاز تخم ہلیون چار چار درم نخود سفید بریان مقشر دس درم
کنجد سیاہ مقشر سات درم زعفران نیم درم سفوف پارچہ بیز کرکے سہ چندان شہد کف گرفتہ
مین مخلوط کر رکھین خوراک ایک مثقال وقت صبح کے مفرح کہ نہایت مقوی باہ ہے
**ص** ثعلب مصری شقاقل مصری بہمن سرخ دارچینی عود خام تخم کنوچہ ایک ایک تولہ
قرنفل پانچ ماشہ زعفران تین ماشہ کوٹ چھان کے مغز بادام شیرین مقشر مغز چلغوزہ
مغز پستہ مغز اخروٹ مغز ناریل تین تین تولہ خوب کوٹ کے اڑہائی پاو شہد کف گرفتہ
و سوا سیر شیر گاو ملا کے پکاوین جب رطوبت جذب ہو جاوے رکھہ لیوین و ہر روز
ایک تولہ کھایا کرین **ذکر حلوہ جات باہیہ** حلوہ کہ منی کو زیادہ و اعصاب کمر کو
توانا و باہ کو قوی کرے **ص** مائدہ خرما تخم برآوردہ آدہ سیر مائدہ نخود بریان آدہ پاو
دونو کو پانچ سیر شیر گاو مین پکاوین جب گاڑہا ہو جاوے موصلہ سینبل ایک چھٹانک تخم اونٹنگن
تال مکھانا مغز تخم کنوانچ بہو بہلی دودہی خرد تین تین تولہ سفوف کرکے ملاوین و آدہ سیر
روغن گاو و تین پاو شکر سفید ڈال کر جایفل دانہ الائچی خرد نو نو ماشہ سفوف کرکے
ملا کر حلوہ پکا رکھین دو دو تولہ صبح و شام کھایا کرین **ایضاً** دال نخود مقشر پاو بہر تین پاو
شیر میش مین تر کرکے روغن گاو مین بریان کرکے سفوف کرین و مائدہ خرما و مائدہ
گندم استخوان و پوست دور کردہ پاو پاو سیر مائدہ سنگھاڑا آدہ پاو سبکو یکجا کرکے آدہ سیر
روغن گاو و آدہ سیر شکر سفید ملا کر حلوا پکاوین و تین تولہ کھایا کرین **ایضاً** بیضہ مرغ تخمیر ۲۵ عدد

بیضہ کبوتر بیندرہ عدد جوش کر کے زردی اونکی لیکر ہاتھہ سے خوب ملکر آدہ پاو روغن گاو
مین کہ خوشبو کیا ہو بریان کرکے ستاور ثعلب مصری بہمن سفید دارچینی دو دو تولہ دانہ
الائچی سفید نو ماشہ سفوف کرکے ملاوین و آدہ سیر نبات سفید کا قوام ملاکے حلوا بنا وین
و دو دو تولہ ہر روز کہایا کرین **ذکر حبوب باہیۃ** حب کہ ہیجان باہ و ازدیاد منی کا
کرے ص تخم بادیان تخم بادرنجبویہ تخم پودینہ بہمن سرخ بہمن سفید پانچ پانچ درم پوست
اترج سات درم مشک خالص ایک درم سب کو سفوف پارچہ بیز کرکے بادرنجبویہ کے
پانی مین بقدر نخود کے گولیان بنا رکہین و رات کو دو ایک گولی منہ مین رکہہ کر چوسین
**ایضاً** تج دارچینی قرنفل جوز بوا دانہ الائچی سفید تین تین درم سفوف پارچہ بیز کرکے بادرنجبویہ
کے پانی مین بقدر مرچ سیاہ کے گولیان بنا رکہین صبح و شام تین تین گولی کہایا کرین **ایضاً**
مشک و زعفران نصف نصف درم مرچ سیاہ فلفل دراز تین تین درم ثعلب مصری پانچ درم
سفوف کرکے بادرنجبویہ کے پانی مین بقدر نخود کے گولیان بنا رکہین وقت شب کے
دو گولی چوسین حب کہ ہیجان باہ و نعوذ قضیب و امساک انزال و لذت جماع کی کرے
ص عود غرقی قرنفل تج کباب چینی تین تین درم بادرنجبویہ دو درم مشک و زعفران
نصف نصف درم مرچ سیاہ پیپرامور نرکچور تخم بابونہ بہمن سرخ بہمن سفید ایک ایک درم
سفوف پارچہ بیز کرکے شہد کف گرفتہ مین گولیان بقدر فندق یا کنار دمشقی کے باندہ
رکہین و شب کے وقت ایک گولی منہ مین رکہہ کر چوسین **ذکر عرقیات باہیۃ** کا
عرق کہ نہایت مبہی و مغلظ منی ہے و بدفعات تجربہ ہوا ص گل سنبل گل منڈی گل سرخ
سب کو سایہ مین خشک کرکے ڈیڑہ ڈیڑہ پاو لیکر رات کو بقدر پانی مین تر کر رکہین کہ
صبح کو پانچ سیر عرق کہینچین و چار تولہ سے چہ تولہ تک نوش کیا کرین **ایضاً** دارچینی بہمن سرخ

بہمن سفید بادرنجبویہ الائچی سرخ تخم گذر تخم شلجم ایک ایک چھٹانک ثعلب مصری شقاقل مصری
دو دو تولہ ناگرموتہہ جٹامانسی ایک ایک تولہ شبانہ روز دو سیر پانی مین تر رکھین و یخنی بھیڑے
جوان کی پانچ سیر گوشت کی ڈال کے سات سیر عرق کھینچین و ایک چھٹانک ہر روز صبح کو
نوش کیا کرین **ایضاً** دارچینی الائچی سرخ جٹامانسی بہمن سرخ بہمن سفید بیخ پان بادرنجبویہ
ایک ایک چھٹانک ثعلب مصری شقاقل مصری تین تین تولہ پیپلا مول جائفل ایک ایک تولہ
رات کو تین سیر پانی مین تر کر رکھین صبح کو آب یخنی سات سیر گوشت جوان بکرے کا مخلوط کر
سات سیر عرق کھینچین و ہر روز ایک چھٹانک سے آدہ پاو تک نوش کیا کرین **عرق
مشتی و مبہی** قند سیاہ دس سیر گذر مصفی پندرہ سیر پوست درخت مغیل تین سیر چالیس سیر
پانی مین جوش کرین جب چہارم جلجاوے تخم مین رکھین جب لہن اوٹہے دارچینی برگ گاؤزبان
بادرنجبویہ صندل سرخ خولنجان ایندرجو بہمن سرخ بہمن سفید زنجبیل کلان چھٹانک چھٹانک بھر
ناگرموتہہ نرکچور خس دو دو پیسہ بھر مکوب کرکے ملاوین و چار پہر کے بعد عرق کھینچین
**ایضاً** کشمش سات سیر مویز و خرما دو دو سیر قند سیاہ پندرہ سیر آملہ سیر بھر پوست درخت ببول
آدہ سیر بقدر مناسب پانی ڈال کر خم مین رکھین جب لہن اوٹہے دارچینی شیطرج ہندی بہمن
سرخ تخم گذر تخم حالم الائچی سرخ زرنب سافج ہندی ایک ایک چھٹانک ڈالکر عرق کھینچین
و بقدر احتمال طبیعت کے نوش کیا کرین **ذکر تراکیب گوناگون کا ص** زردہ تخم
مرغ نیم برشت تین عدد تین تین ماشہ دارچینی سرمہ سا کرکے ملاوین و نہار تناول کرین اگر
اوس سے تشنگی ہو تو عرق کیوڑہ پانی مین ملا کر پیوین **ص** ثعلب مصری مصطگی رومی دارچینی
تین تین ماشہ نبات سفید دو تولہ سبکو سفوف کرکے پاو بھر شیر گاؤ مین کہ گرم ہو چمچہ سے خوب
مخلوط کرین و ہنوز گرمی باقی ہو نوش کرین **ص** دو تولہ اسبغول کو نم کرکے ایک ٹکڑا کپڑے

پہیلا کر ایک تولہ سیماب اوسمین رکہہ کر پٹلیہ پوٹلی سکے بنا کر ایک برتن مین شیر گاؤ بقدر سیر کے
ڈالکر آگ پر رکہین اوسمین اوس پوٹلی کو ایسا لٹکا دین کہ بروقت جوش کے دودہ اوس
پوٹلی تک پہونچے جایا کرے جب تین چار جوش ہو رہے تب اوتار کر سرد کرکے پیوین
اور وہی پوٹلی پانچ روز تک اسی کام مین لاوین ص تودری زرد تودری سفید نو نو ماشہ
پوٹلی مین باندہ کر شیر گاؤ مین لٹکا کر جوش دیوین کہ پوٹلی دودہ مین ڈوبی رہے مگر تہ ظرف تک
نہ پہونچے جب چہارم حصہ دودہ جلجاوے تب ٹھنڈا کرکے نوش کرین ص سرد مزاجوں
از بس مفید ہے عقر قرحا قرنفل اسگندہ بہو پہلی کباب چینی دانہ خشخاش سفید موصلی سیاہ
مساوی الوزن سفوف پارچہ بیز کرکے بقدر شہد مین ملاوین کہ گولی بندہ جاوے و
ہر گولی بقدر ایک تولہ کے ہووے و ہر صباح ایک گولی کہایا کرین ص تخم گزر تین تولہ
سفوف پارچہ بیز کرکے نبات سفید پانچ تولہ ملاکے پاو بہر شیر گاؤ مین بطور کہیر کے پکاکر
کہایا کرین ص گندہک آنولہ سار سنگہ قسم مہر امرچ سیاہ مساوی سفوف کرکے شہد مین
ساتکر گولیان بمقدار نخود بنا رکہین ہر صباح دو ماشہ گولی نگل کر اوپر پاو بہر شیر گاؤ پیوین
ص ثعلب مصری نو ماشہ شقاقل مصری تولہ بہر سفوف کرکے ڈیڑہ پاؤ شیر گاؤ مین ملاکر
باضافہ نبات سفید تین پیسہ بہر فرنی پکاکے وقت شام کے چاٹا کرین قوت باہ بہت
ہوتی ہے ص مال کنگنی تخم گزر عقر قرحا ایک ایک تولہ قرنفل زعفران چہہ چہہ ماشہ تخم
خشخاش سرخ اسپند کنجد سیاہ تین تین تولہ ثعلب مصری دو تولہ سفوف کرکے سات عدد
زردی تخم مرغ مین کہ جوش کرکے نکالا ہو و ایک چہٹانک روغن گاؤ مین ملاکر خوب ملین
و بقدر شہد کف گرفتہ جسمین گولی بندہ جاوے ملاکے ڈیڑہ ڈیڑہ تولہ کی گولیان بنا رکہین
و ایک ساعت قبل جماع کے ایک گولی کہایا کرین ص نخود بریان دو تولہ سفوف کرکے

زردہ تخم مرغ نیم برشت دو عدد باہم ملکر رہو مچلی کے پتے مین سانکر بقدر کنار جنگلی کے گولی
باندہ رکہین و ایام سرما مین ایک گولی ہر روز کہایا کرین قوت باہ کثیر ہوتی ہے ص آدہ سیر
شیر گاؤ و آدہ سیر پانی مین پانچ عدد خرما تخم بر آوردہ ڈالکر آگ پر چڑہاوین و ایک تولہ بیج اونٹ کٹارہ
پوٹلی مین باندہ کر اوسمین لٹکاوین جب پانی جلجاوے دودہ شیر گرم نوش کرین فصل ۲
اصلاح منی مین ذکر سفوفہا سے مغلظ منی و مانع سیلان و دافع رقت اوسکی
کہ مردون و عورتون کو مفید ہین سفوف کہ رقت منی کو دفع کرے ص تال مکہانا موچرس
گوکہرو کلان گوکہرو خرد گوند ڈہاکہ رال سفید پہلی خرد ببول کی جملہ بوزن مساوی سفوف کرکے
رکہیں ہم چند شکر سفید مین ملا رکہین ہر صباح ڈیڑہ تولہ کہا کر پاؤ بہر دودہ گائے کا نوش کرین
سفوف کہ جریان منی کو دفع کرے ص تخم سرپالی رال سفید تال مکہانا ہموزن کوٹ
چہان کے برابر اوسکے شکر سفید ملا رکہین و نو ماشہ ہر صباح کہا کر پاؤ سیر شیر گاؤ خواہ شیر بہیڑ
نوش کیا کرین سفوف کہ رقت منی و سرعت انزال کو دفع کرے ص چوب بیدہ گوند ڈہاکہ
تخم تمر ہندی پوست دور کردہ مساوی الوزن سفوف کرکے ہم چند سکے شکر سفید ملا رکہین
ایک تولہ نہار کہا کر قدرے دودہ بہیڑ کا یا گائے کا پیوین ایضاً گل ببول تخم السی بریان
مساوی الوزن سفوف کرکے ہموزن اوسکے شکر سفید ملا رکہین نہار نو ماشہ کہا کر قدرے
آب سرد پیوین ایضاً لاکہہ کو پانی مین جوش کرکے پانی کو دفع کرین و لاکہہ مذکور و گوکہرو
کلان و تخم تمر ہندی سب ہموزن سفوف کرکے شیر برگد مین تر کرکے خشک کرین و ہموزن
اوسکے نبات سفید ملا کے سفوف کرین و نو ماشہ نہار کہا کر آب سرد پیوین ایضاً کہ منی کو
غلیظ کرے و جریان منی و مذی کو دفع کرے ص تخم تمر ہندی مقشر گوند ڈہاکہ تال مکہانا
نشاستہ گندم بریان سفوف کر رکہین ہر صباح دو تولہ سفوف و چار تولہ شکر سفید پاؤ بہر شیر گاؤ مین

شل فرنی کے پکا کر کہایا کرین **ایضاً** کہ رقت منی وسرعت انزال کو دفع کرے ص نشاستہ
گندم سنگہاڑا جٹا مانسی گوند ڈہاکہ موچرس مائین ہموزن سفوف کرکے مساوی اوسکے
شکر سفید ملاکے ایک تولہ نہار کہایا کرین **ایضاً** دال ماش مقشر تخم تمرہندی مقشر سنگہاڑا
ہموزن شکر سفید مساوی سبکے سفوف کر رکہین ہر صباح ایک تولہ کہا کر اوپر سے شیر گاؤ
پاؤبہر نوش کرین **سفوف** کہ بندکشادہ پرمیو کو دفع کرے ص پوست خشخاش گل دہاوا
گوکہرو کلان ہلیلہ سیاہ عناب مع تخم سب بوزن مساوی سفوف کرکے ہموزن اوس سبکے
شکر سفید ملار کہین و ایک تولہ نہار کہایا کرین **ایضاً** تخم سرپالی رال سفید پکہان بید مساوی
الوزن نبات سفید برابر سبکے سفوف کر رکہین ہر صباح نوماشہ کہا کر آدہ پاؤ شیر گاؤ نوش
کرین **ایضاً** پوست درخت سینبل پہلی خرد و کوپل ببول کی برگ کنار و پوست و بیخ ڈہاکہ
سب کو سایہ مین خشک کرکے ہموزن سفوف کرین و مساوی اوسکے شکر سفید ملار کہین
ایک تولہ کہاکے شیر گاؤ نوش کرین **ایضاً** گوکہرو کلان پوست درخت سینبل کوپل و پہلی
ببول کی برگ کنار بوزن مساوی کوٹ چہان کر شکر سفید ہموزن ملار کہین ہر صباح ڈیڑہ
تولہ کہا کر پاؤبہر شیر گاؤ نوش کرین **سفوف** کہ مخصوص عورتون کے پرمیو یعنے ادرار
منی کو برنگ زرد ہو یا سفید ہو دفع کرتا ہے ص دودہی چہوٹی پتی کی سایہ مین خشک
کرکے زیرہ سفید گوکہرو کلان گوکہرو خرد موچرس بوزن مساوی سفوف پارچہ بیز کرکے
ہموزن سبکے شکر سفید ملار کہین صبح و شام نو نو ماشہ کہا کر قدرے آب سرد پیا کرین
فائدہ جنکو سفوف کہانا ناگوار ہووے چاہیے ہر روز مقدار معین کو تہوڑے پانی مین
سانکر کہایا کرے **ذکر معجونات** **معجون** کہ تغلیظ منی مین بے نظیر ہے و سرعت
انزال کو دفع کرتا ہے ص گوکہرو کلان گوکہرو خرد تودری زرد تودری سرخ تودری سفید

بہمن سرخ بہمن سفید ڈیڑہ ڈیڑہ تولہ کتیرا گوند ببول تخم دار چینی ایک ایک تولہ سفوف بار چہ کر
کرکے تین پاؤ شکر سفید کے قوام مین ملا رکہین ہر روز نو ماشہ سے ڈیڑہ تولہ تک کہایا کرین
ایضاً بوزیدان گل دہاوا اینبہ جوفل سپیاری تال کہانا گوکہر وکلان چکنی سپیاری
سب ایک ایک تولہ مصطگی رومی دانہ الائچی سرخ کباب چینی نو نو ماشہ سفوف بار چہ کر
کرکے آدہ سیر شکر سفید کے قوام مین مخلوط کر رکہین ہر روز چہ ماشہ سے نو ماشہ تک
کہایا کرین **فصل ۴۳** بیان ادویہ دافع ضعف قضیب و ازدیاد قوت اوسکی مین ذکر
ادویہ کہ قبل از وقت جماع استعمال کرنے سے قوت مجامعت حاصل ہوتی ہے ص
سیاہ ڈنڈی کے دہتورہ کا پہل و پتہ و نرم شاخین کوٹکر عرق نکالین و کپڑے کو اوسمین بار
تر و خشک کرکے رکہہ چہوڑین بوقت حاجت قدر سے کپڑا آب اجوائن خراسانی مین نم
کرکے حشفہ چہوڑکر قضیب پر لپیٹین وبعد چند ساعت دفع کرکے مجامعت کرین ص سیماب
ایک حصہ شہد خالص دو حصہ ظرف آہنی مین دستہ آہنی سے حل کرکے کپڑے پر لگا کے
قضیب پر لپیٹین وبظہور نعوظ کے دفع کرکے مجامعت کرین ص مہٹ کٹائی کے درخت کو
کچل کر اوسکا پانی نچوڑ لیوین و اوس پانی مین پوست بیخ کنیر سفید گہسکر چار گہڑی قبل از جماع قضیب پر
طلا کرکے پہر کپڑے سے صاف کرکے جماع کرین ایضاً پیاز نرگس تین حصہ عقرقرحا ایک
حصہ زہرہ گاؤ مین کہرل کرکے ایک ساعت قبل از جماع کے طلا کرین و صاف کرکے مشغول
ہون ذکر ادویہ کہ جنکے ایام استعمال مین مجامعت سے حذر کرنا چاہیے ص بڑے بڑے
چینٹا قبرستان کے سو عدد ایک شیشہ مین ڈال کر ڈیڑہ چہٹانک روغن کنجد سر شف ڈالکر
دو ہفتہ تک دہوپ مین رکہکر قضیب پر و مقام گردہ کے و کف پا مین لگایا کرین ایضاً
پوست بیخ آگ قرنفل مصطگی رومی جوز بوا بیر بہوٹی کچلہ بوزن مساوی سفوف کرکے دو چندان

روغن گاؤ ملا کے ظرف آہنی مین دستہ آہنی سے رگڑین وزہرہ گوسفند ملایا کرین تین روز
رگڑ کر رکھہ چھوڑین و کپڑے کی پٹی مین لگا کی قضیب پر باندھا کرین ایضاً مین پھل کو سفوف
کرکے روغن کنجد سیاہ مین چار پہر کھرل کرکے طلا کرین و برگ تنبول نیم گرم سے باندھین ایضاً
کالے پھل بھیڑی کے دودہ مین گھسکر رات کو لگا دین صبح کو نیم گرم پانی سے دہو وین ایضاً
کیڑا گزہی کا شیر آگ مین ایک شبانہ روز تر کرکے سایہ مین خشک کرین بعدہ شیرہ برگ سینڈ
مین تر کرکے خشک کرین و روغن گاؤ مین تر کرکے جلاوین جو روغن کہ ٹپکے رکھہ لیوین ملا
کیا کرین اگر آماس ہو تو دہی سے دہو وین ایضاً چربی ران و فوطہ خوک صحرائی مین تھوڑی
زعفران و افیون ملا کے ظرف مسی مین دستہ چوب نیب سے جسپر تانبے کا پیسہ جڑا ہوے
خوب صلایہ کرکے لگانا ذکر ادویہ کہ جلق زدہ کی کجی و ناہمواری و سستی قضیب کو دفع
کرے حب پوست بیخ کبر سفید بیخ نرگس سوی بیخ تخم عاقرقرحا مساوی الوزن کو پیس کے شہد
مین ملا کے طلا کرنے سے دو تین ہفتہ مین کجی و سستی دفع ہوتی ہے ایضاً کہ جلق زدہ کی
سستی و ناہمواری دفع کرے حب بھلانوان و پوست بیخ انار شیرین و پوست بیخ کبر سفید
مساوی الوزن سفوف کرکے بھیڑی کے دودہ مین ملا کے برسم معروف گھی نکالین و
اوس روغن کو تنہا یا دیگر ادویہ باہیہ کے ساتھہ مخلوط کرکے طلا کیا کرین ایضاً تخم
دہتورہ سیاہ گھونگچی سفید پوست بیخ کبر سفید کچلہ اجوائن خراسانی عاقرقرحا بیخ پیاز نرگس
سب کو بوزن مساوی کپل کر دو چندان روغن گاؤ مین ملا کے ایک ہفتہ دہوپ مین
رکھہ کر شیشہ آتشی مین ڈالکر بطرز معروف روغن نکالین و لگایا کرین و برگ پان نیم گرم سے
باندہ دیا کرین ایضاً بگن بقسم مار و ایک عدد مین ساٹھہ عدد چلبل دراز چبھا کر خشک کرین
و آدہ سیر روغن کنجد سیاہ مین بگن مذکور ٹکڑا ٹکڑا کرکے خراطین یعنے کیچوہ برساتی چھہ تولہ

لہسن ایک پوتیا مقشر تین تولہ ڈالکر آگ پر بریان کرین جب اجزاے مذکور نیم سوختہ ہوجاوین
روغن مذکور سے ساتھہ خوب کہرل کر رکہین بوقت حاجت قضیب پر طلا کرکے کونپل درخت
بڑیالسلسہ سے باندہا کرین **ایضاً** تین چار مینڈک کلان کو دس بیس روز تک خراطین کہلاکے
اونکی چربی نکال رکہین و لگایا کرین **ایضاً** خراطین ایک چہٹانک و مارماہی کلان ایک عدد
روغن کنجد سیاہ پاو بہر مین بریان کرین اجزا دفع کرکے روغن رکہہ لیوین و لگایا کرین
**ایضاً** ولایتی گہوڑے کے بوقت سواری جو عرق کنج ران و فوطون مین نکلتا ہے اوسمین
کپڑا بدفعات تر کر رکہین و اوس کپڑے کی پٹی اندک پانی مین نم کرکے قضیب پر لپیٹا کرین

**فصل** ۱۴ تذکرہ ادویہ متعلقات باہ مین **ذکر ادویۂ امساک** چونکہ سرعت انزال منی
بہی مانع استقرار نطفہ کی ہوتی ہے لہذا اگر دو تین گہڑی قبل از جماع کے استعمال ممسکات کا
کیا جاوے معین علی المقصود ہوتا ہے **روغن زرد** کہ دو ایک رتی پان پر لگاکے
کہانے سے و قضیب پر لگانے سے امساک کرتا ہے **حص** پوست بیخ کنیر سرخ سوا پاو
سفوف کرکے پانچ سیر شیر گاؤ مین مخلوط کرکے بطریق معروف کہی نکالین **حب سیماب**
پارہ ڈیڑہ تولہ چالیس مرتبہ پارچہ سفت مین صاف کرکے افیون خالص ایک تولہ دونو کو بنگلہ
پان کے شیرہ مین کہرل کرین جب پارہ ظاہر نرہے سایہ مین خشک کرین اس طرح چہہ مرتبہ
شیرہ پان بنگلہ مین پہر پہر کہرل کرکے خشک کیا کرین ساتوین بار عاقرقرحا اجوائن خراسانی
تخم دہتورہ جائفل پانچ پانچ ماشہ سفوف کرکے ملا دین و شیرۂ پان مذکور مین کہرل کرکے
بقدر دانہ مونگ گولیان بنا رکہین و ایک گولی تین گہڑی قبل از جماع نگلا کرین **حب**
**زعفران** زعفران قرنفل جوزبوا افیون مشک ہموزن سفوف کرکے بقدر دانہ مونگ
گولیان بنا رکہین بوقت حاجت ایک گولی کہا دین **معجون** جوزبوا قرنفل زعفران مصطگی رومی

بسباسہ دارچینی زنجبیل سات سات ماشہ کافور پانچ ماشہ مشک دو ماشہ سب کو سفوف کرکی سہ چندان شہد کف گرفتہ مین مخلوط کر رکہین وقت حاجت کے چہہ رتی سے ایک ماشہ تک کہاوین **ضماد** پوست بیخ کنیر سفید برگ دہتورہ سیاہ بوزن مساوی پانی مین پیسکر قضیب پر لیپ کرین جب خشک ہوجاوے پانی سے دہوکر مصروف ہون **ذکر مجففات** بدینغرض کہ رطوبت زائدہ فرج کی موجب ازلاق نطفہ کی ہوتی ہے چند ساعت قبل از جماع سے لگانا یا رکہنا مجففات کا اندر فرج کے مفید ہے **سفوف** جہت بلوط گلنار برگ کنار صحرائی مساوی سفوف مثل غبار کے کر رکہین بوقت حاجت اندر فرج کے لگاوین **ایضاً** سپیاری اقاقیا مائین ماز و مساوی الوزن سفوف کر رکہین واوسیطرح سی استعمال کرین **ایضاً** پہلی خام ببول کی و برگ ببول پانی مین پیسکر اوسکے شیرہ مین کپڑے کو بدفعات ترکرکے خشک کر رکہین و تہوڑا کپڑا فرج مین رکہہ کر وقت جماع کے دفع کرین **ایضاً** تخم تمر ہندی سرمہ سا کرکے قبل از جماع فرج مین لگاوین **ایضاً** قبل از جماع کے ٹکڑا ابر مردہ کا فرج مین رکہہ کر بروقت جماع دفع کر دیوین **ذکر ملذذات** جنکے استعمال سے جانبین کو جماع مین لذت زیادہ ہوتی ہے و یہہ امر بہی معین علی المقصود ہے **ص** موچرس پانی مین گہسکر قضیب پر طلا کرین و بعد خشک ہونے کے مجامعت کرین **ایضاً** عاقرقرحا خون مرغ مین تر کر رکہین قبل از جماع پانی مین گہسکر قضیب پر طلا کرین وقت خشک ہونیکے مشغول ہووین **ایضاً** صندل سفید و ایک عدد قرنفل پانی مین گہسکر طلا کرنا و بروقت خشک ہونے کے جماع کرنا **ایضاً** سوہاگا خام و کباب چینی مساوی پانی مین گہسکر طلا کرنا و بروقت خشک ہونے کے جماع کرنا

## باب دوسرا معالجہ آتشک و سوزاک مین

### فصل ا علاج آتشک مین

واضح ہو کہ اس مرض کو بشتر وہ دوا مفید ہوتی ہین جن سے

سے قے و اسہال ہووے یا کہ مونہہ آوی یعنے مونہہ سے لعاب جاری ہووے و مسوڑہے ورم کر جاوین و عارضہ مونہہ آنے کا بعد تین چار روز کے دوسری دواؤن سے دفع ہو جاتا ہے

**ذکر دوا خوردنی کا** دوا کہ ہر قسم کی آتشک کو دفع کرتی ہے کہنہ ہو یا جدید زخم ہون یا نہون **ص** ہلیلہ سیاہ خرد چار تولہ نیلہ تھوتھہ مرداسنگ ایک ایک تولہ سفوف کر کے آہنی ظرف مین دستہ چوب نیب سے جسکے رگڑنے کیطرف موٹا پیسہ تانبے کا جڑا ہووے عرق لیمو کاغذی ڈال ڈال کے سات روز تک رگڑین جسقدر عرق کہ صرف ہووے ساتوین روز کشتہ قلعی چار ماشہ ملاکے رگڑ کر بقدر نخود کلان گولیان باندہ رکہین ایک ہفتہ تک ایک گولی صبح ایک شام کو نگل کر آدہے لیمو کا عرق خواہ پیسہ بھر پانی دہی کا پیا کرین **ایضاً** ہلیلہ زنگی چہ تولہ نیلہ تہوتہہ دو تولہ تین روز تک عرق لیمو کاغذی مین کہرل کر کے بقدر کنار جنگلی گولیان بنا رکہین سات روز تک ایک صبح ایک شام کہایا کرین و غذا چنے کی روٹی بے نمک روغن زرد کے ساتہہ کہایا کرین **ایضاً** بیخ آگ ٹکڑا ٹکڑا کر کے آدہ سیر مرچ سیاہ ایک پیسہ بھر ایک ہانڈی مین گل حکمت کر کے جلا کر اوسکی خاک دو رتی سے چار رتی تک پان پر رکہہ کر کہلایا کرین چند روز مین دفع ہو جاتی ہے **ایضاً** توتیا سبز ہلیلہ سیاہ ہلیلہ زرد ایک ایک تولہ خرمہرہ زرد سوختہ چار عدد سات روز تک آب لیمو کاغذی مین کہرل کر کے بقدر نخود گولیان بناوین و ایک ایک صبح و شام کہایا کرین **ایضاً** پانچ سیر شیر گاؤ مین دو تولہ نیلہ تہوتہہ سغوف کر کے ملاوین و برسم معروف دہی جما کر روغن نکالین و دو رتی پان پر لگا کے کہایا کرین و اوسی روغن کو لگایا کرین **سلطان الدوا** مال کنگنی اجوائن خراسانی اجمودہ کچلہ تراشیدہ کلونجی ایک ایک تولہ تخم دہتورہ دو ماشہ ہر ایک کو علحدہ علحدہ بریان کرین کہ قریب سوختگی کے ہو جاوین تب سبکو مع چہ ماشہ

کتیرے کے سفوف باریک کرین وایک ماشہ افیون خالص پانی مین گھولکر اوس پانی مین اوس سفوف کو ملا کے بقدر کنار صحرائی گولی بنادین ایک صبح وایک شام کو نگلا کرین غذا گوشت مرغن ونان گندم کھایا کرین **ایضاً** سیماب اجوائن خراسانی کتھ سفید آٹھ آٹھ ماشہ لونگ آٹھ عدد پانی مین کھرل کرکے بقدر دانہ مونگ کے گولیان بنا رکھین ایک ایک گولی صبح وشام تھوڑے آب جغرات کے ساتھ کھایا کرین غذا دال مونگ وکدو وراز و دودھ سے پرہیز کرین **ایضاً** اجوائن خراسانی تولہ بھر اجوائن دیسی چھ تولہ سیماب ایک تولہ سب کو کھرل کرین اوسکے بعد ایک چھٹانک بھلانوان و تیر کے دھنیے دفع کرکے ملادین وخوب رگڑین تب پاؤ بھر قند سیاہ ملا کے کھرل کرین نو نو ماشہ کی گولی بنادین وایک گولی صبح وایک گولی شام نگل کر اوپر پاؤ بھر دہی نہایت ترش نوش کرین واگر مونھ آوے تو مچھلی کا شوربا وخشکہ کھادین کہ خوب مونھ آجاوے

**ذکر ادویہ بخور** یعنے جن دواؤن کا دھوان کہ جسم پر پھونچایا جاتا ہے چہرہ محفوظ کرکے یا حقہ سے دھوان مونھ مین لیکر چھوڑا جاتا ہے **ص** شنگرف عاقرقرحا اجوائن دیسی اجوائن خراسانی ہلیلہ سیاہ چرایتہ ایک ایک تولہ سفوف کرین اول آدھ پاؤ روغن گاؤ آگ پر رکھ کر دو تولہ موم سفید ڈال کر پگھلادین پھر سفوف ملا کے کھرل کر رکھین بوقت حاجت کپڑے پر لیس کر بتی بنا کے جلادین وچادر اوڑھ کر تمام بدن پر دھوان پھونچادین مگر چہرہ چادر سے باہر رکھین کہ اوسپر دھوان نہ پھونچے زخم خشک ہو جلتے ہین و بدن صاف ہو جاتا ہے **ایضاً** شنگرف عاقرقرحا ہنگندہ ناگوری موصلی سیاہ موصلی سفید مساوی جوکوب کرکے آگ پر رکھ کر سر وچہرہ محفوظ رکھ کر بدن پر دھوان دیوین **ایضاً** برگ وشاخ تھر جیا برگ کنار صحرائی برگ بریاری برگ چرچرہ ہمین کو کوٹکر قرص

بنادین وشبانہ روز مین چند مرتبہ آگ پر رکہہ کر برسم معروف بدن پر دہوان پہونچادین
ایضاً شنگرف عاقرقرحا سوہاگا خام مازو پانچ پانچ ماشہ سفوف کرکے ایک تولہ تنباکو
کشیدنی مین ملاکے چار حصہ کرکے ایک حصہ ہر روز صبح کو برسم معروف حقہ کی
چلم پر رکہہ کر دہوان اوسکا کہینچا کرین اگر اس سے مونہہ آجاوے اوسکی دوا کرین وغذا ے
مرغن بایام استعمال اس دوا کے کہانا چاہیے ایضاً افیون دو ماشہ شنگرف سوہاگا خام
عاقرقرحا نو نو ماشہ عرق لیمو کاغذی مین گہسکر چہہ قرص بنادین وایک صبح وایک شام چلم پر
رکہہ کر دہوان کہینچین وبدن پر دہوان ڈالین چادر اوڑہ کر سر وچہرہ کو محفوظ رکہکے
اس سے زخم تک خشک ہوجاتے ہین مگر کبہی اس دوا سے مونہہ آجاتا ہے ایضاً
شنگرف دہیلہ بہر پوست بیخ کنار صحرائی پوست بیج آگ پیپہ بہر کو ٹکر پانی مین سانکر چہہ حصہ کرکے
ایک ایک حصہ چلم پر رکہہ کر صبح وشام تین روز کہینچا کرین ایضاً شنگرف عاقرقرحا سوہاگا
اجوائن نیلہ تہوتہہ بوزن مساوی جوکوب کرکے صبح وشام بقدر دو ماشہ چلم حقہ پر رکہہ کے
برسم معروف کہینچا کرین ذکر ادویہ دافع جوش دہن واضح ہو کہ اکثر دوای خوردنی
دنجور مذکورات بالا سے مونہہ آجاتا ہے کچہہ اندیشہ نکرنا چاہیے وتین چار روز تک لعاب
دفع ہونے دیوین اوسکے بعد ان ادویہ کا استعمال کرنا چاہیے کہ جوش دہن دفع ہوجاوے
ص برگ چنبیلی پوست درخت کچنال مساوی جوش کرکے مضمضہ کرین ایضاً پوست درخت
کنار بستانی پوست درخت مولسری پوست درخت گوندی مساوی جوش کرکے مضمضہ کرین
ایضاً بیخ کنار صحرائی برگ کپاس جوش کرکے مضمضہ کرین ذکر مرہم ہا کہ زخمون کو
آرام وخشک کرتے ہین ص رال سفید سپیاری سوختہ کنکڑی خرد جو راہ مین پڑی ہوتی
ہین ہلیلہ زنگی کتہہ سفید اکسا ایک تولہ مرداسنگ نیلہ تہوتہہ چہہ چہہ ماشہ سفوف سرسہ سا کرین

آدہ پاؤ روغن گاو مین چار تولہ موم سفید پگہلا کے سفوف مذکور ملا کے مرہم بناوین و لگایا
کرین ایضاً زنگار دو تولہ ظرف آہنی مین دستہ آہنی سے دہی ڈال ڈال کر رگڑین کہ مثل
مرہم کے ہو جاوے و پہاہہ پر لگایا کرین زخم مواد فاسد دفع ہو کے مامور و خشک ہو جاتا ہے
ایضاً کیمخت کہنہ نیلہ تہوتہہ خرمہرہ زرد علیحدہ علیحدہ جلا کر ہموزن لیکر سفوف کرکے روغن
گاو شستہ مین ملا کر مثل مرہم کے لگایا کرین فصل ۱۲ ادویہ سوزاک مین واضح ہو کہ عارضہ
سوزاک مین اگر صرف سوزش بول ہوتی ہے تو اوسکی دفع کو محض تبریدات کافی ہو جاتے ہین
اور جب کہ حرقت مواد سے احلیل مین قرحہ ہو جاتا ہے تو بدون اوسکے اندمال کے
یہ عارضہ دفع نہین ہوتا اور اگر قرحہ حشفہ کے متصل ہوتا ہے تو اوسمین مندملات کی
بتی رکہنا کافی ہوتا ہے ورنہ پچکاری سے دوا قرحہ پر پہونچانا ہوتا ہے اور کبہی واسطے
صاف کرنے قرحہ کے حاجت استعمال مُدِرّات یعنے اندری جلاب کی ہوتی ہے و
بحالت قرحہ کے دوا خوردنی و نوشیدنی ایسی ہونا چاہیے کہ مدرات و مندملات
شامل ہون کہ بسبب مدرات کے تاثیر دوا کی احلیل تک پہونچے و مواد قرحہ کا بادرار
دفع ہو کے اندمال ہوتا جاوے ذکر تبریدات ص گشنیز خشک آملہ تخم کاسنی
چہہ چہہ ماشہ کوٹ کے رات کو تر کر رکہین صبح کو جنبش دیکے زلال چہان لیوین و ایک تولہ
شکر سفید ملا کے نوش کرین ایضاً صندل سفید تین ماشہ زہر مہرہ خطائی ایک ماشہ تہوڑے
پانی مین گہسکر دو تولہ نبات سفید گہول کے نوش کرین ایضاً کوڑیالا ایک گہانس ہے کہ
ایام گرما مین صبح کو میدانون مین سفید پہول کوڑی سا و چہوٹی پتی پتلی شاخین نظر آتی ہین
رات کو دو تولہ تر کر رکہین صبح کو مل کے چہان کے تولہ بہر شکر خام ملا کے نوش کیا کرین
ایضاً برگ تازہ کنار بستانی برگ تازہ انار شیرین برگ تازہ مقل نو نو ماشہ رات کو

تر کر رکھین صبح کو ملکر چھانکر شکر خام دو تولہ ملاکے نوش کرین **ایضاً** تخم خرفہ تخم کاسنی تخم کاہو
آملہ چار چار ماشہ پانی مین پیکر شکر سفید ڈیڑہ تولہ ملاکے چھان کے نوش کرین **ذکر اندری**
**جلاب کا ص** قلمی شورہ کباب چینی چھہ چھہ ماشہ دانہ الائچی سفید پانچ ماشہ ریوند چینی
دو ماشہ سفوف کرکے ایک چھٹانک شیر گاؤ خام اور ہموزن اوسکے پانی ملاکے صبح
نوش کرین و تمام روز شیر گاؤ خام و آب سرد ہموزن اوسکے ملاکی بروقت تشنگی و بلا تشنگی
نوش کیا کرین ادرار بدفعات و دو ایک اجابت رقیق آوینگی و شام کو غذا شیر برنج کھاوین
**ایضاً** رائی خرد تین ماشہ کباب چینی و قلمی شورہ چھہ چھہ ماشہ دارچینی تین ماشہ سفوف
کرکے بطریق مذکورہ بالا استعمال کرین **ایضاً** قلمی شورہ و کباب چینی و دانہ الائچی سرخ
پانچ پانچ ماشہ نبات سفید سوا تولہ سفوف کرکے پھانکین اور ایک چھٹانک برنج ساٹھی
ڈیڑہ سیر پانی مین ڈال رکھین وہی پانی سرد بدفعات نوش کیا کرین **ذکر فتیلہ**
یعنے بتی کا جو احلیل مین واسطے اندمال قرحہ کے رکھنا چاہیے **ص** دم الاخوین دو
ماشہ گیرو و کافور و رال سفید ایک ایک ماشہ سفوف باریک کرکے آب برگ نیب مین
سانکر پتلی پتلی بتیان بنا رکھین و بوقت حاجت احلیل مین رکھا کرین **ایضاً** رسوت رال
سفید تین تین ماشہ کافور دانہ الائچی سفید ایک ایک ماشہ سفوف باریک کرکے چھہ ماشہ
موم سفید دو تولہ روغن گل مین پگھلا کر سفوف مذکور ملاکے مرہم بنا رکھین و کپڑے
کی پتلی بتی مین آلودہ کرکے رکھا کرین **ذکر پچکاری کا** واضح ہو کہ اگر پچکاری کی دوا
اندر زیادہ پہونچ جاتی ہے تو فوطون مین جاتی رہتی ہے و موجب ورم کا ہوتی ہی
لہذا بہتر یہہ ہے کہ پچکاری کی دواؤن کو احلیل مین ٹپکایا جاوے تاکہ قدرے
دوا قرحہ تک پہونچ جاوے **ص** پوست ہلیلہ زرد پوست ہلیلہ آملہ برگ نیب پیپہ بہیر

توتیا ادہیلہ بہر جوش کر کے صاف کر رکہین اوسی پانی کو بدفعات استعمال کرین ایضاً
نیلہ تہوتہہ تین ماشہ پہٹکری چہ ماشہ سیر بہر پانی مین پکاوین جب پاو بہر رہے بوتل مین رکہہ
لیوین و استعمال کرین ایضاً دم الاخوین دو ماشہ پہٹکری نیم ماشہ گیرو ایک ماشہ قدرے
شیر گوسفند مین گہولکر ایضاً کہ سوزاک جدید و قدیم کو دفع کرے ص آب برگ تازہ نیب
آب برگ تازہ مکوی دو دو تولہ کتہہ سفید دو ماشہ کافور ایک ماشہ ایضاً ہلیلہ بلیلہ آملہ چہہ
ماشہ تہوڑے پانی مین تر کر کے چہان لیوین و آب جغرات تین تولہ توتیا ایک ماشہ کتہہ
سفید تین ماشہ ملاکے فائدہ اگر پچکاری سے ورم فوطہ ہو جاوے تو موم خام مین
تہوڑا اسپند ورملاکے تکیہ بناکر باندہین فائدہ اگر کبہی پچکاری کرنے سے یا خود بخود
قطرہ خون کا نکلے تو شیر گوسفند تنہا خواہ قدرے رسوت ملاکے پچکاری کرین ذکر ادویہ
کہ جنکے کہانے پینے سے سوزاک قدیم و جدید دفع ہوتا ہے ص بیخ و برگ مولی کچلکر
آدہ پاو پانی اوسکا نچوڑ لیوین اوسمین چار ماشہ قلمی شورہ و تین تولہ نبات سفید ملاکے
ہر روز نوش کیا کرین ایضاً کباب چینی تخم کاسنی صندل سفید تین تین ماشہ پانی مین پیسکر
تین ماشہ قلمی شورہ دو تولہ نبات سفید ملاکے نوش کیا کرین ایضاً برگ تازہ سداسوہاگن
بقدر مناسب رات کو پانی مین تر کر رکہین و صبح کو ملکر چہان کر شکر خام ملاکے نوش کیا کرین
ایضاً پوست درخت فالسہ رات کو تر کرکے صبح کو ملکر چہانکر شکر سفید ملاکے پینا ایضاً بیخ
کیلہ کچل کر اوسکا پانی چار تولہ لیکر دو ماشہ رال سفید و ایک تولہ نبات سفید ملاکر پینا ایضاً
زیرہ سفید دو تولہ لوبان سفید ایک تولہ کباب چینی چہ ماشہ نبات سفید چار تولہ سفوف
کر رکہین ہر روز صبح کو نو ماشہ پہانک کر آدہ پاو شیر گاو تہوڑا پانی ملاکے نوش کیا کرین
ایضاً دانہ الایچی سفید کباب چینی چہ چہ ماشہ بہروزہ مصفی تولہ بہر کشتہ قلعی تین ماشہ

نبات سفید تین تولہ سفوف کر رکہین ہر صباح پانچ ماشہ پہانک کر تہوڑا آب سرد نوش کیا کرین
**ایضاً** روغن بہروزہ پانچ چار قطرہ شربت مین ڈالکر پینا بہت مفید ہے **تدبیر روغن**
**بہروزہ** کی ایک گہڑا انگلی کے پیٹ مین آدہ پاو بالور رکہہ کر اوسپر ڈیڑہ پاو بہروزہ
رکہہ کر دوسرے گہڑے کے پیٹ مین سوراخ کرکے بال کی بتی رکہین و دونون کا منہہ
ملاکے چولہی پر رکہہ کر بہروزہ کے نیچے آنچ کرین و بتی کے نیچے پیالی رکہین اوسمین روغن
آوے اس شکل سے **تدبیر صاف کرنے بہروزہ** کی ایک ہانڈی
مین پانی بہرین نصف ہانڈی تک واوسکے مونہہ پر کپڑا باندہ کر بہروزہ رکہین واوسپر
ایک پیالہ بند کرکے ہانڈی کو چولہے پر رکہہ کر آنچ دیوین کہ اوسکی گرمی سے بہروزہ
ٹپک کر پانی مین ہو رہیگا کپڑا نکال کر دفع کر دیوین اسیطرح دو تین بار صاف کرنے سے
قابل سفوف کے ہو جاتا ہے و دفع سوزاک ہر قسم مین نہایت مؤثر ہے **ایضاً** یہہ
دوا بہی سوزاک قدیم وجدید کو مجرب ہے ص تہر کے چونکی کلی ایک تولہ چنے کی
بہوسی دو تولہ شام کو علیحدہ علیحدہ تہوڑے پانی مین تر کر رکہین صبح کو سفوف پہٹکری بریان
ڈیڑہ ماشہ نبات سفید چہہ ماشہ پہانک کر اوپر سے زلال دونو کا یکجا کرکے فوراً پی لیوین

**فصل ۳** اصلاح مزاج والدہ ومولود ماؤف مین بعض عورتون کے مزاج مین بواسطہ
اپنے شوہر کے یا بالطبع خود ایسی حرارت غریب پیدا ہو جاتی ہے کہ اونکا حمل ساقط ہو جایا کرتا ہے
خواہ جنین پورے دنون مین ناقص الاعضا و مردہ متولد ہوتا ہے یا کہ زندہ پیدا ہونے پر
بہی بسبب ژولیدگی و ناطاقتی کے زمانہ قلیل مین مرجاتا ہے خواہ زندگی چند روزہ مین
بعارضہ سرخ بادہ مبتلا رہ کر سفر عالم بقا کرتا ہے ایسی حالت مین تدبیرات مقدم بالحفظ جو لکہی
جاتی ہین اکثر مفید نظر آئین جب آثار حمل کے بیان دایان و زبان ہوشیار سے صحیح و درست

پائے جاوین تب کہربا خواہ زمرد خواہ یاقوت خواہ سنگ زبرجد خواہ موتی خواہ زبد البحر
یعنے کف دریا بطور سے کمر پر باندہنا کہ رحم پر یا قریب رحم کے لٹکے وجلد ظاہری
اوسکی سے ممسوس ہوتا رہے اور کچنال کی کلی سادہ بطور ترکاری یا گوشت مین جب تک
بہم پہونچے کہانا اور اوسکا اچار بہی کہانا اور گزر یعنے گاجر کو خام اور بطور قلیہ ومربا کے
کہانا وگلقند سیوتی وخمیرہ صندل سفید وسرخ وگلقند گلاب کا گاہ گاہ دو چار روز پیہم بقدر
ایک ایک تولہ کے کہانا اور یہہ گولی ایک ایک ہفتہ کہانا دو تین ہفتہ درمیان دیکر ص
پوست اندرونی درخت کچنال آدہ سیر پوست اندرونی درخت نیب کہنہ ڈیڑہ پاؤ پوست
اندرونی درخت مولسری پوست اندرونی درخت گوندی برگ وشاخ جہاؤ پاؤ پاؤ سیر
آملہ تخم برآوردہ آدہ پاؤ برادہ آبنوس وبرادہ شیشم ایک ایک چہٹانک سبکو نیمکوب کرکے
پانچ سیر آب دریا مین ایک شبانہ روز تر کرکے جوش دیوین جب سوم حصہ پانی باقی رہے
بدون ملنے کے کپڑے سے چہان لیوین واوسی پانی مین تخم حنا گل معصفر برگ شاہترہ
بادرنجبویہ گشنیز خشک نیمکوفتہ گل سیوتی اڑہائی اڑہائی تولہ چار پہر تر کرکے جوش دیوین
جب چہارم حصہ پانی باقی رہے خفیف ملکر کپڑے مین چہان لیوین واوس پانی کو بقدر
پکاوین کہ گاڑہا قابل گولی کے ہوجاوے تب بقدر نخود کے گولیان بناکر خشک کر لین
خوراک تین گولی عرق کیوڑہ کے ساتہہ نگل جانا اور جب مولود صحیح وسالم پیدا ہوے مگر
اوسپر ایام قلیل یا کثیر مین آثار سرخ بادہ کے نمودار ہوئین تب یہہ گولی تیار کرکے
استعمال کرنا چاہیے واکثر دائیان اسکا نام لال گولی کہتی ہین ص برگ شاہترہ ہلیلہ سیاہ
ہلیلہ زرد بلیلہ آملہ دیودار دارہلد رسوت چاکسو مقشر ریوند چینی گشنیز خشک برگ نیب گل
نیب برگ حنا تخم حنا افیون صندل سفید صندل سرخ مہیٹہ مرچ سیاہ چوب آبنوس تخم ڈنڈ

نیل کنٹہی عناب تخم برآوردہ جملہ بوزن مساوی کوٹ چہان کے پانی مین سانکر بقدر کنار خنگلی
گولی بناوین ایک گولی دودہ پلانے والی کہایا کرے وایک گولی سے قدرے شیر مادر
خواہ شیر بز مین گہسکر لڑکے کو پلاوین اور بقیہ وس گولی کا پانی مین گہسکر سرخ بادہ پر لگاوین
اسکی مداومت سی یہہ عارضہ دفع ہوجاتا ہے واللہ حکیم خبیر وہو علی کل شئی قدیر وظہ ہذا التحریر

## خاتمۃ الطبع

نتیجہ طبع وقاد سخنور بیمثال شاعر نازک خیال رشک شاعران زمان منشی طوطارام شایان

بفضل امتزاج بخش عناصر چہارگانی نسخہ دافع امراض جسمانی و
رافع اعلال روحانی موسوم بہ معالجات احسانی کہ چاشنی شربت والبین ادویات شیرین سے بہرا ہے خاصیت
عرق بہارین عناب رنگ تراکیب عبارت سے ہویدا ہے بہاتمہ اور طیور کی دوائین جو ہم تاثیر اکسیر کام مین آئین اور
انسانی عارضون کے مجرب علاج شفابخشی مین سریع الاثر نہ کسی بدرقہ کے محتاج یہہ نسخہ لطیف تازہ تالیف بقراط دوران
جالینوس زمان حکیم محمد احسانعلیخان کہ جنکا شہرہ مسیحائی کا عالمگیر ہے بیشک قابل تحریر ہے وطن مبارک موضع
تارا پرگنہ کڑا ضلع الہ آباد ہے اور مقام سکونت قصبہ سلون ملک اودہ طرح اقامت ضلع فتحپور خوش بنیاد ہے آبا و اجداد
عالیشان کا ستارہ طبابت سپہر بارگاہ سلاطین دہلی و سرکار راجہ ہاے تکمیل کنندہ فن طبابت خوب چمکا اور اب بہی
مولوی رحمان علی صاحب چہوٹے بہائی اونکے بڑی آبرو کے ساتھہ سرکار عالی وقار مہاراجہ ریوان مین علی
سبیل التسلسل بعہدہ جلیلہ مخاطب بہ منتظم راج ریوان رونق افروز ہین اور مولویصاحب ممدوح نے حسن لیاقت
سے سرکار پائدار انگلشیہ مین ایسا مرتبہ بہم پہونچایا کہ عہدہ وکالت گورنمنٹ ضلع فتحپور اور ضلع باندہ پر
مامور ہوے افتخار پایا سبحان اللہ خاندان ملائک آستان فخریہ مین مولوی عبد اللہ بدخشانی خلیفہ اجل
شاہ نیاز احمد بریلوی قدس سرہ سے سلسلہ عالیہ قادریہ و چشتیہ مین بیعت خاص بالاختصاص سے
شرف امتیاز حاصل کیا یہہ رسالہ سنہ ۱۲۸۶ ہجری مین تالیف فرمایا اب یہہ عروس زیبا مطبع فیض منبع چشمہ
ہمت و مروت منبع رافت و فتوت صاحب سخا دزدر منشی نولکشور بمقام لکھنو ماہ دسمبر سنہ ۱۸۶۹ عیسوی
مین زیور طبع سے آراستہ ہوئی اور لباس انطباع سے پیراستہ

## قطعۂ تاریخ

| | |
|---|---|
| حکیم احسانعلیخان کی ہی تالیف | فن طب مین کتاب صحت افزا |
| ہی تاریخ لکھہ بی فکر شایان | نیا یہہ نسخہ حکمت ہے چہاپا |

۱۲۸۶

تمت

